قانونگو ÷ یہہ سب اُسی نے مقرر کیئے تھے ÷ الغرض یہہ بادشاہت
شاہ عالم تک اِسی گھرانے مین چلی آئی ÷ شاہ عالم سے انگریزون
نے لے لی ÷ مسلمانون کی سلطنت مین یہہ تیموری خاندان سب سے
پچھلا تھا ÷ اب یہان سکّہ انگریز بہادر کا چلتا ہی ÷ قطب الدین ایبک
سے لیکر شاہ عالم تک ۵۶ چھپّن مسلمان بادشاہ دلّی کے تخت پر بیٹھے ÷
اور شاہ عالم کے مرنے تک مسلمان کی بادشاہت پورے ۶۰۰ چھہ سو
برس رہی ÷ انمین ۲۹ انتیس بادشاہ تو اپنی موت سے مرے اور ۲۳ تیئیس
لوگون کے ہاتھ سے مارے گیے ÷ اور سات گرفتار ہوکر قیدخانے مین
مرے ÷ اور ۶ چھہ بادشاہون کا پتا نہین لگا ÷ اوسط نکالنے سے فی
بادشاہ کچھہ اوپر ۹ نو برس بادشاہت آتی ہی ÷ حقیقت یہہ ہی کہ جس ملک
مین خودمختار اور شتر بے مہار سلطنت ہوگی وہان بادشاہون کی اسیقدر
افراط رہا کریگی ÷ یہہ صرف آئین اور قانون کے بندوبست کا فائدہ ہی
کہ انگلستان مین ایتھلرِیڈ سے چوتھے ولیم تک آٹھہ سو چھپن ۸۵۶ برس
کے عرصے مین کل ۴۲ بیالیس بادشاہ گذرے ÷ اور اوسط پھیلانے
سے فی بادشاہ کچھہ اوپر ۲۰ بیس برس سلطنت کرتے رہے کہ جو یہان کی

بہ نسبت دونی سے بھی زیادہ ہی انگریزون نے جب دیکھا کہ پرتگال
اور فرانسیس وغیرہ فرنگستانی آدمی ہندوستان مین جاتے ہین + اور
یہان کی تجارت سے بڑا فائدہ اُٹھاتے ہین + تو پھر ان آفت کے
پرکالون سے کب چپ چاپ رہا جا سکتا تھا + ان لوگون نے بھی
اپنے مال کے جہاز ہندوستان کو روانہ کیئے + اور ۱۵۹۹ع مین لندن
شہر کے اندر بہت سے انگریزون نے آپس کے ساجھے مین روپیہ
اکٹھا کر کے اس ملک مین سوداگری کرنے کے واسطے ایک کوٹھی
مقرر کی + اور دوسرے ہی سال وہان کے بادشاہ سے کئی شرطون
پر اس بات کی اپنے نام سند لکھوالی کہ سوائے ہم ساجھیون کے دوسرا
کوئی انگریز ہندوستان مین جا کر سوداگری نہ کرنے پاوے لیکن جب
اس ملک مین ان لوگون نے اپنا عمل اور دخل کرنا شروع کیا تب
۱۸۱۳ع مین انکو تجارت کرنے کی مناہی ہو گئی + بلکہ تجارت کا اذن
عام ہو گیا روک ٹوک جاتی رہی + اور یہہ کمپنی ایک سرکار کہلانے
لگی + انگریزی زبان مین ساجھیون کو کمپنی کہتے ہین اسلیئے ان ساجھی
سوداگرون کا نام بھی ایسٹ انڈیا کمپنی رکھا گیا + کمپنی کسی عورت

کا نام نہین ہی + جیسا لکھنؤ مین جب گورنر جنرل ولزلی صاحب کے
بھانجے لارڈ ویلنسلیا صاحب وہان کی سیر کو گئے تھے تو اخبار نویسون
نے جہان پناہ سے عرض کیا تھا کہ خداوند لاٹ صاحب کے بھانجے
کمپنی کے نواسے تشریف لائے ہین + یہان کے لوگ تب تک یہی
جانتے تھے کہ کمپنی کوئی عورت اور گورنر جنرل اُسکے بیٹے ہین + جب
انگلستان مین یہہ کمپنی کھڑی ہوئی تو اُسوقت یہان اکبر بادشاہ
تخت پر تھا + ہندوستان مین پہلے پہل انگریزون کی کوٹھیان سنہ ۱۶۱۱
عیسوی مین سورت احمد آباد کھمبھات اور گھوگھے مین جاری
ہوئین + اور سنہ ۱۶۵۶ء مین بنگالے کے اندر ہگلی شہر مین اور اُسکے دو برس
کے بعد مندراج مین بھی جاری ہو گئی سنہ ۱۶۶۴ء مین پرتگال کے بادشاہ
سے بمبئی کا ٹاپو لیا گیا + اور سنہ ۱۶۹۸ء مین بنگالے کے صوبے دار نے
کلکتہ گوبندپور اور چھوٹانٹی یہہ تینون گانو انگریزون کو دیدیئے +
اور کلکتے مین ایک قلعہ بھی جسکا نام اب فورٹ ولیم ہی بنانے کی
اجازت ملی + اُس زمانے مین یہہ کلکتہ کل ستر جھونپڑون کا ایک
گانو تھا + سنہ ۱۷۵۶ء مین بنگالے کے صوبے دار نواب سراج الدولہ

نے اس بات پر کہ انگریزوں نے ہمارے ایک آدمی کو جو ڈھاکے سے
کچھہ خزانہ لیکر بھاگا تھا پناہ دی ناخوش ہوکر کلکتہ چھین لیا + اور ایک
سو چھیالیس [146] انگریز کو جو اُسوقت وہان موجود تھے ایسی ایک تنگ و تاریک
کوٹھری مین جسکی وسعت بیس فٹ مربع سے زیادہ نہین تھی اور جسکو اب
تک یہہ لوگ بلیک ہُول یعنی کالی بل پکارتے ہین بند کر دیا + کہ دوسرے
دن اُن مین سے کل تئیس [23] جیتے نکلے + باقی ایکسو تئیس [123] کا رات ہی بھر
مین وہان دم گھٹ کر نکل گیا + تب آخر کو یہہ خبر سنتے ہی کرنل کلائو صاحب
مندراج سے نوسو گورے اور پندرہ سو تلنگے لیکر کلکتے مین آئے +
کلکتہ بھی لیا اور پھر مرشدآباد پر چڑھائو کر دیا + تب ۱۷۵۷ع کی ۲۳ جون کو
مقام پلاسی کی لڑائی مین سراج الدولہ کی فوج نے جو ستر ہزار سے کم نہین
تھی شکست کھائی + نواب بھاگا اور اُسی روز گویا ہندوستان مین انگریزی
عملداری کی نیو جم گئی + پھر تھوڑے دن پیچھے ۱۷۶۵ مین شاہ عالم بادشاہ
نے جو اُسوقت دلی کے تخت پر تھا صوبہ بہار بنگالا اور اڑیسہ اِن
تینون صوبون کی استمراری دیوانی کا پروانہ کمپنی کے نام لکھہ دیا + کہ جس سے
دو کروڑ روپیہ سال کی آمدنی کا ٹھکانا ہو گیا + اور وزیر آصف الدولہ نے

رُہیلون کی لڑائی مین مدد لینے کے واسطے ۱۷۷۴ء مین بنارس کا علاقہ بالکل انکے حوالے کیا + اب دیکھو قدرت اُس قادر مطلق اور خالق برحق کی کہ یہہ لوگ کہان سے کہان تک بڑھ گئے + اور کس درجے سے کس مرتبے کو پہنچے + واہ سبحان اللہ جو لوگ کہ سوداگری اور بیوپار کے لیئے گھر سے نکلے تھے اب وہی یہان کی بادشاہت کر رہے ہین + اور جو لوگ لاکھون سوار پیادون کے سردار کہلاتے تھے وہ اب انکی سرکار سے کھانے کو ٹکڑے پاتے ہین + پر سچ پوچھو تو صرف یہہ اپنی اپنی نیت کا پھل ہی + جیسی نیت ویسی برکت + انگریز لوگ اس ملک مین سوداگری کے لیئے آئے تھے اور صرف سوداگری چاہتے تھے ملک گیری کی خواہش انکو نہین تھی + اپنے بچاو کا بندوبست البتہ رکھتے تھے + اور جسکے اوپر مصیبت پڑتی تھی اُسکو مدد دیتے تھے + لیکن یہان کے لوگون نے انکو چھیڑنا اور ستانا شروع کیا + آخر کو جیسا کیا ویسا پھل پایا + جسنے ان پر ہاتھ چلایا انھون نے بھی اُسے اچھی طرح اُس زیادتی کا مزا چکھایا + اُس زمانے مین ہندوستان کی بادشاہت کا عجب حال تھا + آپس کی پھوٹ اور ہمیشہ کی لڑائی بھڑائی کے باعث تیمور کا

خاندان تحس نحس ہو رہا تھا + بادشاہ شطرنج کے مُہرے کی طرح لوگون کے
ہاتھ مین پڑ کر مات ہو چکا تھا + یہان تک کہ ۱۷۳۹ء مین ایران کے
بادشاہ نادر شاہ نے اور پھر تھوڑے روز بعد احمد شاہ دُرّانی نے جو
پہلے نادر شاہ کے امیرون مین تھا ایسے ایسے سخت حملے اِس ملک
کے اوپر پے در پے کئے کہ رہا سہا زور بھی دِلّی کے بادشاہ کا جاتا رہا
+ سلطنت مین کچھ ذرہ دم نہین باقی تھا + صوبے دارون نے
بادشاہ کی اطاعت بالکل چھوڑ دی + سلطنت اپنی سمجھی + جسکے
باپ دادا نے کبھی چپّا بھر زمین پر دخل نہ پایا تھا اُسنے بھی ہندوستان
کی بادشاہت پر دل دوڑایا + الغرض اِدھر تو دکھن کے صوبے دار
نظام الملک نے حیدر آباد مین اپنی حکومت جمائی اور اُدھر نواب وزیر
نے اَوَدھ کے صوبے کو اپنا ملک سمجھا + آگرے تک مرہٹون نے
لوٹ مار مچا کر دھینگا دھینگی سے چوتھ لینا شروع کیا + اور سکھون کا
حملہ سَرہِند تک ہونے لگا + بھرتپور کے جاٹ بھی ہیکڑ بننے ہو
تھے + رہیلکھنڈ کے رہیلے جدا خود مختار ہو گئے تھے + بادشاہ
اگرچہ برائے نام دِلّی کے قلعے مین پڑا تھا لیکن وہان بھی اُسے کوئی

بیٹھا رہنے نہین دیتا تھا + یعنے اُسکی یہہ نوبت تھی کہ آج ایک بادشاہ تخت پر بیٹھا کل کسی دوسرے نے اُسکا سر کاٹ کر سکہ خطبہ اپنے نام جاری کر لیا + ابھی تلوار کا لہو نہین سوکھنے پایا کہ تیسرے نے اُسکو بھی موت کا جامہ پہنایا اور تاج بادشاہی اپنے سر پر رکھا + کبھی بادشاہ مرہٹون کی قید مین پڑجاتا تھا + اور کبھی رُہیلون کے پنجے مین گرفتار رہتا + غرض ۱۷۰۷ع تک کہ جب اکبر کے پوتے کا بیٹا اورنگ زیب عالمگیر بادشاہ مرا ۱۷۶۰ع تک یعنی شاہ عالم کے روز اول جلوس تک ترپن ۵۳ برس کے اندر نادر شاہ اور احمد شاہ چھوڑ کے چودہ ۱۴ بادشاہ دلی کے تخت پر بیٹھے + اور اگر انمین سے محمد شاہ کی سلطنت کے تیس ۳۰ برس نکال ڈالو تو صرف تیئیس ۲۳ برس مین تیرہ ۱۳ بادشاہ گذر گئے + پس اب سوچنا چاہیے کہ جہان برائے نام تخت اور تاج کے لیے ایسی چھین چھان اور نوچ کھسوٹ مچے گی وہان کی سلطنت کس طرح قایم رہیگی اسلیے سدا سے یہی دستور چلا آیا ہی کہ جب خالق رب العالمین دیکھتا ہی کہ اب بادشاہ میرے بندون کی پرورش اور نگہبانی نہین کر سکتا + اور جس کام کے لیے اسکو مقرر کیا تھا اُسے چھوڑ کر یہہ عیش و عشرت اور ظلم و بدعت کرنے لگا تب اُس بد اقبال بادشاہ کو

دفعہ کرکے جو کوئی اس کام کی لیاقت رکھتا ہی اُسکو اپنی قدرت اور
طاقت کے زور سے تخت کے اوپر بٹھا دیتا ہی + اسمین کچھ شک
و شبہہ نہین کہ جو اس حالت مین انگریز لوگ ہندوستان کو نہ لیتے تو
فراسیس یا فرنگستان کا کوئی دوسرا بادشاہ اس ملک کو اپنے قبضے
مین کر لیتا + اور اگر شاید وہ بھی نہ لیتا تو پھر کوئی دوسری قوم سندھ
پار سے آن کر اس ہندوستان کی بادشاہ بن جاتی + اور اپنے خاندان
کی نیو جماتی + تیمور کی اولاد سے بادشاہت نکل چکی تھی خدا کے فضل
و کرم سے ہندوستانیون کے دن اچھے تھے جو انگریز یہان آ گئے
گویا سوکھے ہوئے کھیت پھر لہلہائے + الغرض پہلے تو حیدر علی کے
بیٹے ٹیپو سلطان کا سر کھجلایا کہ اُسنے ان انگریزون کے ساتھ دشمنی
پر کمر باندھی + اور بیٹھے بٹھائے لڑائی اُٹھائی + حیدر علی میسور کے
راجا کا نوکر تھا نمکحرامی کرکے اُسکا سارا ملک لے بیٹھا + ٹیپو کا یہہ
ارادہ ہوا کہ انگریزون کو دکھن سے نکال دیوے + اور اُبھارا اُسکو
فراسیسون نے تھا + کئی برس کی لڑائی مین آخر کو ۱۷۹۹ع مین شری
رنگ پٹن کے حملے کے درمیان وہ انگریزی سپاہیون کے ہاتھ سے

مارا گیا + اور ملک اُسکا بہت سا سرکار کے اختیار مین آیا + اُنھین
دنون مین سرکار کو مرہٹون کی طرف سے کھٹکا پیدا ہوا + فرانسیسون
کو وہ بھی نوکر رکھنے لگے + تب لارڈ ولزلی صاحب نے جو اُسوقت
یہان کے گورنر جنرل تھے اُنکے پیشوا باجے راؤ سے دوستی کرنا چاہا
+ اُسنے اُسوقت تو دولت راؤ سیندھیا کے بہکانے سے نہ مانا
لیکن جب جسونت راؤ ہلکر نے اُسپر چڑھائی کیا تب سرکار سے قول
قرار کر لیا اور بندیل کھنڈ کا علاقہ بھی دے دیا + یہہ سنکر سیندھیا بگڑا
+ اور اُسنے چاہا کہ ناگپور والے سے مل کر کچھ فساد اُٹھاوے +
لیکن اِدھر تو لارڈ لیک صاحب نے ڈیگ اور لسواری اور دلّی
اور اُدھر جنرل ولزلی نے اسائی اور ارگانو کی لڑائیون مین ہلکر اور
سیندھیا کے دانت ایسے کھٹّے کیے کہ آخر کو ۱۸۰۳ء مین ناگپور کے
راجا نے تو کٹک کا ضلع اور سیندھیا نے بالکل انتربید یعنے گنگا
اور جمنا کے بیچ کا ملک انگریزون کو دے کے اپنا پیچھا چھڑایا پھر
تو اِس نئے ملک کے ہاتھہ لگنے سے انگریزون کی عملداری دلّی
تک پہنچ گئی + وہان اُس زمانے مین شاہ عالم بادشاہ قلعے کے اندر

سیندھیا کی قید مین پڑا تھا ÷ لارڈ ولزلی نے اُسکو قید سے چھڑا کر گذارے کے واسطے ایک لاکھ روپیہ مہینے سے کچھ اوپر اُسکی تنخواہ مقرر کردی ÷ پھر تھوڑے روز بعد نیپالیون نے اپنی حد سے قدم باہر نکالا ÷ اور بڑھتے بڑھتے وہ کانگڑے تک پہنچ گئے ÷ جب پہاڑ سے اُترکر ترائی مین انگریزی رعیت کو تنگ کرنے لگے تو سرکار نے انکو بھی نصیحت دینا مناسب سمجھا ÷ تب ۱۸۱۴ء مین مَلَون کے قلعے پر اُنکی فوج کو شکست دے کے کالی ندی کے پچھم طرف کے پہاڑ تو اپنے دخل مین کر لیے اور پورب طرف کے اُنکے پاس رہنے دیے ÷ اگرچہ باجی راؤ نے اپنی مصیبت کے وقت مین انگریزون سے قول قرار کر لیا تھا لیکن دل مین اُنکے ساتھ دغا کی نرد کھیلا چاہتا تھا ÷ یہان تک کہ اُسنے تاریخ ۶ نومبر ۱۸۱۸ء کو پونا کے درمیان رزیڈنٹی مین آگ لگا دی ÷ اور انگریزی سپاہی جو تھوڑے سے وہان رہتے تھے اُنکا مقابلہ کیا ÷ اور اُدھر سے سیندھیا کا بھی ایک خط نیپال کے راجہ کے نام کا ایسا پکڑا گیا کہ جس سے اُسکی جانی دشمنی انگریز کے ساتھ ثابت ہو گئی ÷ پنڈاروں نے بھی قریب پچیس ہزار ۲۵۰۰۰ سوار کے اکٹھا ہو کر سارے ملک

مین لوٹ مار مچا رکھی تھی ÷ ہلکر کے کاردار بھی سرکار کے مخالفون
کی طرفداری کرتے تھے ÷ امیرخان ٹونک والا اپنے پٹھانون کے ساتھ
راجپوتانے کو تباہ کر رہا تھا ÷ یہان دیکھا چاہیے خدا کی قدرت اور
مرضی کو کہ اگرچہ اُسوقت مین ہر ایک طرف ہل چل پڑ گئی تھی اور سارے
ہندوستان مین فساد کی آگ بھڑکتی چلی تھی مگر لارڈ ہیسٹنگ صاحب
جو اُس زمانے مین گورنر جنرل تھے اُنھون نے اِس ہوشیاری کے
ساتھ سب کا بندوبست کر لیا اور اپنی فوج کو چارون طرف اِس ڈھب
سے دوڑا دیا کہ اِدھر تو سیندھیا کو جو کچھ سرکار نے فرمایا سب مان کر
راجپوتانے سے اپنا اختیار بالکل اُٹھا لینا پڑا ÷ اور اُدھر امیرخان نے
اپنا توپخانہ سرکار کے حوالے کر دیا ÷ باجے راؤ پیشوا نے بھی سرکاری
خزانے سے آٹھ لاکھ روپیہ سالانہ پنشن لیکر بیٹھور مین گنگا کو سینا
اختیار کیا ÷ اور ہلکر کی فوج نے مہیدپور مین شکست کھا کر سرکار کی
اطاعت دل و جان سے قبول کی ÷ پھر تو ناگپور کا راجا اپنے قصور
کے ڈر کے مارے اپنا ہی ملک چھوڑ کر بھاگ گیا ÷ چنانچہ سرکار نے
اُسکا کچھ تھوڑا سا ملک لیکر باقی اُسکے وارثون کو دے ڈالا ÷ پنداری

اِسقدر قتل ہوئے کہ نام کو بھی باقی نرہے + جو کچھہ جیتے بچے وہ لوٹ مار
چھوڑ کر کھیتی باڑی کرنے لگے + الغرض سنہ ۱۸۱۸ع مین مرہٹون کی لڑائی
بالکل فتح کے ساتھہ ختم ہوگئی + اور سب طرف سے امن چین کی راہ
کھلی + کابل کی لڑائی کے وقت سندھہ کے امیرون نے کراچی
اور ٹھٹھا سرکار کو دے ڈالا تھا اور سندھہ ندی کی راہ سے محصول
اُٹھا لینے کا اقرار کئی باتون کے ساتھہ سرکار سے کیا تھا + لیکن دغا
کر کے اپنے قول قرار سے پھر گئے + تب سنہ ۱۸۴۳ع مین سرکار نے اُنکو
بھی اُس ملک سے خارج کر کے وہان بالکل اپنا عملدخل کر لیا + بعد
اِسکے سنہ ۱۸۴۵ع کے اخیر مین سکھون نے ستلج پار اُتر کر سرکار پر چڑھائی کی
+ لیکن آخر کو جیسا کیا ویسا پھل پایا + پہلے تو سرکار نے سنہ ۱۸۴۶ع مین اُنکا
صرف جالندھر دوآب اور ستلج کے اُس پار کا ملک ضبط کر لیا
تھا اور قصور معاف کر کے دلیپ سنگھہ کو لاہور کی گدی پر بحال رکھا
لیکن پھر بھی جب یہہ لوگ لڑائی بھڑائی سے باز نہین آئے اور بہت
عرصے تک لڑتے رہے تب سنہ ۱۸۴۹ع مین سرکار نے بالکل اُنکا ملک ضبط
کر کے اپنی عملداری مین شامل کر لیا + اور دلیپ سنگھہ کو پنجاب سے

سابق ... کی سلطنت مقابلہ ...

نکال کر گذارے کے لیے دس ہزار روپیہ مہینا اُسکا مقرر کر دیا + اب اٹک
دم اٹک سے کٹک تک بالکل انگریزی عملداری ہی + اور ہمالیہ سے
سمندر تک انھین کا ڈنکا جاری ہی + بلکہ پورب اور پچھم مین ہندوستان
کی اصلی سرحد سے بھی زیادہ اُنکی عملداری بڑھتی چلی +

سچ تو یہہ ہی کہ انگریزون کے برابر کبھی کسی کی یاد مین کوئی راجا اور
بادشاہ نہین ہوا + اور نہ کسی نے ایسا ملک کا بندوبست اور رعیت
کو شاد و آباد رکھا + جسطرح اب اُنکی عملداری مین یہہ ملک آباد ہوتا
چلا ہی ویسا کبھی نہین ہوا تھا + اور نہ اِتنی زمین کبھی اِس ملک مین جوتی
بوئی گئی + ایسا یہان کون راجا اور بادشاہ ہوا جسنے رعیت سے
اپنے واسطے کچھہ بھی مالگذاری نہین لی ہو + اور خزانے مین جتنا روپیہ
آوے سب رعیت کے فائدے کے کام مین لگا دیوے + کس راجا اور
بادشاہ نے زمینداروں کے ساتھہ ایسا پختہ بندوبست کیا تھا کہ جو جمع
ایک بار اُنسے ٹھہر جاوے اُس سے زیادہ پھر کبھی مانگنے کی نوبت نہ
آوے + تجارت کے مال پر سوداگر اور بیپاریون سے کسی نے محصول نہین لیا
تھا + اور سڑک اور رستون کو کسنے ایسا آراستہ کیا تھا + کہ ساون

بھادون کی اندھیری راتون کو بگیان دوڑاے چلے جاؤ + اور سونا اچھالتے ہوے بے کھٹکے چلے آؤ + پل اِسقدر کا ہیکو کسی نے بناے تھے کہ سیکڑون کوس تک کہین گھوڑے کا سم پانی مین نہ ڈوبنے پاوے + ڈاک اِسطرح کی کسنے بٹھائی تھی کہ ذرہ سے محصول پر اتنے دور کا خط اور پلندہ اتنا جلد آوے جاوے + پلس کا بندوبست کسنے ایسا کیا تھا کہ ایک ایک کوس پر سڑک کے اوپر چوکیان بٹھادی ہون + غریبون کے لڑکون کو پڑھانے کے لیے کس حاکم نے گانو گانو مدرسے مقرر کیے + اور کسنے شہر مین محتاجون کے واسطے دواخانے بنا دیے + ایسے چھاپے خانے کب ہوے تھے کہ ٹکے ٹکے کو کتابین بک گئی ہون + کس راجا اور بادشاہ نے اپنے قیدخانے کے قیدیون کو اس دفعہ سے آدمیون کی طرح رکھا تھا + کب کسی حاکم نے ایسی عدالت جاری کی تھی کہ جسمین بادشاہ پر بھی نالش سُنی جاوے + کس راجا اور بادشاہ نے اپنی رعیت کے مال پر ایسا درد کھایا تھا کہ اگر گورنر جنرل بھی چھٹانک بھر دودھ جاے کے واسطے لیوین تو دام اُسکا اُسی دم چکا دیوین + دیکھو جہاں پر بڑے بڑے جنگل تھے اور شیر اور ہاتھی اُسمین رہتے وہان نجوبی

اب بستیان ہوگئین ÷ جو زمین سدا سے بنجر پڑی تھی اب وہ بھی جوتی بوئی گئی ایسی زمین کوئی شاذ و نادر نکلیگی جہان کھیتی باڑی نہوتی ہو ÷ وسنے یہان تک کہ جنگل تو کیا پہاڑ بھی انکی عملداری مین کھیتی سے خالی نہین رہے ÷ ہم لوگون کی ملکہ کوئین وکٹوریا خدا روز بروز بڑھاوے اقبال اُسکا اِس ملک کی آمدنی کی ایک کوڑی بھی نہین لیتی اور اُسنے حکم دیدیا ہے کہ جسقدر روپیہ کمپنی کا ہندوستان مین لگا ہے اُسکا واجبی سود لیکر باقی ہندوستان کی ساری آمدنی انھین ہندوستانیون کے فائدے کے کامون مین لگاؤ ÷ جیسے سورج زمین سے پانی سوکھہ لیتا ہے اور پھر مینہہ برساکر اسی زمین کا بھلا کر دیتا ہے ÷ زمینداروں سے جو گانو کی جمع مقرر ہوگئی پھر صاحب کلکٹر کا مقدور نہین کہ اُنسے سیر بھر گھی بھی بغیر دام دیے مانگ سکے ÷ یا ایک آدمی بھی اُنکا کسی کام کے لیے بغیر مزدوری دیے بیگار پکڑنے پاوے ÷ جسقدر مال چاہو اِس ملک کے ایک کنارے سے دوسرے کنارے لیجاؤ سرکاری عملداری مین ایک کوڑی بھی کوئی محصول کی نہ مانگیگا ÷ سڑکین پکی کنکر اور سرخی پٹی ہوئی تو کلکتے سے دلّی تک اور دوسرے بڑے بڑے شہرون کے بیچ بھی بن گئی ہین اور بنتی چلی جاتی ہین

لیکن اب لوہے کی سڑکین وہ طیار ہو رہی ہین کہ جن پر دھوئین کی
گاڑیان چلا کرینگی + اور دوسرے دن مسافرون کو کلکتّے سے دِلّی
پہنچا دیا کرینگی + پُل جس مقام پر پختہ بنانا دشوار تھا وہان لوہے کے
بنا دینے + جو باقی رہ گئے ہین اُسکی بھی تیاری ہو رہی ہے + ڈاک کا
محصول اب خط پیچھے کُل ایک ٹکا ہو گیا + سارے ہندوستان کے
اندر جہان چاہو بھیج دو + خبر پہنچانے مین جلدی اور چالاکی یہانتک
کی کہ بجلی کی ڈاک جسمین تار کے اوپر بجلی دوڑا کر سوئیون کے اشارون
سے خبرین پہنچا کرتی ہین طیار ہو کر جاری ہو گئی + اِس سے ایک لحظے
مین ہزارون کوس کی خبر معلوم ہو جایا کرتی ہے + شاستر مین پڑہا وا دیکھے
لکھا ہے کہ راون راکس آگ اور ہوا سے کام لیتا تھا مگر یہہ فرشتہ طینت
انگریز بہادر آگ اور پانی اور ہوا اور دھوان بلکہ بجلی سے بھی بے تکلف
نوکری لیتے ہین + رستا ایسا صاف بے خطر اور نے ڈر ہو گیا کہ اب گاڑیان
مال کی کلکتّے سے لاہور کو اکیلی چلی جاتی ہین + نہ سوار ساتھہ رہتا ہے
نہ پیادہ + اگر سڑک کے اوپر کسی جگہہ آدھی رات کو بھی آواز دو تو اُسی وقت
چارون طرف سے چوکیدار جواب دینگے + اور فی الفور پہنچکر خبر لیوینگے +

پس یہہ سڑک کیا ہی کہ گویا بازار لگا ہی ÷ کہین چوکی کہین دوکان ÷ کہین پڑاؤ کہین سرائے ÷ کہین کنوا کہین تالاب سب کچھ موجود ہی ÷ دو طرفہ درخت اس خوبی سے لگے ہین کہ گویا مسافر باغ کے اندر ہی اندر چلے جاتے ہین ÷ اسکولون مین لڑکون کو ہندی فارسی عربی سنسکرت انگریزی بنگلا گجراتی مرہٹی سب کچھ سرکار کی طرف سے پڑھایا جاتا ہی ÷ اور اسپتالون مین بیمارون کی ایسی خبر لیجاتی ہی کہ باپ بیٹے کی بھی نہ لیویگا ÷ چھاپے خانون مین سرکار بھی بہت سی کتابین اور پوتھیان اپنی طرف سے چھپوا دیتی ہی کہ جسمین سستی بکنے سے غریب لوگ بھی اُنسے فائدہ اُٹھاوین ÷ جیلخانون مین قیدیون کے کھانے پہننے اور سونے بیٹھنے اور محنت کرنے کا ایسا بندوبست ہی کہ جسمین وہ قید کے سوا اور کسی بات کا دُکھہ نہ پاوین ÷ یہہ نہین کہ سزا تو اُنھین قید کی بولی جاوے اور وہان وہ تڑپ تڑپ کر جان سے گذر جاوین ÷ لیکن یہان تو محنت مین بھی اُنسے ایسا کام لیا جاتا ہی کہ جسکے سیکھنے سے وہ چھوٹنے کے بعد بھی عمر بھر روٹی کما کھاوین ÷ اور پھر کبھی برے کام کے گرد نہ جاوین ÷ جو جو راجا لوگ اس سرکار سے لڑے تھے اُنکو بھی سرکار نے اس چین آرام کے

ساتھہ رکھا کہ وہ اپنی گدی پر بھی ویسا آرام نپاتے ÷ عدالت ایسی ہی
کہ اگر ایک چھوٹا سا زمیندار بھی جانے کہ سرکار نے واجبی جمع سے ایک
پیسا زیادہ لے لیا تو اُسکو اختیار ہی کہ عدالت مین جا کر سرکار کے اوپر نالش
کردے ÷ وہان اگر آئین کے بموجب اُسکا دعوی ثابت ہو جاوے
تو سرکار کو اُسی دم اُسکا پیسا خزانے سے نکال دینا پڑتا ہی ÷ انصاف
اِسقدر ہی کہ فوج تو کیا جب خود گورنر جنرل دورے کو جاتے ہین تو مقدور
نہین کہ کوئی کسی زمیندار سے ایک بوجھہ لکڑی یا گھاس زبردستی لے سکے
÷ دیکھو اس ملک مین آگے کس قدر کم بستی تھی اور کتنا جنگل اُجاڑ تھا
÷ رَامَ چَنْدَرْ کے اَجُودھیَا سے رَامیشوَرْ تک جانے مین برابر جنگل ہی
جنگل کا بیان لکھا ہی کہ جسمین رشی مُنی یا بھیل وغیرہ رہتے تھے ÷
کرِشْن کے زمانے مین بھی بِنْدرابَن ایک بن گنا جاتا تھا ÷ اور
گوپ لوگ اُسمین گاڑی اور رتھون کے اوپر رہتے تھے ÷ جس طور
سے اب بھی تَاتَار کے آدمی رہتے ہین ÷ اکبر بادشاہ کے وقت
تک آگرے کے صوبے مین ہاتھی اور چیتے پکڑے جاتے تھے ÷
کہان ہین اب وہ سب بڑے بڑے جنگل جنکے نام اور حالات ہندی

پوتھیون مین لکھے ہین ÷ راجا اور بادشاہ یہان کون ایسا تھا جو کہ لونڈی
غلام نہین رکھتا تھا ÷ بتاؤ تو یہہ بھلا کیا انصاف ہی کہ آدمی کو جانور کی
طرح پکڑ رکھین ÷ دیکھو بھلسا کے توپ پر ایک راجا کی لڑائی کا سنگین
مرقع جو کہ دو ہزار برس پیشتر کا بنا ہوا معلوم ہوتا ہی اُسمین جہان راجا کے
سپاہی لوگ عورتون کو لونڈی بنانے کے لیے گرفتار کر رہے ہین
دیکھ کر بدن کانپتا ہی ÷ اگلے زمانے مین تھوڑی سی جگہہ کے
جدا جدا راجا ہوتے تھے ÷ اُدھ دھیا مین اتنے بڑے راجا رام چندر کے
ہوتے ہوے متھلا مین دس ہی منزل کے تفاوت پر راجا جنک
راج کرتے تھے ÷ دیکھو مہابھارتھ مین کتنے راجاؤن کا نام لکھا ہی ÷
اور پھر یہہ سب راجا ہمیشہ آپسمین لڑتے رہتے تھے ÷ پس جہان نت کی
لڑائی رہیگی وہان رعیت کی تباہی کسطرح نہوگی ÷ اگلے زمانے کی
دولت کا بھی حال یہہ ہی کہ دو دو ہزار برس سے زیادہ کی پُرانی مُہرین
اور انگوٹھیان جو زمین کے اندر سے نکلتی ہین وہ اکثر پیتل اور تانبے
کی بنی ہوئی ہین ÷ اس سے ثابت ہی کہ اگر اُسوقت مین دولت
بہت ہوتی تو اُس زمانے کے لوگ ایسی چیزون پر اپنا نام کاہیکو

کھد واتے ہو اور سونے کی انگوٹھی لیون نہ بناتے ہو یہان تک
کہ اُسوقت کی اشرفی بھی جو نکلتی ہی تو اکثر ہلکی اور نرم سونے کی
ملتی ہی ہو پرانون کو پڑھو اور بدھ کے مذہب کی پوتھیون کو دیکھو
تو اچھی طرح یہہ بات کُھل جاویگی کہ اگلے راجاؤن کے خزانے
مین اور مہاجن اور ساہوکار اور کارمدار لوگ جو راج سے علاقہ
رکھتے تھے اُنکے گھرون مین تو بیشک سونے چاندی اور جواہرات کا
ڈھیر لگا رہتا تھا لیکن رعیت ایسی آباد اور خوش حال نہین تھی جیسی
اب ہی آگے تالاب کے پانی کی طرح دولت ایک ہی مقام پر
جمع رہتی تھی ہو دیکھنے مین تو بہت پرنمی تھی ہو اور اب جیسے
اُسی تالاب کو کاٹ کر کھیتون مین لیجاوین اور اُنھین سینچ کر اناج
پیدا کرین ہو اسیطرح دولت تمام رعیت کے درمیان پھیلی
ہوئی ہی ہو دیکھنے مین تو نہین آتی پر پھل بہت لاتی ہی ہو جاننا چاہیے
کہ بہت سے اسلیے بھی لوگ ہین کہ وہ کبھی اس بات کو نہ مانینگے
کہ اگلے زمانے مین یہان دولت زیادہ نہین تھی ہو بلکہ وہ تو یہی کہینگے
کہ اب دولت غارت ہو گئی آگے بہت تھی ہو اسلیے اُن

لوگون کو یہہ بھی سمجھہ لینا چاہیے کہ مراد ہماری اُس بات کے ثابت کرنے سے نہین ہی ہم اس جگہہ اتناہی ثابت کرنا چاہتے ہین کہ اگر دولت اس ملک کی گھٹی بھی ہو تو اُسکے گھٹنے کا باعث انگریزی عملداری نہین ہی * سچ جانیو کہ اگر انگریز اسوقت مین اس ملک کو نہ تھام لیتے تو ہم لوگون کا کہین تپا نہ لگتا * دولت جو یہان سے گئی تو اُسکو سلطان محمود غزنوی اور محمد غوری اور نادر شاہ وغیرہ لیگئے * دولت جو چھپی تو لوٹ مار کی دہشت سے ہمین لوگون نے زمین کے اندر چھپائی * دولت جو نہین آتی تو فرنگستان والون کے علم و ہنر کی ترقی کے باعث اور ہم لوگون کے سُست اور کم ہمت ہو جانے کے سبب اور جہاز والون کو اَمریکا اور دوسرے بڑے بڑے ٹاپُون کی راہ معلوم ہو جانے سے اب اُسکا آنا نہین ہوتا * آگے وہ لوگ ہماری بنائی ہوئی چیزین یہان سے لیجاتے تھے اور روپیہ دے جاتے تھے * اب ہم لوگ خود اُنھین کی بنائی ہوئی چیزین مول لیتے ہین اور دولت اُنکو دیتے ہین * جس قدر کہ ہیرا روئی شکر نیل مصالح وغیرہ یہان کی خاص پیدائش کی چیزین دوسرے ملک کو جاتی تھین اب وہ اَمریکا اور ٹاپُون سے

وہان جاتی ہین یہان سے نہین جاتین ⁂ سب لوگ جو انگریزی عملداری کو دولت گھٹنے کا باعث جانتے ہین اُنکو لازم ہی کہ یہان کے اگلے زمانے کے قصّے کہانیون پہ دھیان نہ کرین ⁂ بلکہ ذرہ اِس مُلک کی اُس حالت کو خیال کرین کہ جب یہہ ملک انگریزون کے ہاتھہ لگا ⁂ بھلا ایران مین تو انگریزی عملداری نہین ہی پھر وہان والے بہ نسبت سابق کے اب کسواسطے اپنے ملک کو کنگلا اور بے دولت سمجھتے ہین ⁂ ذرہ زمانے کے انقلاب پر نگاہ کرو کہ آگے ایشیا اور فرنگستان مین کیا تفاوت تھا اور اب کس قدر فرق ہی ⁂ اگلے راجا لوگ جب اپنے دشمنون کو گرفتار کرتے تھے تو اُنکو کیسی سیاست اور کس بُری گت سے مار ڈالتے تھے ⁂ جوگ باسشٹ مین ایک کتھا کے اندر لکھا ہی کہ ایک راجا نے کئی سو چورون کو گرفتار کرکے ایک دیونی کو کھلا دیا ⁂ اگرچہ یہہ بات صرف مثال کے واسطے ہو لیکن یہہ تو ثابت ہی کہ آگے چوری بھی بہت ہوتی تھی ⁂ اور اب صدر نظامت کا رجسٹر دیکھنے سے معلوم ہوتا ہی کہ سنگین جرم ہر سال کم ہوتے جاتے ہین ⁂ راجا اِس ملک کے سب ایک سے نہین ہوتے تھے ⁂ اسمین کچھہ شک نہین کہ کبھی

کبھی کوئی راجا جد ھشٹھر اور بکر ما دت اور بھوج کے سے اچھے
بھی ہو جاتے تھے لیکن بہت سے ناچ راگ مین رہتے + اور اپنے
ملک کی بالکل خبر نہین رکھتے تھے + دیکھو رگھو بنش مین راجا اگنی
برن کا حال کیا لکھا ہی + یعنی مہاراج اگنی برن ناچ رنگ اور تماشبینی
مین ایسے غرق ہو گئے تھے کہ رعیت کو اُنکی زیارت بھی دشوار ہوئی +
اور جب وزیرون نے محلون مین جا کر منت و سماجت کر کے عرض کیا
کہ مہاراج آپ کی زیارت کی آرزو مین ساری رعیت باہر کھڑی ہوئی ہی +
تب مہاراج نے اُنکی زیارت کے لیے جھروکھے کی راہ سے اپنا پانو
باہر نکال دیا + پس جب رام چندر کی اولاد مین راجا ایسے ہوے تو
پھر دوسرون کی کیا گنتی ہی + حرام بھی اگلے وقت مین بہت ہوتا تھا
+ دیکھو مہاراجا چندر گپت ایک نائن کے پیٹ سے تھے + اب اگر
کوئی ہندو نائن رکھے تو ذات سے نکالا جاوے + پس جہان خود
راجا کا یہہ فعل ہو تو وہان رعیت کو بد فعلی کی سزا کون دیتا ہوگا +
مسلمانون کا زمانہ اِس سے بھی بدتر تھا + بادشاہ تو سدا اکثر شراب کے
نشے مین چور رہتے تھے اور فوج اُنکی لڑائی کے نام اور بہانے سے

ملک کو لوٹا کرتی تھی + جس راجا نوّاب یا زمیندار کے اوپر اُسکا ملک
مال یا اُسکی بیٹی چھین لینے کے لیے بادشاہی فوج چڑھتی تھی تو پھر یہہ حال
ہوتا تھا کہ دودھ پیتے بچے کی بھی اُس علاقے مین جان نہین بچتی تھی +
اور لڑکیون کو بھی پکڑ پکڑ خراب کرتے تھے + خلاصۃ الاخبار والا لکھتا ہے
کہ سلطان رکن الدین فیروز شاہ اسقدر شراب پیتا تھا کہ آخر کو لاچار ہو کر
اُسکے امیرون نے اُسکو قید کر لیا + زبدۃ التواریخ مین لکھا ہے کہ سلطان
معز الدین کیقباد اتنی شراب پیتا تھا اور ایسا عیش اور تماشبینی مین ڈوب
گیا تھا کہ اُسکی دیکھا دیکھی رعیت کو بھی سوا ے شراب اور زنا اور جوے
کے کچھہ دوسرا شغل باقی نہین رہا تھا + یہان تک کہ مسجد اور مدرسون
مین بھی یہہ حرکتین ہونے لگین تھین + معاصر رحیمی والا لکھتا ہے کہ
سلطان مبارک شاہ اسقدر عیاش اور خراب ہو گیا تھا کہ قلم کو بھی اُسکا حال
لکھنے مین شرم آتی ہے + زنانی پوشاک پہن کر رنڈیون کے ساتھہ امیرون
کے گھرون مین ناچنے اور تماشا دکھلانے کو جاتا + اور اکثر ننگا مادرزاد
ہو کر دربار کیا کرتا + تواریخ فرشتہ مین سلطان محمد شاہ دکھنی کی تعریف یون
لکھی ہے کہ اُسکی سلطنت مین پانچ لاکھہ ہندو مارے گئے + اور سلطان

احمد شاہ دکھنی کا حال لکھاہی کہ جب اُسنے بیجے نگر کے راجا پر چڑھائی کی
تو پہلے اُسکی رعیت کو کیا مرد کیا عورت اور کیا بچے سب کو قتل کرتا شروع
کیا + جس منزل مین پورے بیس ہزار آدمی مارے جاتے وہان تین روز
مقام کرتا + اور بڑی خوشیان مناتا + زبدۃ التواریخ مین سلطان محمد تغلق
کا تذکرہ لکھاہی کہ جب اُسنے رعیت پر محصول اسقدر بڑھایا کہ ادا ہونا اُسکا
لوگون کے مقدور سے باہر ہوا + زمیندار اپنے چھان چھپر اور کھلیان
کو پھونک کر گانو چھوڑ بھاگے + بادشاہ نے یہہ خبر سنتے ہی اپنی فوج
کو حکم دیا کہ سارے دوآبے کو لوٹ لو + اور جہان جو زمیندار ملے اُسکو بے تکلف
قتل کرو + یہان تک کہ بادشاہ خود آپ بھی اُن بچارے زمیندارون کا شکار
کرنے کے لیے سوار ہوا + سر جو زمیندارون کے کٹتے تھے وہ قلعے کے
کنگورے سے لٹکائے جاتے تھے + غرض مسلمان بادشاہون کی سلطنت
مین ہندؤن کے مندر بےشمار توڑے جاتے تھے + اور برہمنون کے
منہہ مین تھوک تھوک کر زبردستی مسلمان بنائے جاتے تھے + بادشاہی
لشکر کے سپاہی زمیندارون کو لکڑی گھاس اور دہی دودھ کا کب دام
دیتے تھے + بلکہ رسد بھی زبردستی لیتے + اور لڑائی کے وقت تو کھیت

تک کاٹ کر گھوڑون کو کھلا دیتے + چنانچہ اتبک فارسی مثل مشہور ہی
کہ نمک از سرکار آر داز بازار + بیگارین زمیندار ہمیشہ پکڑے جاتے تھے
+ اکبر بادشاہ جب کشمیر مین گیا تو اُسنے وہان دیکھا کہ بادشاہی زعفران
چننے کے لیے زمیندار بیگار پکڑے گئے ہین + تب حکم دیا کہ آیندہ سے
ہمیشہ اِن بیگاریون کو سرکار سے خوراک بھی ملا کرے + اور یہہ بات
اُسنے ایک ایسے کمال کی سمجھی کہ وہان کی جامع مسجد کے دروازے
پر اِس مضمون کا اشتہار کھدوا دیا + اب کہو اگر اکبر وہان زعفران کا کھیت
دیکھنے نہ جاتا تو اُن بچارے زمیندارون کو جو بادشاہی کام کرتے تھے
کسطور سے کھانے کو ملتا + اور پھر بھی ایک زعفران چننے والون نے
کھانے کو کچھہ پایا تو اِس سے کیا ہوتا ہی + سارے ملک مین جو بادشاہی
نوکر سب کام زمیندارون سے زبردستی مفت بیگارین لیتے تھے
اُنھین کھانے کو کون دیتا تھا + عورت کا خوبصورت ہونا اُسکے
واسطے گویا ایک آفت تھی + کیونکہ جب راجاؤن کی بیٹیان بادشاہ
زبردستی مانگ لیتے تھے تو بنیے مہاجنون کی کب چھوڑتے ہونگے +
تواریخ فرشتہ مین لکھا ہی کہ ہمایون شاہ یہان تک اپنی رعیت پر ظلم کرتا تھا

تھا کہ جب کسی کی برات نکلتی تو دلہن کو بلا کر پہلے آپ رکھہ لیتا تب
دولہا کے گھر جانے دیتا + مسافر سوائے قافلے کے یا بغیر سو سپاہی
لیے کبھی راہ نہ چل سکتے + یہان تک کہ قافلے بھی دن دوپہر لوٹے جاتے
تھے + اور قافلے کیا اس نت کی لڑائی جھگڑے مین گانوکے گانو تباہ
اور مسمار ہو جاتے تھے + ایک تیسوزہی کا حال سنو کہ بتیس ۳۲ برس کے
اندر یعنے ۱۷۶۰ء سے لیکر ۱۷۹۲ء تک دس دفعہ مرہٹون کے ہاتھہ سے
لوٹا گیا + یہہ جو پختہ سرائے برج اور روزنون کے ساتھہ قلعے کے طور
پر جا بجا بادشاہی وقت کی بنی ہوئی ہین اسکا باعث یہی تھا کہ مسافرن
کو رات کے وقت ڈاکو اور لٹیرون کا بڑا خوف اور کھٹکا رہتا تھا +
آب بھی بہت سے نادان جنھون نے اگلے وقت کی تواریخین نہین
دیکھی ہین وہ اگلی بادشاہتون کو خیال کر کے ٹھنڈھی سانس بھرتے ہین
اور حسرت کے ساتھہ اس زمانے کو یاد کرتے ہین + ہماری دانست مین
وہ سب ملکر ایک عرضی اس مضمون کی لکھین اور کوین وکٹوریا کی خدمت
مین روانہ کرین + کہ آپ چوتھائی ملک تو اگلے بادشاہون کی طرح
اُن بے علم بے مصرف لوگون کو معاف کر دیجیے کہ جو یہان راجا بابو

اور امیر کہلاتے ہین ٭ جتمین وہ بے فکر ہوکر ناچ رنگ اور بھانڈون کا
تماشا دیکھین ٭ اور اپنی توند کے بوجھ سے سوا سیر آدھ سیر سونے
چاندی اور جواہرات کا بھی بوجھ اپنے بدن پر بڑھاوین ٭ اور باقی تین
حصّے کی آمدنی اپنے توشے خانے مین داخل کیجیے ٭ شاہجہان کیطرح
ایک تخت طاؤس بنوائیے جس سے جوہریون کو فائدہ ہو ٭ نوکرون
کی تنخواہین بڑھا دیجیے اور جب وہ مر جاوین تو اگلے بادشاہون کی مانند
اُنکا سارا گھر بار ضبط کر لیجیے جیسا کہ حیدرآباد کے نواب کے یہان اب تک
بھی دستور جاری ہی ٭ راجاؤن کو حکم دیجیے کہ اپنی خوبصورت بیٹیان
اکبر کی طرح شہزادون کے واسطے روانہ کرین ٭ اور گورنر جنرل کو فرمائیے
کہ مہاجن اور بھلے آدمیون کی اچھی اچھی عورتین چُن چُن کر نوابون کی
طرح شہزادون کے واسطے لونڈیان حاضر کرین ٭ اور جو اُن عورتون
کو دیکھنا منظور ہو تو یہہ حکم دیوین کہ گورمنٹ ہوس مین بادشاہی وقت
کے طور پر لیڈی صاحب کے واسطے مینا بازار لگایا جاوے ٭ اور جب
لوگون کی بہو بیٹیان آوین تب گورنر صاحب وہان بھیس بدل کر سب
کو پرکھہ لیا کرین ٭ خود اکبر بادشاہ یہہ کام کرتا تھا ٭ نادر شاہ کیطرح

ایک دو شہر کبھی کبھی قتل کروا دیا کیجیے + اورنگ زیب کی مانند آپ
بھی یہان کے مندر اور مسجدون کو توڑ توڑ کر اُنکے مسالے سے گرجا گھر
بنوائیے + اور ہندو مسلمانون کو زبردستی اپنے مذہب مین لائیے + اور
جو باقی رہجاوین اُنسے مسلمان بادشاہون کی طرح جو آپکے سے پہلے
ہو گذرے ہین جزیہ لیجیے + بادشاہ راجا اور نوابون کو جنھین اُنکے ملک
سے خارج کیا اب آپ کس لیے لاکھون روپیہ پنشن دیتی ہین + جسطرح
سلطان عمر خلجی اور فرخ سیر اور احمد شاہ وغیرہ دلّی کے بادشاہون
کی آنکھین نکالی گئین تھین اُسی طور سے آپ بھی اُنکی آنکھین نکلوا ڈالیے
یا پوست یا نمک کا پانی پلوا کر جان ہی سے مار ڈالیے + لاکھون روپیہ
سود کا آپ اِن مہاجنون کو کسواسطے دیتی ہین محمد تغلق کی طرح تانبے
کا سکہ چلا کر کیون نہین انکا بالکل قرضہ ادا کر دیتین + یا جسطرح پیشوا
کے کہنے بموجب سیندھیا نے اپنے دیوان گھاٹگیا کی لڑکی کے بیاہ
کا خرچ وصول کرنے کو اُسے پونا مین بھیجکر وہان کے مہاجنون کو گرم
توپ مین باندھ باندھ کر اُنسے روپیہ تحصیل کیا تھا اُسی طرح آپ بھی ہم
لوگون سے روپیہ وصول کروائیے + ناؤ ڈوبنے کا تماشا دیکھنے کے واسطے

آپ بھی سراج الدولہ کیطرح دو ایک گذارے کی کشتی کا تختہ بیچ دھار
مین توڑ دیا کیجیے * ڈاک کی کیا ضرورت ہی جسے کام پڑیگا وہ اگلے زمانے
کی مانند قاصدون کے ہاتھ خطوطر روانہ کیا کریگا * سڑک اور ریل بھی توڑ
ڈالیے اور چوکی پہرا بالکل دور کیجیے بلکہ ایک اشتہار جاری کردیجیے کہ
پنڈارون کی اولاد مین سے جو کوئی زندہ ہو وہ پھر وہی اپنے باپ دادون
کا پیشہ اختیار کرے تاکہ لوگ اگلے زمانے کی طرح اب بھی ایک شہر سے
دوسرے شہر مین جانہ سکین اور جاوین بھی تو قافلہ باندھ کر یا سوار پیادے
ساتھ لیکر * تب البتہ مال اسباب کی بیما کا بھاؤ بڑھیگا سپاہیون
کا روزگار کھلیگا * بیما لینے والے مہاجن کو فائدہ ہوگا اور آپ کو بھی
مرہٹون کی طرح پنڈارون سے لوٹ کے مال کی چوتھ ہاتھ لگیگی *
سپاہ کی تنخواہ بادشاہون کی مانند برس چھہ مہینے چڑھا کر تقسیم کیا
کیجیے جسمین وہ لوگ روپیہ قرض لیا کرین تو مہاجنون کو پانچ سات روپیہ
سیکڑے سے بھی زیادہ سود ملا کرے * اور جو فوج بہت تنگ ہوگی
تو اگلے زمانے کی طرح اب بھی بازار لوٹ کر اپنا کام چلا لیویگی * اسکول
اور مدرسے بالکل برخاست کردیجیے کیونکہ غریبون کو آگے کب نصیب

پڑھایا تھا نہ یہہ پڑھینگے نہ اپنا بھلا چاہینگے نہ یہہ تواریخین دیکھینگے
نہ بُری بھلی عملداری کا فرق کچھہ کر سکینگے؛ چھاپے خانے تمام بند
کر دیجیے جسمین کتابین مہنگی ہو جاوین اور کاتبونکی روزی کھلے؛ اسپتال
موقوف کیجیے تاکہ بید حکیم کو فائدہ حاصل ہو جب اُنکی دوا کسی بیمار کو
صحت نہ بخشے تو بیجاپور کے بادشاہ مولو عادل شاہ کی طرح اُنکو
قتل کرنا شروع کیجیے اور ہاتھی کے پانو تلے پسوائیے؛ زمینداروں
سے جمعبندی آگے کسنے مقرر کی تھی جو کچھہ جسکے پاس دیکھیے لے لیجیے؛
یہہ تو آپ کی رعیت ہین اُنکو بیگار پکڑیے اُن سے اپنی خدمت
لیجیے سرکاری مکانات بنوائیے سپاہیون کا بوجھہ ڈھلوائیے باغ
لگوائیے؛ الغرض جن سب سرکاری کامون مین آپ اب روپیہ خرچ کرتی
ہین وہ سب کام اگلے بادشاہون کی طرح زمینداروں سے مفت مین لیجیے؛
آپ صرف اپنے امیرون کو خوش رکھا کیجیے اور چین سے عیش کیا
کیجیے اور یہہ کروڑون زمیندار لوگ تو آپ کی رعیت اور غلام ہین آپ
ہی کے واسطے خدا نے اِنکو پیدا کیا ہی اِن سے جیسا کام چاہیئے ویسا
لیجیے اور اگر آپ کو یہہ خیال گذرے کہ کلکتّے کے بابو لوگ جو کچھہ تھوڑا

بہت انگریزی پڑھ گئے ہین ہماری بدنامیان اخبارون مین چھاپینگے
تو اُنمین سے دوایک کو اگلے بادشاہون کی طرح کان مین سیسا پلا کر
سُلا دیجیئے یا اُنکی کھال کھچوا کر بھس بھروا دیجیئے + اور ہندوستانی گویئون
بھاٹ اور شاعرون کو زمین دوشالے اور سونے کے کڑے بخشا کیجیے
تب یہہ لوگ آپ کی تعریف مین ایسے ایسے دفتر لکھینگے کہ پھر تمام آدمی سکندر
اور نوشیروان کو بھول کر قیامت تک آپ ہی کی نیکنامی کی سُمرن جپینگے +
اور ساری خلقت آپ ہی کی شکر گزار رہے + پس کوئین وکٹوریا اگر
ہندوستان کی کم نصیبی سے ہندوستانیون کی یہہ عرض قبول کرلیوین تو
پھر بھی اگلا سا زمانہ آسکتا ہی + لیکن جو ملکہ انگلستان انصاف کے رو سے
اُس عرضی پر یہہ حکم چڑھاوین کہ ہم امیرون کے ساتھہ وہ بات نہین رکھینگے
جو اگلے بادشاہ رکھتے تھے + نہین تو یہہ لوگ ہمارا بھی گلا اسیطرح کاٹینگے
جیسے اگلے امیرون نے اگلے بادشاہون کا گلا کاٹا تھا + اور ہم اپنی
ہندوستان کی رعیت کے ساتھہ وہی سلوک کرینگے کہ جیسا انگلستان
کی رعیت کے ساتھہ کرتے ہین تاکہ جس طور سے انگریزی رعیت ہمکو
ہمارے سب کامون مین مدد دیتی ہی اُسی طور سے ہندوستان کی

رعیت بھی مدد دیوے تو پھر اب کبھی اُس اگلے زمانے کے آنے کی
امید دلمین رکھنا نہین چاہیے + کیونکہ انگریزی سرکار کا بندوبست ایسا
کچّا نہین ہے کہ کسی طرح اُسمین خلل کا شبہہ پایا جاوے اور کبھی ذرہ لغزش
نظر آوے + ہمنے اِس بات کی بڑی تلاش اور تحقیقات کی کہ جو لوگ
سرکار کمپنی کی عملداری کو اچھا نہین کہتے اور اگلے زمانے کو ٹھنڈی
سانس بھر کے یاد کرتے ہین اُنسے اِس بات کا سبب اور باعث دریافت
کرین + لیکن جو جو سبب اُن لوگون نے بیان کیے وہ سب کے سب
ہمکو نامعقول اور پوچ پُچر نظر پڑے + کیونکہ اول تو وہ لوگ یہہ کہتے ہین
کہ اِس عملداری مین زمین کا زور گھٹ گیا اناج کم پیدا ہوتا ہے + دوسرے
آگے کی بہ نسبت اب سرکار محصول زیادہ لیتی ہے + تیسرے تجارت مین
فائدہ نہین رہا + چوتھے ہندوستانیون کو بڑے عہدے نہین ملتے +
ایسے کام پر انگریزی بھرتی ہوتے ہین + پس اب جاننا چاہیے کہ ہمنے
جو آئین اکبری کے ورق اچھی طرح اُلٹے اور بخوبی اُسکو پڑھا اور حساب
کیا تو معلوم ہوا کہ اکبر کے وقت مین جو سب سے اچھا بادشاہ تھا بھلے
سے بھلے ایک بیگھے زمین کے اندر جو کہ ساٹھہ الہی گز مربع کا ہوتا تھا

آٹھ من ساڑھے سترہ سیر گیہون پیدا ہوتا تھا+ اِس سے زیادہ نہین حاصل ہوتا تھا+ ہم جانتے ہین کہ شروع انگریزی عملداری مین جب لوگون نے لوٹ مار سے بچاؤ پاکر بہت سی زمین جو ہزارون برس سے بنجر پڑی تھی جوت لی ہے اب اُسمین اگلی سی پیدائش نہونے سے بیوقوف زمیندار حاکم کو الزام دیتے ہین + یہہ نہین سمجھتے کہ جو زمین برابر ہر سال جوتی بوئی جاویگی اُسکا زور بیشک گھٹ جاویگا + اول تو بادشاہی وقت مین نت کی لڑائی کے مارے ایسے کھیت بہت کم تھے جو پانچ سات برس برابر جوتے بوئے گئے ہون + دوسرے کچّا بندوبست رہنے کے باعث جس سال کھیت بویا جاتا تھا بادشاہ لوگ اُسی سال پورا محصول لیتے تھے + نہین تو تخفیف کر دیتے تھے + اب لڑائی بھڑائی کی دہشت بالکل جاتی رہی + سرکار نے زمیندارون کا فائدہ سمجھکر کارندون کی لوٹ مار سے بچانے کے لیے بڑی بڑی مدّتون کا پکّا بندوبست کر دیا + اب زمیندار لوگ آنکھہ بند کرکے ہر سال برابر ایک ہی طور سے اپنے کھیتون کو بوتے چلے جاتے ہین + اگر انگلستانیون کی طرح فصل کی تبدیلی کرین اور باری باری سے کھیت کو

خالی رہنے دین جیسا کھیتی کے قاعدے کی کتابون مین لکھا ہی تو ہرگز
اِس زمین کا زور کبھی نہ گھٹے * دیکھو ابھی نُو دس برس کا عرصہ گذرا ہی کہ
اگرے کی گورنری مین دو کرور اُنتیس لاکھہ ننانبے ہزار چھتر ایکڑ* زمین ۲۰۲۹۹۹۰۷۶
بوئی جاتی تھی * اور اب دو کرور چوالیس لاکھہ پچاس ہزار دو سو اٹھائیس ایکڑ ۲۲۴۵۰۲۲۸
زمین بوئی جاتی ہی * پس جہان دس برس کے عرصے مین چودہ لاکھہ ۱۴۵۱۱۵۲
اکاون ہزار ایک سو باون ایکڑ زمین نئی جوتی بوئی جاوے وہان یہہ بات
کیونکر کہی جا سکتی ہی کہ آگے کی بہ نسبت اب زراعت مین فائدہ کم ہی *
محصول اگرچہ اکبر بادشاہ کے وقت مین ایسی زمین پر فی بگیہہ کل دو من کچھہ
اوپر سوا چھہ سیر گیہون یا اُسکا دام لیا جاتا تھا لیکن بیگار تو بے طرح تھی *
اُتّر کے ملک کے رجواڑون مین جہان اب تک زمیندارون سے بیگار لی
جاتی ہی اگر وہان بیگار موقوف ہو جاوے تو زمیندار لوگ اپنی خوشی سے
دونا محصول دینے کو راضی ہین * پس غور کرنا چاہیے کہ بیگار سے کس
قدر نقصان تھا * سواے اِسکے کشمیر کے علاقے مین آدھی آدھی بٹائی
ہوا کرتی تھی * اور اکبر کاریگرون کی بنائی ہوئی چیز کا بھی محصول

* ایکڑ کچھہ کم دو بیگھے کا ہوتا ہی

پانچ روپیہ سیکڑا لیتا تھا + اور جو جو محصول کہ سابق مین برابر جاری تھے
اور اکبر نے اُسکو موقوف کیے اُنکی تفصیل ذیل مین لکھی جاتی ہے + پس بھلا
غور تو کرو کہ اِن محصولون کے بوجھ سے رعیت کس طرح نہ مسمار ہوتی ہوگی
+ جہانگیر اور شاہ جہان تو اکبر ہی کی راہ پر چلے تھے لیکن اورنگ زیب
کے وقت سے پھر بہت سے نئے نئے محصول جاری ہو گئے

## تفصیل اُس محصول کی جو اکبر بادشاہ نے موقوف کر دیا

جزیہ + پروانہ راہداری + میر بحری + ہندو جاتریون پر محصول + گاو
شماری + سر درختی + پیشکش + اہل حرفہ + داروغانہ + تحصیلداری +
فوطہ داری + وجہ کرایہ + خریطیہ + صرافی + حاصل بازار + آبکاری +
نمک + چونا + مچھلی + خرید فروخت مکان + خرید فروخت مویشی +

تجارت مین فائدہ اب اسلیے نہین ہوتا کہ ہمارے ملک کے آدمی
جہاز پر نہین سوار ہوتے + اگر یہان کے لوگ جہاز پر سوار ہو کر تجارت کے
لیے دوسرے ملکون مین جایا کرین تو بیشک یہہ بھی ویسا ہی فائدہ اُٹھاوین
جیسا اِنکے بدلے اب فرنگی اُٹھاتے ہین + اور جہاز پر سوار ہونا بید کے
رو سے بھی کچھہ منع نہین ہے + دیکھو رِگ بید کی پہلی سنگھتا سے صاف

ثابت ہی کہ سابق مین ہندو لوگ جہاز پر سوار ہوا کرتے تھے * اب باقی رہا
یہہ عذر کہ ہندوستانیون کو بڑے عہدے نہین ملتے اور دولت انگریز
لیے جاتے ہین * اِسکا حال یہہ ہی کہ جو کچھہ روپیہ انگریز لوگ اپنی تنخواہ مین سے
بچا کر ولایت کو لے جاتے ہین وہ البتہ اِس ملک کو گھاٹا پڑتا ہی لیکن عہدہ
دینے کے باب مین اگر سرکار ہم سے صلاح پوچھے تو ہم یہی کہینگے کہ جن
کامون پر اب ہندوستانی نوکر ہین اُنپر بھی انگریز ہی مقرر کیے جاوین *
سرکاری آئین کو انھین ہندوستانیون نے بدنام کیا * کیونکہ مجسٹریٹ اور
کلکٹر کے ہاتھہ سے کوئی اذیت نہین پاتا * جو شخص روتا ہی وہ انھین پولس
والے اور سرشتہ دارون کے ظلم سے تنگ ہوکر روتا ہی * کون ایسا بے
وقوف ہی جو ان تھانہ دارون کو مجسٹریٹ اور سرشتہ دارون کو کلکٹر ہونے
کی دعا مانگتا ہوگا * ہمارے ملک کے آدمی اول تو رشوت لینا عیب
نہین سمجھتے بلکہ سدا سے ہنر جانتے ہین * دوسرے اگر ہندو کو کام ملا
تو اُسنے مسلمان کو ستایا اور مسلمان کو اختیار ہوا تو اُسنے ہندو سے
اپنی کسر نکالی * پس پہلے ہندوستانیون کو چاہیے کہ اپنے تئین اُن
کامون کے لائق بناوین جنکے ملنے کی امید رکھتے ہین * یہہ نسبت روپیہ

رھنے کے ملک کا انتظام درست رہنا زیادہ درکار ہی + کیونکہ اگر رعیت
کو چین آرام ملیگا تو روپیہ بہت ہو رہیگا + اور جو ملک ہی مین بدعملی
رہی تو پھر برسون کی حاصل کی ہوئی جمع پونجی کو نادرشاہ ایسے بادشاہ
لوگ ایک ہی دن مین جھاڑ وپھیر کرلے جاوینگے + پس جو لوگ ہمارے
امن چین کے واسطے اسقدر محنت مشقت اُٹھاتے ہین وہ جو اپنی واجبی
تنخواہ لیجاوین تو اِسمین بُرا ماننے کی کون سی بات ہی + لوگ یہہ بھی کہتے
ہین کہ انگریزی عملداری مین دیوانی اور فوجداری کا بندوبست اچھا نہین
ہی + اُن لوگون نے شاید پُرانی تواریخ نہین دیکھی + فوجداری کا حال تو
رُاف رفِچ صاحب جو ۱۵۹۳ء مین شاہ انگلستان کا خط اکبر بادشاہ کے نام
لائے تھے لکھتے ہین کہ بنارس اور پٹنے کے درمیان اِس طرح
راستا لُٹتا ہی کہ جیسے عرب لوگ اپنے ملک کے جنگل اور پہاڑون مین
ڈاکا ڈالتے ہین + علاوہ اِسکے خود اکبر کا وزیر ایک جگہہ ہندو فقیرون کی
بےوقوفی دکھانے کے لیے لکھتا ہی کہ ایک سال الہ آباد کے میلے مین
دو غول فقیرون کے گنگا مین پہلے نہانے کے واسطے آپس مین تکرار
کر رہے تھے + بادشاہ بھی وہان موجود تھا فقیرون کو بہت سمجھایا لیکن

کسی نے نصیحت نہ مانی تب بادشاہ نے دِق ہوکر حکم دیا کہ تم دونو دِل کھول کر آپسمین لڑلو + اور آپ اُس لڑائی کا تماشا دیکھتا رہا + یہانتک کہ بہت سے فقیر اُس لڑائی مین مارے گئیے + واہ رے اکبر تیرا انصاف + آفرین سرکار انگریز بہادر کو کہ ہر دوارے کے کُمبھ ایسے میلے مین مقدور نہین کہ کوئی میان سے تلوار نکال سکے + اور دیوانی کا حال ایک معتبر تواریخ والا لکھتا ہی کہ ایک روز کسی لڑکے نے شاہجہان بادشاہ کے حضور مین اِس بات کی نالش کی کہ میری ما کے پاس تین لاکھ ۳ روپیہ ہی اور وہ مجکو کچھہ نہین دیتی + بادشاہ نے اُسکی بُڑھیا ما کو بُلا کر حال دریافت کیا + اُسنے حاضر ہو کر اقبال کیا کہ فی الحقیقت میرے پاس تین لاکھ ۳ روپیہ ہی لیکن جب یہہ لڑکا ہوشیار ہوگا تب مین اِسکو دونگی + ابھی یہہ روپیہ لیکر خراب کریگا اِسلیے نہین دیتی + بادشاہ نے یہہ سنکر حکم دیا کہ تو ایک لاکھ روپیہ لڑکے کو دے اور ایک لاکھ روپیہ اپنے پاس خرچ کے واسطے رکھہ اِسقدر روپیہ تم دونو کے لیے کافی ہی + اور باقی ایک لاکھ روپیہ بادشاہی خزانے مین داخل کر دے + جب مقدمہ فیصل ہو چکا اور حکم کاغذ پر چڑھہ گیا تب تو بُڑھیا بہت گھبرائی

فی الفور چالاکی کر کے اُسنے بادشاہ سے عرض کیا کہ خداوند حضور نے لڑکے
کو تو لاکھہ روپیہ واجبی دلوایا کیونکہ وہ میرے شوہر کے نطفے سے ہی +
لیکن آپ میرے شوہر سے کیا رشتہ رکھتے ہین جو برابر کا حصہ ترکا سے لیتے
ہین + اس رشتے داری کو حضور مہربانی کر کے مجھے بتا دیجیے تا کہ آیندہ
سے ہمیشہ کو اِسکا لحاظ رکھا جاوے + بادشاہ یہہ جواب سُنکر اپنے دل
مین نہایت شرمندہ ہوا + اور ہنس کے اُسکا روپیہ واپس کیا + +
تواریخ والا تو یہہ بات شاہجہان کی تعریف مین لکھتا ہی کہ ایک ایک بڑھیا
بھی اُس تک پہونچ کر اپنا حال عرض کر سکتی تھی لیکن اِس تحریر کی بدولت
بادشاہ کی نیت اور آئین کا حال بخوبی ظاہر ہوگیا + دیکھو ابتک گجرات
کی طرف ہندوستانی عملداریون مین یہہ دستور جاری تھا کہ جب ایک شخص
کو کسی آدمی سے روپیہ وصول کرنا ہوتا تو وہ بھاٹون کو جنکا وہان یہی کام
ہی کچھہ دیکے اُسکے گھر دھرنا بٹھا دیتا + اگر اُس بیچارے کے پاس
اُسوقت کچھہ دینے کو نہوتا تو وہ بھاٹ اُسکو نہایت فضیحت کرتا +
یہان تک کہ وہ بھاٹ اپنا لہو اُسکے دروازے پر چھڑکتا + بلکہ کئی دفعہ
ایسا ہوا ہی کہ بھاٹون نے اپنے گھر سے کسی بڈھے یا کسی بڑھیا کو لا کر اُسکے

دروازے پر زندہ جلا دیا ہی ÷ پس غور کرو کہ یہہ کیسے غضب کی بات
ہی ÷ اگر وہان عدالت اچھی ہوتی تو یہہ نوبت کاہیکو پہونچتی ÷ ہم یہہ
بات کچھہ انگریزون کی خوشامد یا بناوٹ کی راہ سے جھوٹھی تعریف نہین
لکھتے جیساکہ اکثر مصنفون نے اپنی کتابون کے اندر شعر غزل اور قصیدون
مین اپنے بادشاہون کو آفتاب سے بڑھکر عالیتاب اور آسمان سے
زیادہ عالیشان بلندنشان وغیرہ لکھا ہی ÷ ہمنے تو صرف اگلے راجا اور
بادشاہون کے زمانے کا ماجرا جو کچھہ قدیم کتابون مین دیکھا ہی اُسی کو
انگریزون کے مقابلے مین نظیر دیا ہی ÷ اگر کسی کو اس نظیر مین بھی
شک ہو تو وہ اگلی تواریخون مین دیکھہ کر اپنے دل کا شبہہ مٹا لیوے ÷
سنہ ۱۸۵۸ مین ملکہ معظمہ یعنی کوین وکٹوریا نے اس ملک کا انتظام
کمپنی سے لیکر اپنے ایک وزیر کے سپرد کر دیا اور اوسکی مدد کے واسطے
بارہ آدمیون کی ایک کونسل بھی مقرر کر دی یہہ وزیر سیکرٹری اف
سیٹیٹ فار انڈیا کہلاتا ہی اور اوس کونسل کا نام کونسل اف انڈیا کہا
جاتا ہی کمپنی کو اب سواے اوس روپیے کا جو اس ملک مین لگایا تھا سود
لینے کے اور کچھہ بھی اس ملک سے تعلق نہ بابند و بست اور انتظام

بالکل وزیر کے اختیار مین آگیا وہی سب صاحبون کو اِس ملک کے
عہدون پر مقرر کر کے وہان سے بھیجتا ہی + اور یہان گورنر جنرل کو اپنی
کونسل کے ساتھ ایک راے ہو کر ملک کے بندوبست اور انتظام کا بالکل
اختیار دے رکھا ہی + گورنر جنرل کے تحت مین مَندراج اور بَمبئی کے گورنر
اپنی اپنی کونسل سمیت اور آگرے اور پنجاب کے لفٹنٹ گورنر اور
بنگالے کے ڈپٹی گورنر مقرر ہین + اور پھر سواے پنجاب کے چارون
گورنرون کے زیر حکم چار چار صدر دیوانی اور صدر نظامت عدالت
اور چار ہی چار بورڈ آف ریونیو اور اُنکے تابع ہر ایک ضلع مین کمشنر جج
مجسٹریٹ کلکٹر وغیرہ اپنا اپنا کام کرتے ہین + پنجاب مین صدر کی
بدل جوڈیشل کمشنر اور بورڈ کی عوض فنانشل کمشنر مقرر ہین اور کمشنر کے
نیچے ضلع کے حاکم ڈپٹی کمشنر کہلاتے ہین سواے اِسکے کلکتہ بَمبئی
اور مَندراج مین اِن تینون شہرون کی دیوانی فوجداری کے مقدمے
اور جو نالشین کہ اصلی انگریزون پر دائر ہون اُسکو سننے کے واسطے
ایک ایک سُپریم کورٹ کی عدالت بادشاہ کی طرف سے مقرر ہی +
اُسمین تین تین جج بیٹھتے ہین + اور انصاف بخوبی کرتے ہین +

فوج کے سپہ سالار یعنے کمانڈر انچیف صاحب بہادر ولایت سے
مقرر ہو کر آتے ہین + کلکتہ مندراج اور بنبئی تینون حاطون مین تین
کمانڈر انچیف رہتے ہین + لیکن کلکتے والے کا حکم دونون پر غالب ہی
سرکاری فوج ۱۸۵۳ مین سب ملا کر ہندوستان کے درمیان
قریب اڑھائی لاکھ کے ہندوستانی اور پچاس ہزار گورے تھے + اور
بتیس ہزار سپاہی کانٹنجنٹ کی فوج مین بھرتی تھے + کانٹنجنٹ وہ
ہی جسکا خرچ ہندوستانی سرکارون سے ملتا ہی + اور وہ فوج اُن
کی حفاظت کے لیے اُنھین کے علاقون مین رہتی ہی + لیکن اب
گورے بہت بڑھ گئے اسی ہزار سے کم نہین ہین + اور اونکی عوض
مین ہندوستانی سپاہ گھٹ گئی بلکہ ایسی تجویز ہو رہی ہی کہ یہہ بھی اسی ہزار رہے +
آمدنی اس تمام ہندوستان کی قریب تیس کرور روپیہ سال کے — آمدنی
سرکاری خزانے مین آتا ہی + اور تخمیناً قریب نبے کرور روپئے کے
سرکار کو لوگون کا قرض دینا ہی + کہ جسکے واسطے سرکار نے پرامسری نوٹ
یعنی تمسک لکھ دیے ہین + اور ساڑھے پانچ روپیہ سے لیکر ساڑھے
تین روپیہ سیکڑا تک سال کے حساب سے چھٹھے مہینے سود ملا کرتا ہی +

کمپنی اس ملک کی آمدنی مین سے صرف اُتنے روپیہ کا واجبی سود لیتی ہی
کہ جو اُسنے پہلے پہل اس ملک مین اپنی گرہ سے لگایا تھا + اُس سے زیادہ
کمپنی کو ایک کوڑی بھی لینے کا حکم نہین ہی + اور نہ بادشاہ اس ملک کی آمدنی
مین سے ایک کوڑی لیتا ہی + یہہ سارا روپیہ اس ملک کا اسی ملک کے
کامون مین خرچ ہوتا ہی + چنانچہ سولھوین دسمبر ۱۸۵۲ء کو جو گورنر جنرل بہادر
نے بابت ۱۸۵۲ اور ۱۸۵۳ یعنی شروع مئی ۱۸۵۲ء سے لیکر اخیر اپریل ۱۸۵۳ تک
ایک سال کی آمدنی اور خرچ کا اندازہ باندھکر منظوری کے واسطے انگلستان
کو رپوٹ بھیجا ہی اُسکا خلاصہ یہہ لکھا جاتا ہی

| | آمدنی | خرچ |
|---|---|---|
| بنگالا | ۱۱۴۴۷۱۸۴۵ | ۱۲۹۳۸۱۱۳۷ |
| آگرا اور پنجاب | ۷۶۶۵۱۰۰ | ۳۱۸۲۵۳۰۰ |
| مندراج | ۵۲۶۲۲۸۲۰ | ۴۹۷۶۸۶۶۰ |
| بمبئی | ۴۸۵۳۶۸۶۰ | ۵۲۳۰۰۱۶۴ |
| انگلستان | | ۲۴۱۵۷۸۵۴ |
| میزان کل | ۲۹۲۳۴۲۰۲۵ | ۲۸۷۳۳۲۱۱۵ |

اور تیسری جون ۱۸۵۲ء کو جو انگلستان سے گورنر جنرل بہادر کے نام چٹھی آئی تھی اُس میں ۱۸۵۰ء اور ۱۸۵۱ء کی آمدنی اور خرچ کا حساب اس طور سے لکھا ہے

## آمدنی

| | |
|---|---|
| زمین کی آمدنی | ۱۴۲۸۲۹۶۸۰ |
| محصول | ۱۹۷۴۵۵۶۰ |
| نمک | ۱۷۲۴۴۹۰ |
| افیون ۱۸۵۱ء اور ۱۸۵۲ء | ۲۶۸۷۸۱۸۴ |
| سائر و آبکاری | ۱۰۴۹۹۸۴۰ |
| اسٹامپ اور ڈاک اور محصول زر ٹکسال اور تمباکو | ۱۵۷۱۰۹۸۳ |
| لاہور سندھ برہما اور ٹاپو | ۱۹۱۰۰۰۰ |
| میزان کل | ۲۵۱۹۷۹۲۲۷ |

## خرچ

| | |
|---|---|
| تحصیل کا خرچ | ۲۰۱۳۰۶۶ |
| عدالت کا خرچ | ۱۹۵۸۲۶۰۴ |

| | |
|---|---|
| محصول | ٢٠٢٧٧٣٩ |
| کشتی اور جہاز | ٤٧١٣٤٧٣ |
| فوج | ١٠٠٩٥٦٠٤٠ |
| سود نوٹ کا | ٢٢٢٣٨٩١٨٠ |
| سود انگلستان مین | ٤٧٤٥٦٨٥ |
| پنشن عمارت اور اسکول وغیرہ | ٤٤٨٥٤٠٨٨ |
| متفرقات غیر معمولی جو چٹھی مین درج نہین | ٢٥٥٤٨٨٦٢ |
| میزان کل | ٢٥١٤٧٩٢٢٧ |

تاریخ تیسوین ۳۰ اپریل ۱۸۵۲ء کو سرکاری خزانون مین پندرہ کرور تیئیس ۲۳ لاکھ چھیانوے ۹۶ ہزار چوالیس ۴۴ روپیہ نقد موجود تھا

الغرض ہندوستان کا مختصر بیان تو قلمبند ہو چکا اب اِس ملک کے ہر ایک ضلع کا کچھہ حال لکھا جاتا ہی ✢ جاننا چاہیے کہ یہہ سارا ہندوستان تین ۳ حصون مین تقسیم ہی ✢ اوّل ہمالیہ پہاڑون کے اندر ملک جسقدر بسا ہی وہ سب اُتراکھنڈ یعنی شمالی ہند ہی ✢ دوسرے نربدا اور مہاندی کے دکھن کا سارا ملک دکھن کہلاتا ہی ✢ تیسرے اِن دونون

سے کیبیچ مین جسقدر ملک ہی وہ سب آریاورت اور بھوُمی کہاجاتا ہی + دکھن کا تمام ملک جزیرہ نما ہی + کیونکہ وہ پورب پچھم اور دکھن تینون طرف سمندر سے گھرا ہوا ہی + مسلمان بادشاہون نے اپنی بادشاہت مین اس ملک کو بائیس صوبون مین تقسیم کیا تھا مگر اُن مین سے کابُل قندھار اور غزنی اس ولایت سے باہر ہین + اور ملک دکھن کے کتنے ہی ضلع اُنکے دخل مین نہ رہنے کے باعث اُن صوبون مین گنے ہی نہین گئے تھے + سوا اِسکے اب اُن صوبون کی حدین اسقدر بدل گئی ہین کہ کچھہ تو ایک کی طرف ہین اور کچھہ دوسرے کے علاقے مین چلی آئی ہین + اِسلیے ہم اُن صوبونکا خیال چھوڑکر اس ملک کو انگریزی اور ہندوستانی عملداری مین تقسیم کرتے ہین + اور ہر ایک ضلع کا بیان اُس ترکیب سے لکھتے ہین جو کہ اب کام مین لایا جاتا ہی +

جاننا چاہیے کہ انگریزی عملداری مین ہندوستان کے تین حاطے مقرر ہوے ہین + ایک بنگال حاطہ دوسرا بمبئی حاطہ تیسرا اُمندراج حاطہ ہی +

بنگال حاطے مین کرمناشا ندی تک کے ضلع تو بنگالے کے ڈپٹی گورنر کے تحت مین ہین + اور پھر کرمناشا سے جمنا تک ممالک شمال و مغرب کے

لفٹننٹ گورنر کے تابع ہین + جمنا کے پار اُتر مین لاہور کے لفٹننٹ گورنر
کا اختیار ہی + اور گنگا پار اودھ کے علاقے مین وہان کے چیف کمشنر کا +

## ممالک شمال و مغرب کی لفٹننٹ گورنری

اول اُن ضلعونکا بیان کیا جاتا ہی جو کہ ممالک شمال و مغرب کے لفٹننٹ گورنر
کے تحت مین ہین + اِسکو اُتر پچھم کا ملک بھی کہتے ہین + اسمین پہلا الہ آباد
صدر مقام الہ آباد جسکا اصلی نام پریاگ ہی ۲۵ درجہ ۲۷ دقیقہ اُتر عرض اور
۸۱ درجہ ۵۰ دقیقہ پورب طول مین بہتر ہزار آدمی کی بستی گنگا اور جمنا کے درمیان
مین جہان دونو دریا آن کر ملے ہین ہندو کا بڑا تیرتھ ہی + یہہ شہر بادشاہی عملداری
مین اِسی نام کے صوبے کا حاکم نشین مقام تھا اب ممالک شمال و مغرب کے
لفٹننٹ گورنر بہادر کی دار الحکومت ہی گنگا اور جمنا دونو بڑے بڑے
دریاؤن کے مِل جانے سے اور تیسرے سرسوتی کا ملنا بھی جو کہ آنکھہ سے
دیکھائی نہین دیتی شاستر مین اِسی جگہہ لکھے رہنے سے اِسکو تربینی بھی کہتے
ہین اور سب تیرتھون کا راجا مانتے ہین + مکر کی سنکرانت کو بڑا بھاری میلا
ہوتا ہی + لاکھون جاتری آتے ہین + قلعہ یہان کا خاصا مضبوط ہی + ایک طرف
اُسکے جمنا اور دوسری طرف گنگا گویا اُسکی کھائی ہوگئی ہی + سرکار کی طرف سے

الہ آباد

اُسکی بڑی تیاری رہتی ہی+ میگزین بھی اُسمین رہتا ہی+ اس قلعہ کے اندر ایک تہخانے مین بڑ کے درخت کی جڑ ہی+ ہندو اُسکو اکھشے بٹ کہتے ہین اور بہت مانتے ہین+ تواریخون سے ایسا معلوم ہوتا ہی کہ اگلے زمانے مین گنگا جمنا کا ملاو عین اُس بڑ کے تلے تھا+ اور جو لوگ ترمینی مین ڈوب کر مرنا چاہتے تھے وہ اسی بڑ کے درخت پر چڑھ کر کودتے تھے+ شاید کسی بادشاہ نے اس حرکت ناشایستہ کے بند کرنے کے لیے درخت کو کٹوا ڈالا+ اور زمانہ پاکر دریا بھی وہان سے ہٹ گیا+ اُسی قلعے کے اندر ایک پتھر کی لاٹ بیالیس فٹ اونچی ہی+ وہان کے برہمن اُسکو بھیمسین کا سونٹا کہتے ہین+ یہہ لاٹ دو ہزار برس سے زیادہ کی ہی+ اُسپر مگدھہ کے ملک کے بڑے دیندار راجا مہاراج پریہ درشی یعنی اشوک کا ایک حکمنامہ پالی زبان مین جو کہ مگدھہ کی پرانی بولی سے ملتی ہی اگلے زمانے کے پالی حرفون مین کھدا ہوا ہی+

پالی حروف دیوناگری حرفون کے ساتھ

| | | | | | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| क | ख | ग | घ | ङ | च | छ | ज | झ | ञ | ट | ठ | ड | ढ | ण | त |
| थ | द | ध | न | प | फ | ब | भ | म | य | र | ल | व | ह | स | अ |
| आ | इ | उ | ऊ | ए | ऐ | ओ | का | गि | घी | चु | छू | दे | धै | मौ | स्य |

اِس سے زیادہ پُرانا کتابہ اِس ہندوستان مین دوسرا کوئی نہین ہے
جیمس پرنسپ صاحب اُن حرفون کو پڑھ کر اُسکا ایک قاعدہ بنا گئے ہین +
اب اُس قاعدے کے بموجب جو کوئی چاہے اِن حرفونکو بخوبی پڑھ سکتا ہی +
الغرض اُس لاٹ کے اوپر پالی حرفون مین اُس زمانے کے راجا اَشوک کا حکم یہہ
لکھا ہوا ہی کہ مین نے جان کُشی کی مناہی کو اصل ایمان جانا + اور اِسی ایمان
کو اختیار کیا + میری رعیت بھی ایسا ہی کرے + اور پھر کسی جاندار کی جان کو
تلف نکرے + صاحب ترس و سخاوت راست باز صاحب طہارت کی پرورش
کرے + اور سختی بیرحمی غصہ غرور اور حسد سے دور رہے + پُران کی کتابون
مین لکھا ہی کہ یہہ اَشوک مہاراجا چندر گُپت کا پوتا تھا + اور جَین شاستر مین بھی
بُدھ کے طریق کی پوتھیون کی طرح اُسکی بہت بزرگیان لکھی ہین +
جاننا چاہیے کہ بُدھ اور جَین کے مذہب کی پوتھیان ملانے سے اور
اگلے زمانے کے مندر اور مورت کے دیکھنے سے اِس بات مین کچھ شک و شبہ
باقی نہین رہتا کہ کسی زمانے مین یہہ دونو مذہب ایک ہی تھے + تھوڑے روز
سے فرق پڑا ہی +
الغرض راجا اَشوک سنہ عیسوی سے قریب اڑھائی سو برس کے پہلے

تخت پر بیٹھا تھا + اسطرحکی لاٹھہ دِلّی مین اور سواے اُسکے اور بھی کئی مقام
پر ہین + اُن پر بھی یہی ایمان کا کُتابہ اِسی راجا اَشوک نے اِسی حرف اور زبان
مین کھدوایا ہی + فارسی عربی عبارت جو اُسپر ہی وہ سب مسلمانون کے وقت مین
کھودی گئی ہی + سرا الہ آباد کی خوب پختہ اور بہت بڑی اور اُسی سے لگا ہوا
سلطان خُسرو کا باغ اور مقبرہ بہت عمدہ بنا ہوا ہی + دوسرا[۲] مرزاپور الہ آباد مرزاپور ۲
سے گوشہ جنوب و مشرق کی طرف واقع ہی + یہہ ضلع بہت سا بندھہ کے پہاڑون
مین چلا گیا ہی + صدر مقام مرزاپور پچھتر[۷۵] ہزار آدمی کی بستی جو اسوقت مین بڑے
بیپار اور تجارت کی جگہہ ہی الہ آباد سے پینتالیس[۴۵] میل پورب گوشہ جنوب و مشرق
کو جھکتا گنگا کے داہنے کنارے بسا ہی جسطرف کو ندی یا دریا بہتا ہو اُدھر اُسکا
مُنہہ سمجھ کر داہنے اور بائین کنارے کو جان لینا چاہیے + جیسے نربدا پورب سے
پچھم کو بہتی ہی تو دکھن کا ملک اُسکے بائین کنارے پر اور اُتر کا ملک داہنے کنارے
پر واقع ہوا + اور مہاندی پچھم سے پورب کو بہتی ہی تو دکھن کا ملک اُسکے داہنے
کنارے پر اور اُتر کا ملک بائین کنارے پر واقع ہوا وہان کے آدمی بیپار اور روزگار
مین خوب چالاک اور محنت کش ہوتے ہین + مرزاپور سے تین[۳] کوس پر ایک جھرنا
بتیس[۳۲] گز اونچے پہاڑ سے گرتا ہی + برسات مین وہ جگہہ بڑے سیر اور فرحت کی ہی +

اور دو کوس کے تفاوت پر جہان بُندھا چل گنگا کے نزدیک آگیا ہی پہاڑ کے نیچے بِندھباسنی دیبی کا مندر ہی + وہان نور اترمین ٹرا میلا ہوتا ہی + مرزاپور سے بارہ کوس پورب گنگا کے کنارے ایک پہاڑ کے ٹکڑے کئی سو فٹ اونچے پر قلعہ چنار گڑھہ کا جسکا صحیح نام چرناوری ہی نہایت مضبوط بنا ہی + ہندو اس قلعے کو بکرم کے بہائی راجا بھرتھری یعنی بھرت رِتیری کا بنایا ہوا کہتے ہین + بلکہ اکثر نادان لوگ یقین کامل رکھتے ہین کہ راجا بھرتھری ابتک اُسمین بیٹھے ہین + ایک تہخانہ تنگ و تاریک جسکا مُنہہ اتنا چھوٹا کہ آدمی اُسکے اندر مشکل سے جا سکے ہندوستان کی عملداری مین اُس قلعے کا قیدخانہ تھا + بہتیرے آدمی اُسمین گھٹ کر مرے ہونگے + اب بھی اُسکے دیکھنے سے رونگٹے کھڑے ہوتے ہین + نہ معلوم کیسا دل تھا اُن لوگونکا کہ جو اِس سختی سے تڑپا تڑپا کر آدمزاد کی جان لیتے تھے + چنارگڑھہ سے تین میل پر شیخ قاسم سلیمانی کی درگاہ بہت عمدہ بنی ہی + خصوصاً اُسکا دروازہ اور باغ کے گرد کی جالیان دیکھنے کے لائق ہین + تیسرا اِبنارس مرزاپور کے گوشہ شمال و مشرق کی طرف واقع ہی + یہہ ضلع نہایت آبادہی + شہر بنارس جسکو مسلمان لوگ محمدآباد بھی کہتے ہین اور ہندو کاشی اور بارانسی بولتے ہین + کیونکہ یہہ شہر برنا اور اسی دونون کے بیچ مین بسا ہی + الہ آباد سے ستر میل پورب

بنارس

عین گنگا کے کنارے بسا ہی + نہایت آباد اور دولت کی افراط اور ہندو
کے بڑے تیرتھ کا مقام ہی + آدمی اُسمین ایک لاکھ اکاسی ہزار بستے ہین گلیان
نہایت تنگ اور مکانات بہت اونچے بنے ہین + چھ سات مراتب تک بلند
ہین + گرمی کے موسم مین چلنے پھرنے کا بڑا آرام ہی چھاتا درکار نہین چھاؤنی چھاؤن
مین سارے شہر کا چکر دے آؤ + گھاٹ گنگا کے کنارے بہت سنگین اور
سہاؤنے بنے ہین + یہان اورنگ زیب بادشاہ نے بندہ مادھو کا مندر
توڑکر جو مسجد بنائی ہی اُسکے دونون مینار مسجد کی چھت سے ڈیڑھ سو فٹ اور
گنگا کے کنارے سے قریب دو سو دس فٹ کے اونچے ہین + اوپر جانے سے
تمام شہر اور دور دور تک کا گرد نواح گنگا کے کنارے دو طرف دکھائی دیتا ہی
اُسپر چڑھنے کے لیے ایکسو اکتیس سیڑھیان لگی ہین + بشیشر کا مندر بھی یہان
اُسی بادشاہ نے توڑا تھا + اُسوقت کہتے ہین کہ اصلی بشیشر تو گیان باپی کے
کوئے کے اندر چلے گئے اور جنکی اب پوجا ہوتی ہی وہ اُنکی جگہہ پر نئے بٹھائے گئے
ہین + اور یہہ مندر بھی تھوڑے ہی روز سے بنا ہی + مان مندر یعنی رصد خانے
مین راجا جی سنگھہ جے پور والے کے بنائے ہوئے چاند سورج اور ستارون
کے دیکھنے اور گرہون کے بدھنے کے لیے بہت اچھے خاصے جنتر منتر تھے +

لیکن اب سب کے سب بے مرمت پڑے ہین + ان جنترون کا بھید بغیر
علم ہئیت پڑھے سمجھ مین نہین آویگا + اسواسطے ہمنے اسکا بیان شرح اور
مفصل نہین لکھا + اتنا ہی سمجھ لینا چاہیئے کہ علم نجوم کے رصد خانے مین ایسے
ایسے جنتر بنے رہتے ہین کہ جس سے صاحب علم لوگ سورج چاند اور ستارونکے
چلنے پھرنے کا حال معلوم کر لیتے ہین + یہہ بنارس شہر علم سنسکرت کا گویا گھر
ہے + یہان کے پنڈت سب پر بالا ہین + تیرتھہ کے باعث یہان فقیر بہت ہی
رہتے ہین + اور سانڈ گلی گلی گھومتے پھرتے ہین + حسن بھی یہان خوب ہے
خصوصاً ناگرنیان تو اس شہر کی نہایت خوبصورت ہوتی ہین + سرکار نے
لڑکون کے پڑھنے کے لیے ایک کالج انگریزی ڈول کا یہان بہت عمدہ بنایا
ہے + اس عمارت کے بنانے مین قریب سوا لاکھہ روپئے کے خرچ پڑا ہے
نئے آدمی کے واسطے اس شہر کی سیر کے دو وقت خوب ہین + ایک تو صبح
کو ناو پر سوار ہو کر گھاٹ ہی گھاٹ جانا کہ جب سب لوگ نہاتے ہین +
دوسرے شام کو بندمادھو کی مسجد کے مینار پر سے دیکھنا کہ سارا شہر ہتھیلی
پر نظر آتا ہے + اور تمام مرد عورت اپنے اپنے گھر مین کام کاج کرتے دکھائی
دیتے ہین + بڑھوا منگل اور دنگل کا میلا اس بنارس مین نامی اور مشہور ہے

حقیقت مین یہہ دونو میلے دیکھنے کے لائق اور سیر کے قابل ہوتے ہین
ہولی کے بعد جو منگل کا روز آتا ہی اُس دن لوگ شام سے کشتیون پر جا
بیٹھتے ہین اور پھر بدھ کے دن دوپہر کو اُترتے ہین چھ پہر کا میلا
رہتا ہی دوسرے روز پھر رات کو دس بجے ناو پر سوار ہوتے ہین اور
اُسوقت سے صبح تک اور صبح سے شام تک سات پہر کا میلا رہتا ہی
اِس میلے کا نام ڈھنگل ہی منگل اور ڈھنگل مین بالکل دریا کشتیون اور بجرے
اور پٹیلیون سے چھا جاتا ہی اور لوگ کشتیون کو اپنے مقدور موافق
رنگ رنگ کے لگا کر اور اُسمین جھاڑ فانوس اور تصویرین لگا کر بہت آراستہ کرتے
ہین سیکڑون کشتیون کے اوپر ناچ گانا ہوتا ہی اور حلوائی اور تنبولیون
کی دکانین بھی بہتیری کشتیون پر رہتی ہین روشنی خوب ہوتی ہی اور
آتشبازیان بھی چھوٹتی ہین شہر سے ڈیڑھ کوس پر سارناتھ مہادیو
کے پاس بودھ طریق والون کے بنائے ہوئے ابتک کچھ مکان ٹوٹے
پھوٹے پڑے ہین اُسکو یہان کے لوگ سارناتھ کی دھمیکھ کہتے ہین
دیکھنے مین یہہ ایک بہت بڑا ٹھوس گنبد اوندھی ہانڈی کی صورت کا نظر
آتا ہی لیکن وہ اسقدر پُرانا ہی کہ اُسکے پتھر بڑھیا کے دانت کی طرح ہلتے اور گرتے

چلے جاتے ہین ✣ حقیقت مین وہ بودھہ والونکا دیہہ گوپ یعنی اُنکے
بزرگون مین سے کسی کی قبر اور پوجا اور زیارت کی چیز ہی ✣ صاحبان انگریز
کی تحقیقات سے ایسا معلوم ہوتا ہی کہ سنہ عیسوی سے پانسو تینتالیس برس
پہلے شاکہ مُنی یعنی بدھہ کے مرنے پر اُسوقت مین ہر ایک راجا نے
جو کہ بُدھہ کا مذہب رکھتا تھا یہی چاہا کہ اُسکی لاش کو اپنے علاقے مین
لیجاوے اور سب کے سب اُسکے لینے کیواسطے لڑنے اور مرنے کو تیار ہوے
✣ تب اُسکے چیلون نے اُسکی لاش جلاکر تھوڑی تھوڑی ہڈی اور راکھہ سب
راجاون کو بانٹ دی اور لڑائی دور کی ✣ چنانچہ اُن راجاون نے ہڈی
اور راکھہ کو اپنے اپنے شہر مین زمین کے اندر گاڑکر گنبد بنا دیئے ✣ اور پھر
اُسکے چیلونکے مرنے پر اُنکی ہڈی راکھہ کے اوپر بھی اسی طرح کے گنبد چلیا کیے
اور اُن سبکی پوجا کرنے لگے ✣ بھلسا اور مانکیالا وغیرہ کئی مقام پر اب
بھی یہہ گنبد موجود ہین ✣ بلکہ برمھا سنگھل تبت چین وغیرہ ملکون مین
بُدھہ کے طریق کے لوگ آج تک اِن گنبدون کی نقل وہان پتھر یا مٹی
کی بنا کر چیتک کے متعلق ہونے کے باعث چیت کہکر پوجتے ہین ✣ اگلے
زمانے کے مندر اور کھنڈرون مین سب جگہہ یہہ چیت ملتے ہین ✣

اور دھمیکھہ کی اصل دھرم مرگ یعنی ثواب کا ہرن معلوم ہوتی ہی +
کیونکہ بدھہ کے طریق کی کتابون مین لکھا ہی کہ کاشی مین ہرنون کو دہرم
کے لیے دانا دیا جاتا تھا + شاید اسی دھمیکھہ کے پاس اُن ہرنون کا منا تھا
+ اب یہہ دھمیکھہ ٹوٹ پھوٹ کر چراغ سحری ہو رہی ہی + کچھہ گر گئی ہی اور کچھہ
گرتی چلی جاتی ہی + جسپر بھی قریب ۹۰ نبے فٹ کے اونچی اور تین سو ۳۰۰ فٹ موٹی
ہی + جنیس پرنسپ صاحب نے اسکو دیکھنے کے واسطے ایک طرف سے
کھدوایا تھا + اُسکے اندر سے ایک ڈبے مین تھوڑی سی ہڈی اور راکھہ
اور کچھہ اُسوقت کے غیر مروج سکے اور تانبے کے پتر پر اُسی زمانے کے حرفون
مین بدھہ کے طریق کا ایک شلوک کھدا ہوا نکلا تھا +

بودھہ مت کا شلوک جو سارناتھہ کی دھمیکھہ مین نکلا تھا

[illegible]

१ येधर्माहेतुप्रभवाहेतुन्तेषान्तथागताह्यवदत्तेषांचयो
निरोध एवंवादीश्रमणः

بہار کے ضلع مین تہبیری پرانی بودھہ مورتون پر یہہ شلوک کھدا ہوا ہی بلکہ راجگرہ کے
مشہور جین مندر مین بھی جو بستی مین ہی ایک مورت پر یہی شلوک کھدا ہی اور اسی
باعث ہم اوسکو پرانی بودھہ مورت خیال کرتے ہین +

جس زمانے مین بدھہ کا مذہب سارے ہندوستان کے اندر پھیلا ہوا تھا اسوقت
مین یہان کے راجا بھی وہی مذہب رکھتے تھے گنگا کے پار دکھن طرف
رام نگر مین بنارس کے راجا کے رہنے کا محل اور مکان سہاونا بنا ہی +
قریب اسکے ایک تالاب اور مندر راجا چیت سنگہ کا بنایا ہوا اگرچہ ناتمام
رہ گیا ہی لیکن جسپر بھی جسقدر بنا ہی اسمین پتھر کی پتلی وغیرہ تصویرین بہت
باریکی کے ساتھہ بنائی ہین + چوتھا جونپور بنارس کے اتر کی طرف
ہی + صدر مقام جونپور الہ آباد سے ساٹھہ میل گوشہ شمال و مشرق پورب
کو جھکتا ہوا گومتی کے بائین کنارے بسا ہی + آبادی اسمین ستائیس ہزار
آدمیون کی ہی + تیل وہان کا مشہور ہی + قلعہ سنگین بنا ہی + پل گومتی
پر سنگین بہت مضبوط اور عالیشان ہی + اگرچہ وہ سیکڑون برس کا پرانا
ہو چکا ہی + اور ۱۷۷۳ مین اسکے اوپر اتنا پانی آگیا تہا کہ واکر صاحب کے سپاہیون
کی کشتیان اسکے اوپر سے چلی گئی تھین تب بھی اب تک وہ کہین سے
چل بچل نہین ہوا + انگریز بھی اسکے بنانے والے کاریگرون کی تعریف
کرتے ہین + پانچوان اعظم گڑھہ جونپور کے گوشہ شمال و مشرق کیطرف
اسکا صدر مقام اعظم گڑھہ الہ آباد سے اکیسو میل گوشہ شمال و مشرق کو

جونپور

اعظم گڑھہ

پورب کیطرف جھکتا ہوا ٹونس ندی کے بائین کنارے بسا ہی + آبادی
ازیپور
اسمین تیرہ ہزار آدمی سے زیادہ ہی + چھٹا غازیپور اعظم گڑھہ
کے گوشہ جنوب و مشرق کیطرف واقع ہی + گلاب اور گلاب کا عطر یہان
بہت عمدہ بنایا جاتا ہی + اور سب شہرون کو روانہ ہوتا ہی + بارہ روپئے
بوتل تک گلاب اور پچاس روپے تولے تک کا عطر اب بھی طیار ہوتا
ہی + بشاپ ہیبر صاحب جب یہان آئے تھے تو دو لاکھہ پھول کا عطر
تولا بھر سو روپے کو بکتا تھا + صدر مقام غازیپور اٹھتیس ہزار آدمی
کی بستی الہ آباد سے ایکسو پندرہ میل پورب گنگا کے بائین کنارے پر ہی
+ لارڈ کارنوالس کی قبر اسی شہر مین ہی + اسکی طیاری مین ایک لاکھہ روپیہ
رکھپور
خرچ ہوا تھا + ساتوان گورکھپور اعظم گڑھہ کے اوتر ہی + یہان گرمی
بہت نہین پڑتی + لیکن آب و ہوا کچھہ اچھی نہین ہی + اوتر طرف نیپال
کی ترائی مین بڑا بھاری جنگل ہی + صدر مقام اسکا گورکھپور چون ہزار
آدمیون کی بستی الہ آباد سے ایکسو تینتیس میل گوشہ شمال و مشرق کو راپتی
ندی کے بائین کنارے بسا ہی + اسمین گورکھناتھہ کا مندر ہی + اور لکھے
ہوے چھوٹے ضلعے بنارس کی کمشنری مین گنے جاتے ہین + آٹھوان باندا

الہ آباد کے پچھم واقع ہی + صدر مقام باندا اکتالیس[۴۱] ہزار آدمی کی بستی
الہ آباد سے نبے[۹۰] میل پچھم ہی + باندے سے اڑھتالیس[۴۸] میل دکھن کالنجر کا
قلعہ اڑھائی کوس کے گھیرے کا ایک پہاڑ کے اوپر جو وہان کے میدان
سے قریب چار سو[۴۰۰] گز کے اونچا ہوگا بڑا ہی مضبوط اور بہت مشہور ہی +
لیکن اب بے مرمت اور ٹوٹا پھوٹا پڑا ہی + باندے سے چھتیس[۳۶] میل گوشہ
جنوب و مشرق کو چترکوٹ ہندوکا تیرتھ ہی + وہان ندی پہاڑ اور جنگل
فتح پور[۹] اداس دل والون کے واسطے اچھے ہین + نوان[۹] فتح پور الہ آباد کے
گوشہ شمال و مغرب کی طرف ہی + صدر مقام فتح پور بیس[۲۰۰۰۰] ہزار آدمیون
کانپور[۱۰] کی بستی الہ آباد سے ستر[۷۰] میل گوشہ شمال و مغرب کو بسا ہی + دسوان[۱۰] کانپور
فتح پور کے گوشہ شمال و مغرب کی طرف ہی + صدر مقام کانپور جسکی آبادی
ایک لاکھ اٹھارہ[۱۱۸۰۰۰] ہزار آدمی سے زیادہ گنی گئی ہی + الہ آباد سے ایک سو[۱۲۰]
بیس میل گوشہ شمال و مغرب ذرہ اتر کو جھکتا ہوا گنگا کے داہنے کنارے
پر بسا ہی + وہان سرکاری فوج کی بڑی چھاونی ہی + کانپور سے نو[۹] میل
اتر پچھم کو جھکتا ہوا گنگا کے داہنے کنارے بٹھور ہندوؤن کا تیرتھ ہی +
اوپر لکھے ہوئے تینون ضلعے الہ آباد کی کمشنری مین ہین + گیارہوان[۱۱]

اٹاوا ۱۱ — اٹاوا آگرا کا شیو رکے پچھم ہی + صدر مقام اٹاوا قریب تئیس ۲۳ ہزار آدمیون
کے بستی ہوگی + الہ آباد سے دو سو ۲۰۰ میل گوشہ شمال و مغرب کو پچھم کی طرف
فرخ آباد ۱۲ — جھکتا جمنا کے بائین کنارے بسا ہی + بارھوان ۱۲ فرخ آباد اٹاوے
کے گوشہ شمال و مشرق کی طرف ہی + صدر مقام فرخ آباد ایک لاکھ ۱۳۲۰۰۰
بتیس ہزار آدمی کی بستی الہ آباد سے دو سو ۲۰۰ میل گوشہ شمال و مغرب کو ذرا اُتر
کی طرف جھکتا گنگا سے ڈیڑھ کوس ہٹ کر داہنے کنارے بسا ہی +
چھاونی فتح گڑھ مین عین گنگا کی کنار ہی + وہان ایک قلعہ بھی کچا
لیکن مضبوط بنا ہی + دریے اور متبو اُس جگہہ بہت اچھے اچھے بنائے
جاتے ہین + قنوج پرانا شہر جسکو سنسکرت زبان مین کانکج کہتے ہین
فرخ آباد سے قریب چالیس ۴۰ میل کے گوشہ جنوب و مشرق کی طرف
گنگا کے اسی کنارے پر اُجاڑ سا پڑا ہی + اگر بستی کے نشان پر نظر کرو تو
کسی زمانے مین اُسکی بستی کا پھیلاو لنڈن سے بھی زیادہ معلوم پڑتا ہی +
یہہ وہی قنوج ہی جس مین بارہ ۱۲ سو برس بھی نہین گذرے کہ تیس ہزار ۳۰۰۰۰
صرف متبولیون کی دوکانین تھین اِسی قنوج کا راجا ہندوستان مین
مسلمان کی سلطنت کا باعث ہوا + کہتے ہین کہ جب یہان کے راجا

جے چند راٹھور نے اپنی لڑکی کا سویمبر کرنے کے واسطے راجسو جگ
کیا اور پرتھی راج دلّی والا اُس جگ مین نہین آیا تو جے چند نے ایک سونے
کا پرتھی راج بنا کر دروازے پر دربان کی طرح بٹھا دیا ✦ تب مہاراج پرتھی راج
کو اِس بات کے سنتے ہی بڑا غصہ آیا اور اُسی دم اپنے سردار اور بہادرون کو
قنّوج پر لے دوڑا ✦ اور جے چند کی بیٹی کو پکڑ لایا ✦ اِس لڑائی مین پرتھی
راج کے لشکر کے اچھے اچھے سپاہی مارے گئے ✦ اور اِسی باعث جب
جے چند نے اِس لاگ کی آگ سے شہاب الدین محمد غوری کو ہندوستان مین
بلایا تو آخر کو پرتھی راج نے شکست کھائی اور ہندوستان مین مسلمان کی
عملداری ہو گئی ✦ اگر غوری کی چڑھائی کے زمانے مین یہان آپس کا
بگاڑ نہ رہتا اور جے چند پرتھی راج کی کمک کرتا تو ہندو کا راج پھر بھی کچھ روز
مین ٹھہر جاتا ✦ تیرہوان ۱۳ مین پوری اِٹاوے کے اُتر ہے ✦ صدر مقام مین پوری
تیس ہزار آدمیون کی بستی الہ آباد سے دو سو دس ۲۱۰ میل کوشۂ شمال و مغرب کو
آگرا بسا ہے ✦ چودھوان ۱۴ آگرا مین پوری کے پچھم کو واقع ہے ✦ بادشاہی وقت
مین اُسکے آس پاس کے ضلعے صوبۂ اکبر آباد مین داخل تھے ✦ شہر آگرا
جسکو سلطان سکندر لودی نے بسا کر بادل گڑھ نام رکھا تھا ✦ اکبر بادشاہ

کے وقت مین جب وہ ہندوستان کا دار السلطنت مقرر ہوا تو نام
اُسکا اکبر آباد رکھا گیا + یہہ مقام الہ آباد سے دوسو پچاسی میل گوشۂ شمال
و مغرب کو جمنا کے داہنے کنارے پر بسا ہی + اپنے دنون مین وہ اِس ملک
کا پہلے درجے کا شہر تھا اگرچہ سابق کی سی آبادی تو اب کہان ہی لیکن
پھر بھی آدمی اِسمین سوا لاکھ بستے ہین + ہندو لوگ اِس شہر کو پرسرام
کا مقام ولادت کہتے ہین + اِس شہر مین شاہجہان بادشاہ کی بیگم ممتاز
محل کا مقبرہ جسکو لوگ تاج گنج اور تاج بی بی کا روضہ کہتے ہین ایک
نہایت عمدہ بلکہ ایسا بے نظیر بنا ہی کہ انگریزون نے ساری دنیا چھان
ڈالی مگر اِس ساتھہ کی عمارت کہین نہین پائی + اِسکے دیکھنے کو اگر لوگ
رُوم شام اور چین سے بھی پیدل دوڑتے آوین تو یقین ہی کہ اُسکو آنکھہ
بھر کر دیکھنے ہی مین ساری محنت بھر پاوین + اُسکے اندر جاکر باہر نکلنے کو
دل نہین چاہتا ہی + اور اُسکو دیکھکر پھر اُسپر سے نظر ہٹانا گوارا نہین کیا جاتا
+ حقیقت یہہ ہی کہ اُسکے دروازے کے اندر جاتے ہی ایکبارگی انسان کا
دل شگفتہ اور بشاش ہوجاتا ہی + اور ایک ایک پتھر کے بیل بوٹے اور رنگ
برنگ کے پھول پنکھڑی کی تراش دیکھکر کاریگرون کی صنعت پر تعجب آتا ہی +

اُسکے احاطے مین گرد چارون طرف باغ جسمین نہر اور فوارے جاری اور
سرو کے درخت دو طرفہ لگے ہوے ہین + بیچ مین روضے کا گنبد اور چارون
کونے پر سنگ مرمر کے مینار نہایت اونچے اونچے کھڑے ہین + اِس گنبد
کا کلس اڑھائی سو فٹ سے کم اونچا نہین ہی + اور چوڑان اُس گنبد کی ستر
فٹ ہی + یہہ مکان سارے کا سارا سنگ مرمر کا بنا ہوا ہی + اور اسمین عقیق اور
لاجورد اور سنگ سلیمانی اور غوری تامڑا شیب بلور فیروزہ اور کھٹو وغیرہ
سیکڑون قسم کے قیمتی پتھر جڑ کر ایسے بیل بوٹے پھل پھول اور جانور بنائے ہین
کہ گویا کسی نقاش نے ہاتھی دانت پر اچھی تصویرین کھینچ دی ہین + اور
تصویرین بھی کیسی کہ جیسے سچ مچ کسی نے باغ سے پھل پھول توڑ کر اسپر رکھ
دیئے ہین + باریکی کا یہہ حال ہی کہ اکثی برابر ایک پھول مین ستر ستر ٹکڑے
پتھر کے جڑے ہین + اُسپر بھی صفائی کا یہہ عالم کہ اُنگلی سے رگڑنے پر بھی
ناخون نہین اٹکتا + پتیون مین ہلکے بھاری رنگ کا ہونا رگ و ریشے کا
جُدا جُدا دکھائی دینا یہی دل مین لاتا ہی کہ اِسکے بنانے والے کاریگر کا ہاتھ
چوم لینا چاہیے + لیکن کہتے ہین کہ شاہجہان نے تو اُسکے ہاتھ کٹوا ڈالے
تھے + تاکہ پھر دوسرا کوئی مکان اُس کے جواب کا نہ بنا سکے + جمنا اُسکی

دیوار کے تلے بہتی ہی÷ اُس رخ کی دیوار تین سو گز لمبی ہی÷ کپتان اجر ٹن صاحب اپنی کتاب مین اِس روضے کی لاگت کچھ اوپر تین کروڑ ستره لاکھه روپیہ لکھتے ہین÷ سرکار کمپنی نے اِسکی اور سکندرے کے روضہ کی مرمت کے واسطے ۱۸۱۴ء مین ایک لاکھه روپیہ خرچ کیا تھا÷ شاہجہان بھی اِسی روضہ کے اندر اپنی بی بی کی قبر کے برابر دفن ہی÷ یہہ ممتاز محل نورجہان بیگم کے بھائی آصف خان کی بیٹی تھی÷ شہر سے تین کوس پر سکندرہ جہان اکبر بادشاہ کی قبر ہی اور جمنا پار اعتماد الدولہ کا مقبره اور رام باغ بھی دیکھنے کے لائق ہی÷ قلعہ جمنا کے کنارے سنگ سرخ کا اکبر کا بنایا ہوا بہت عمده اور خوش قطع ہی÷ لیکن جس مقام پر اُس زمانے مین سنجے پور اور جودھپور کے راجاؤن کو بھی بیٹھنے کی جگہہ نہین ملتی تھی کھڑے ہی رہنا پڑتا تھا اب وہان اُلّو اور چمگادڑ کی بود و باش ہی÷ جہان میان تان سین کی تان چلتی تھی وہان اب مکڑیان جالا تنتی ہین÷ جس مکان مین رات کو تین گز لمبی کافوری بتّیان سونے کے بتیس بتیس سیر کے وزنی شمعدانون مین روشن رہتی تھین اب یہان کوئی چراغ بھی نہین جلاتا نظم مولف

یہہ عالم سرا ہی مسافر ہین ہم    رہا ہنت کسیکا نہین دم قدم
نہ بھول اسکی یہہ کر و فر دیکھکر    کہ حسرت ہی حسرت ہی اسکا ثمر

موتی مسجد اس قلعے مین نرے سنگ مرمر کی نہایت عمدہ و سڈول بنی ہوئی ہی ٭ ۱۸۳۰ مین جب لارڈ ولیم بینٹنک بہادر نے مرشدون سے آگرا چھینا تو وہان ایک توپ وزن مین چھہ سو من کی ہاتھ لگی ٭ معلوم نہین کس زمانے کی وہ بنی تھی ٭ اسکو لارڈ ولیم بینٹنک نے چاہا کہ کلکتے مین بھیجدیوین مگر ناؤ کا تختہ ٹوٹ جانے کے باعث وہ جمنا مین ڈوب گئی ٭ اسی ضلع مین آگرے سے نو کوس پر فتحپور سیکری مین درگاہ شیخ سلیم چشتی کی ہی ٭ وہان اکبر کا محل اور اسکے بنائے ہوے بہت سے مکان عالیشان نفیس نفیس موجود ہین ٭ لیکن اب بے مرمت پڑے ہین ٭ درگاہ نہایت تحفہ دیکھنے کے لائق ہی ٭ براہ فتح صاحب جو کہ اکبر کے وقت مین یہان آئے تھے فتحپور کی شان کو آگرے سے بھی بڑھکر بیان کرتے ہین ٭ پندرہوان متھرا آگرے کے گوشۂ شمال و مغرب کو واقع ہی ٭ شاستر مین اسی ضلع کا نام شورسین لکھا ہی ٭ شہر متھرا اپنیسٹھہ ہزار آدمی کی بستی الہ آباد سے دو سو نبے میل

گوشۂ شمال و مغرب کو پچھم کی طرف جھکتا جمنا کے داہنے کنارے بسا ہے
کرشن کی جاے ولادت ہونے کے باعث تیرتھ کی جگہہ ہی
یہان بارکھ جی کا مندر مشہور عمارت ہے قلعے مین اجا جے سنگھ
نے علم نجوم کا ایک رصد خانہ بنایا تھا پر اب وہ سب ٹوٹ پھوٹ گیا
قلعے کا بھی خالی نام ہی نام رہگیا ہے مندر اگلے زمانے کے تو سنہ ۱۰۱۷ مین
سلطان محمود غزنوی نے توڑ کر مسمار کر دیے لیکن بعد اُسکے ایک مندر راجا
بیر سنگہ دیو اُرچھا والے نے چھتیس لاکھ روپیہ لگاکر بنایا تھا سو اُسکو اورنگزیب عالمگیر
بادشاہ نے توڑ کر اُسکی مصالح سے اُسی جگہہ مسجد بنادی محمود غزنوی یہانسے سو مورتین چاندی کی
اور پانچ مورتین سونیکی لوٹ کر لیگیا تھا اِس شہر کی تعریف اُسنے اپنے ایک خط کے اندر
غزنی کے قلعے دار کو یہہ لکھی تھی کہ اسطور کا شہر دوسرا کوئی دو سو برس کی محنت مشقت مین بھی
تیار ہونا دشوار ہے ہزارون عمارتین جنمین بہتیری سنگ مرمر کی بنی ہوئی ہین اہل اسلام کے
مذہب کیطرح مضبوط اور استوار ہین اور مندرونکا تو شمار بھی نہین ہو سکتا کہ کسقدر ہین متھرا
سے پانچ میل اُتر جمنا کی داہنی کنارے برندابن کرشن کے راس بلاس کی جگہہ بہت دلکشا اور
پر فضا ہے یہان گنج اور مندر اچھے بنے ہین بندر لنگور اور مور درختونکی گھنی چھاؤن
مین کلولین کرتے پھرتے ہین اور یہہ لکھو ہو کہ یانچون ضلعے آگرے کی کمشنری مین ہین سولھوان ۱۶

بدایون

بدایون فرخ آباد کے گوشۂ شمال و مغرب کی طرف گنگا پار ہی ✤ صدر مقام
بدایون ستائیس ہزار آدمیونکی بستی الہ آباد سے اٹھائی سو میل گوشۂ شمال
و مغرب کو اتر کی طرف جھکتا ہوا ہی ✤ ستر ہوان شاہجہان پور بدایون

شاہجہ

کے پورب ہی ✤ صدر مقام شاہجہان پور کچھ اوپر چوہتر ہزار آدمیون کی
بستی الہ آباد سے دو سو دس میل گوشۂ شمال و مغرب کو اتر کی طرف جھکتا ہوا
گرا ندی کے بائین کنارے بسا ہی ✤ اٹھارہوان بریلی شاہجہان پور

بریلی

کے اتر ہی ✤ صدر مقام بریلی ایک لاکھ گیارہ ہزار آدمیون کی بستی
الہ آباد سے دو سو پینسٹھہ میل گوشۂ شمال و مغرب کو اتر کی طرف جھکتا ہوا
جوآ اور سنکرا دو ندیون کے میل پر بسا ہی ✤ میز کرسی کوچ صندوق وغیرہ
کاٹھ کے سیاہ روغنی وہان اچھے بنائے جاتے ہین ✤ اور دور دور تک
جاتے ہین ✤ روہیلے سپاہی اس ضلع مین بہت رہتے ہین ✤ لیکن اب
انگریزی عملداری کے باعث دنگہ فساد اور لوٹ مار ان لوگون نے چھوڑی
✤ بہتیرے تو ہل جوتا کرتے ہین اور بہتیرون نے پردیس مین نوکریان کر لین
✤ بریلی سے بیس میل گوشۂ شمال و مشرق کو پیلی بھیت پچیس ہزار
آدمی کی بستی گرا ندی کے بائین کنارے ہی ✤ چاول وہان کا اچھا ہوتا ہی

مرادآباد ۱۹ اونیسوان [۱۹] مرادآباد بریلی کے گوشہ شمال و مغرب کی طرف بسا ہی +
اتر والے حصے مین پہاڑ اور جنگل ہی + اس ضلع مین اوکھ بہت ہوتی
ہی + صدر مقام مرادآباد کچھ کم ستاون [۵۷] ہزار آدمی کی بستی الہ آباد
سے تین سو [۳۰۰] میل گوشہ شمال و مغرب کو اتر کی طرف جھکتا ہوا رام گنگا
کے داہنے کنارے بسا ہی + وہان سے ایک منزل دکھن گوشہ جنوب و مغرب
کو جھکتا ہوا سنبھل ہی + یہان ہندو لوگ کلجگ کے اخیر مین کلکی اوتار
بجنور ۲۰ ہونے کا اعتقاد رکھتے ہین + بیسوان [۲۰] بجنور مرادآباد کے اتر کو ہی +
صدر مقام بجنور گیارہ ہزار آدمیون کی بستی الہ آباد سے تین سو پچھتر [۳۷۵] میل
گوشہ شمال و مغرب کو ذرہ اتر کی طرف جھکتا ہوا ہی + یہ اوپر لکھے ہوئے
پانچون ضلعے روہیلکھنڈ کی کمشنری مین گنے جاتے ہین + اکیسوان [۲۱]
علیگڑھ ۲۱ علیگڑھ مرادآباد کے گوشہ جنوب و مغرب کو ہی + صدر مقام کویل بیس
ہزار آدمیون کی بستی الہ آباد سے دو سو اسی [۲۸۰] میل گوشہ شمال و مغرب کو
واقع ہی + اور اس سے ایک کوس پر علیگڑھ کا قلعہ ہی + بائیسوان [۲۲]
بلند شہر ۲۲ بلند شہر علیگڑھ کے اتر کو ہی + صدر مقام بلند شہر پندرہ [۱۵] ہزار آدمی
کی بستی الہ آباد سے تین سو پندرہ [۳۱۵] میل گوشہ شمال و مغرب کو گنگا ندی کے

داہنے کنارے بسا ہی + تئیسوان میرٹ بلند شہر کے اتر کی
طرف واقع ہی + صدر مقام میرٹ چالیس ہزار آدمی کی بستی الہ آباد سے
تین سو پچپن میل گوشہ شمال و مغرب کو ہی + وہان سرکاری فوج کی بڑی
چھاونی ہی + وہ جگہہ جہان کسی زمانے مین ہستنا پور بستا تھا میرٹ سے
پچیس میل گوشہ شمال و مشرق کیطرف گنگا کی داہنی کنارے سے نزدیک ہی + اب وہان صرف
ایک مندر دکھلائی دیتا ہی باقی ہر طرف دیکھو تو گھر بنے ہوئے ہین + میرٹ سے ایک منزل گوشہ شمال
و مغرب کو سردھنے مین شمرو کی بیگم کا بنایا ہوا ایک گرجا گھر دیکھنے کی لائق ہی + اسمین سنگ مرمر کی
پچیکاری کا کام اچھا بنایا ہی + چوبیسوان مظفر نگر میرٹ کی اتر ہی + صدر مقام مظفر نگر نو ہزار مظفر
آدمی کی بستی الہ آباد سے تین سو چھہتر میل گوشہ شمال و مغرب کو ذرہ اتر کیطرف جھکتا ہوا ہی +
پچیسوان سہارنپور مظفر نگر کی اتر واقع ہی + یہان دکھہ بہت ہوتی ہی + صدر مقام سہارنپور تیس سہار
ہزار آدمیونکی بستی الہ آباد سے چار سو دس میل گوشہ شمال و مغرب کو ذرہ اتر کیطرف جھکتا ہوا ہی +
جلیسر دان خان والی جمنا کی نہر اسکی بیچ سے ہوکر جاتی ہی + سہارنپور کے پورب گوشہ
جنوب و مشرق کو جھکتا ہوا رڑکی نام ایک مقام ہی + وہان گنگا کی نہر لانے
کے واسطے انگریزون نے سلانی ندی پر ایک پل جو باندھا ہی وہ حقیقت مین
دیکھنے لائق ہی + وہ ندی اس نہر کے راستے مین واقع ہوئی اور اسکے

کنارے نہر کے پانی سے نیچے پڑتے تھے ✤ اِن لوگون نے کیا حکمت کی
کہ جہان تک زمین نیچی تھی وہان تک نہر کے برابر اُونچا پختہ بند باندھکر
سلانی کے بہنے کے لیے اُسکے بیچ مین ایک پل رکھکر اُس بند اور
پل کے اوپر سے نہر کو نکال دیا ہی ✤ یعنے پل کے نیچے تو سلانی جاری
رہی اور پل کے اوپر سے نہر چلی گئی ہی ✤ رُڑکی مین سرکار کی طرف سے
ایک کالج بھی بہت بڑا بنا ہی ✤ اُسمین لڑکے انجنیرنگ یعنے عمارت کا
کام سیکھتے ہین ✤ اور کھانے پہننے اور رہنے کو جگہہ بھی سرکار سے
پاتے ہین ✤ جون جون کام سیکھتے جاتے ہین اُنکی تنخواہین بڑھتی
جاتی ہین ✤ اور جب پڑھہ لکھہ کر تیار ہوتے ہین تو سڑک پل نہر بنگلے
بارک وغیرہ بنانے کے کامون پر مقرر ہو جاتے ہین ✤ چھبیسوان [۲۶]
دیہرا دُون بہار نپور کے اُتر پہاڑون کے اندر ہی ✤ دون اُسکو کہتے ہین ۲۶ دیہرا دون
جو کہ دو پہاڑون کے بیچ مین چورس میدان ہو ✤ اِس ضلع مین سال
لکڑی کے جنگل بہت ہین ✤ لنڈھور اور منصوری ٹیلا جو سمندر سے
کچھہ کم و بیش چھہ ہزار فٹ اونچے ہونگے انگریزون کے ہوا کھانے کی
جگہہ اسی ضلع مین ہی ✤ گنگا اور جمنا وہان سے دور تک بہتی ہوئی

دکھلائی دیتی ہین + لیکن شملا کی طرح ان پہارون پر بڑے بڑے
دلکشا اور پُرفضا جنگل نہین نظر آتے + صدر مقام دیہرا الہ آباد سے
چارسو پندرہ میل گوشۂ شمال ومغرب کو اُتر کی طرف جھکتا ہوا ہی +
اُسمین سکھون کا ایک گُردوارا ابھی ہی + وہان سے چھ میل اُتر
منصوری ٹیلے کی جڑ مین رانجپور ہی جو لوگ ہوا کھانے کو ٹیلے پر
جاتے ہین وہ اپنے گاڑی چھکڑے وغیرہ جو اسباب پہاڑون پر نہین
چڑھ سکتا اسی جگہہ چھوڑ دیتے ہین + ستائیسوان کماون گڑھوال کماوا
سہارنپور کے گوشۂ شمال ومشرق کیطرف ہمالیہ کے پہاڑون مین چین
کی سرحد تک چلا گیا ہی + یہہ ایک بے آئینی کمشنری ہی + اکثر ندیون
کا بالو دھونے سے سونا بھی ہاتھ لگتا ہی + لیکن بہت تھوڑا + وہان
تانبے کی کھان ہی + اور بستی وہان گھیون کی بہت ہی + صورت
شکل اُنکی پہاڑیون کی اور کچھ کچھ تاتاریون سے بھی ملتی ہی + کماون
کا اسسٹنٹ صدر مقام المورے مین رہتا ہی وہ ساڑھے تین ہزار ۳۵۰۰
آدمیون کی بستی الہ آباد سے ساڑھے تین سو میل اُتر گوشۂ شمال ومغرب ۳۵۰
کو جھکتا ہوا سمندر سے کچھ اوپر پانچ ہزار تین سو فٹ اونچے پہاڑ پر ۵۳۰۰

بسا ہی + شہر کے پچھم ایک چھوٹا سا قلعہ سرکار نے فورٹ ماٹراٗ نام بنایا ہی + گڑھوال کا اسسٹنٹ الموڑے سے ۴۰ میل گوشۂ شمال و مغرب کو الکھنندا کے کنارے شری نگر کے پاس پاوری مین رہتا ہی الموڑے سے پچیس میل پورب گوشۂ جنوب و مشرق کی طرف جھکتا ہوا نیپال کی سرحد پر لوہاگھاٹ کی چھاونی ہی + وہان سے تین میل پچھم ایک پہاڑ کے اوپر ایک چھوٹا سا قلعہ انگریزی بنا ہی + نام اسکا فورٹ ہیسٹنگ ہی + یہہ قلعہ اگرچہ چھوٹا ہی لیکن مضبوط بڑا ہی + الموڑے سے اسی میل اتر ذرہ گوشۂ شمال و مغرب کو جھکتا ہوا بشن گنگا کے داہنے کنارے ہندو کا ایک بڑا تیرتھ بدری ناتھ سمندر سے دس ہزار تین سو فٹ اونچا ہی + مندر چوٹی دار پینتالیس فٹ بلند اور تانبے کی چھت اسپر سنہری کلس چڑھا ہوا ہی + مورت اسمین بدری نراین کی گزبھر اونچی سنگ موسیٰ کی ہی + وہان گرمی مین جاتریون کا میلا لگتا ہی + جاڑے بھر مندر برف کے نیچے دبا رہتا ہی + اسی کے پاس ایک سوتا گرم پانی کا جاری ہی اسمین سے گندھک کی بو آتی ہی + بدری ناتھ سے سیدھا پچیس میل لیکن سڑک کی راہ قریب ستر میل ہے کیدار ناتھ کا مندر ہی + یہان ایک

سیاہ پتھر کی پوجا ہوتی ہے + اور جس شخص کو ہمالیہ مین گل جانا منظور
ہوتا ہے وہ اِسی جگہہ سے برف کے پہاڑون مین چلا جاتا ہے + ہندو لوگ
اِس طور سے اپنی جان دینے مین بڑا ثواب سمجھتے ہین + پس جسے گلنا
منظور ہوتا ہے اُسے پنڈا ایکطرف کو اشارہ کرکے کہہ دیتا ہے کہ یہی بہشت
کا راستہ ہے تب وہ بیچارہ اُسی طرف پہاڑ کے اندر دوڑتا ہے + اور جب نظرون
سے نکل جاتا ہے تو اُسکو برف کے ایک ایسے کھڈے مین اُترنا پڑتا ہے کہ وہان
سے پھرتا جیتے جی نہین پھر سکتا + کیونکہ برف کی ڈھال بتدریج ہوتی ہے
اُتر جانا سہج لیکن پھر چڑھہ آنا وہان محال ہے + یہان تک کہ وہ آدمی برف
کی سردی کے مارے وہین ٹھٹھر کر مر جاتا ہے + تب اُسکو چیل اور کوّے
کھا جایا کرتے ہین + الموڑے سے دکھن تیس میل بھیم تال کی جھیل ایک
میل لمبی اور اچھی ہے + اُس سے دو میل پورب نوکچیا تال ہے + الموڑے
سے بائیس ۲۲ میل گوشۂ جنوب مغرب کو دکھن کی طرف جھکتا ہوا پانچ ہزار
چھہ سو فٹ سمندر سے بلند نینی تال صاحب لوگون کے ہوا کھانے کی
جگہہ ہے + اٹھائیسوان ۲۸ اجمیر یہہ ضلع راجپوتانے کے اندر اراولی پہاڑ کے اجمیر
پورب ہے + دوسرے سرکاری ضلعون سے کسی طرف بھی نہین ملا ہے +

بلکہ چارونطرف جے پور جودھپور کشن گڈھ اور اُدیپور کی عملداریون سے گھرا ہوا ہی + یہہ بھی ایک بے آئینی کمشنری ہی + بادشاہی زمانے مین اسکے اس پاس کے سب علاقے اسی صوبہ اجمیر مین گنے جاتے تھے + اب انگریزی دفتر مین یہہ صوبہ راجپوتانا لکھا جاتا ہی + کیونکہ اس گرد نواح مین راجپوت راجا بہت ہین ہمیسہ کی اس ضلع مین کہان ہی + صدر مقام اجمیر الہ آباد سے ساڑھے چار سو میل پچھم گوشہ شمال و مغرب کو ذرہ جھکتا ہوا ایک پہاڑ کی جڑ مین پختہ شہر پناہ کے اندر بسا ہی + آٹھہ سو فٹ اونچے پہاڑ پر تارا گڈھہ نام ایک پرانا قلعہ بے مرمت پڑا ہی + درگاہ خواجہ معین الدین چشتی کی جسکی زیارت کے واسطے اکبر بادشاہ آگرے سے ننگے پانو گیا تھا اس شہر مین نہایت مشہور معروف ہی + شہر باہر ایک جھیل کے کنارے جس کا گھیر آٹھہ میل کا ہوگا بادشاہی باغ ہی + راجپوتانے کا اجنٹ اسی شہر مین رہتا ہی + شہر سے سات کوس پر نصیر آباد کی چھاونی ایک پتھریلے میدان مین بنی ہی + وجہہ تسمیہ اسکی یہہ ہی کہ جنرل اکٹرلونی صاحب کو دلی کے بادشاہ نے نواب نصیر الدولہ خطاب دیا تھا اسی باعث اُنکے نام پر اس چھاونی کا نام نصیر آباد رکھا گیا +

دوسری طرف تین کوس کے فاصلے پر ہندو کا ایک بڑا تیرتھ لنشگر
ہی ✻ وہ جھیل ایک آدھ کوس کے گھیرے مین ہوگی ✻ اُس کے کنارے
پر گھاٹ اور مندر بنے ہوے ہین ✻ جھیل کے اندر کنول اور مگر بہت ہین
✻ یہان نربدا کی پوجا ہوتی ہی ✻ ۲۹ انتیسوان ساگر نربدا یعنی جبل پور کی
سب آئینی کمشنری گوشہ جنوب و مغرب کی سرحد اور سنبل پور کی اتی
سے نربدا ندی کے دونو طرف بھوپال اور سیندھیا کی عملداری تک
چلا گیا ہی ✻ نربدا جبل پہاڑ کا کنارا ہونے کے باعث جنگل پہاڑون
سے بھرا ہوا ہی ✻ یہان کوئلے کی کھان ہی ✻ صدر مقام جبل پور الہ آباد
سے دو سو میل گوشہ جنوب و مغرب کو نربدا ندی سے کچھ دور ہٹ کر
داہنے کنارے پر بسا ہی ✻ سرکار نے یہان ٹھگون کے واسطے بڑا بندوبست
باندھا ہی ✻ جو ٹھگ سابق مین اپنی اوقات گذاری کے لیے آدمیونکا
گلا کاٹتے تھے وہ سب یہان شطرنجی اور قالین بُنتے ہین ✻ اور تنبو اور
ڈیرے بناتے ہین ✻ جتنے ٹھگ گرفتار ہوتے ہین سب اسی جگہہ بھیجے
جاتے ہین ✻ اور سزا معاف ہونے کے وعدے پر اپنے تمام ساتھیون
کو پکڑوا دیتے ہین ✻ اب یہان ان ٹھگون کا ایک گانو بس گیا ہی ✻

۲۹ ساگر نربدا

اور اسی جگہہ انکا آپس مین شادی بیاہ بھی ہوا کرتا ہی + سرکار ان ٹھگون
سے کام لیتی ہی اور انکو خوراک و پوشاک دیتی ہی + صاحب کمشنر کے تحت
مین یہان کئی ڈپٹی کمشنر مقرر ہین وہ آئینی ضلع کے مجسٹریٹ کلکٹرون
کی طرح اپنے اپنے حصے کے علاقے مین انتظام کرتے رہتے ہین + پہلے
ساگر مین جو جبل پور کے گوشہ شمال و مغرب کی طرف ایکسو ۱۰۱ میل پر بسا ہی +
دوسرے سیونی مین جو جبل پور کے دکھن گوشہ جنوب و مغرب کو جھکتا ہوا اسی ۸۰ میل پر
بسا ہی + اور تیسرے بیتول مین جو جبل پور سے گوشہ جنوب و مغرب کو
ایک سو ستر ۱۷۰ میل پر واقع ہی + چوتھے نرسنگھ پور مین جو جبل پور کے
پچھم گوشہ جنوب و مغرب کو جھکتا ستر ۷۰ میل پر ہی + پانچوین ہوشنگ آباد
مین جو جبل پور کے پچھم گوشہ جنوب و مغرب کو ذرہ جھکتا ڈیڑھ سو ۱۵۰ میل
پر نرمدا ندی کے بائین کنارے بسا ہوا ہی + وہان سرکاری فوج کی چھاونی
ہی + چھٹھے منڈلے مین جو جبل پور کے دکھن چھپن ۵۶ میل پر ہی + اور
ساتوین ڈموہ مین جو جبل پور کے گوشہ شمال و مغرب کو اتر کی طرف
جھکتا ہوا اٹھہ میل پر بسا ہی + تیسوان ۳۰ جھانسی کی سب آئینی کمشنری ۳۰ نسمی
کانہہ پور کے پچھم جمنا پار + اسمین چار ضلعے ہین + پہلے کا صدر مقام

حمیرپور الہ آباد سے ایکسو دس میل پچھم گوشۂ شمال و مغرب کو جھکتا بیتوا

کے بائین کنارے جہان وہ جمنا سے ملی ہی + دوسرے کا جالون حمیرپور

کے گوشۂ شمال و مغرب کو صدر کالپی کی مشہور ہی + وہ اٹھارہ ہزار آدمیون

کی بستی جمنا کے داہنے کنارے حمیرپور سے ایک منزل گوشۂ شمال و

مغرب کو بسا ہی + تیسرے کا جھانسی جالون کے گوشۂ جنوب و مغرب کو

+ اور چوتھے کا چندیری جھانسی کے دکھن گوشۂ جنوب و مغرب کو جھکتا

+ چندیری کا کپڑا اگسی زمانے مین بہت مشہور تھا + اکبر بادشاہ کا وزیر

ابوالفضل اکبر بادشاہ کے وقت کی بات لکھتا ہی کہ اس شہر مین بارہ ہزار

مسجد اور تین سو ساٹھ سرا اور تین سو چوراسی بازار مین + لیکن اب

تو کچھ بھی نہین ہی اوجڑ سا پڑا ہی +

## بنگال حاطہ

بنگالے کے ڈپٹی گورنر کے تحت مین جو جو ضلع ہین اُن مین سے پہلا

ضلع چوبیس پرگنہ ہی + بھاگیرتھی کے پورب اور سندربن کے اُتر کہنے

مین یہہ ضلع اب تک چوبیس پرگنہ کہلاتا ہی لیکن اصل مین پرگنے اب

اُسکے اندر اٹھارہ ہی گنے جاتے ہین + چھہ پرگنے دوسرے ضلعون کے

چوبیس

ساتھہ لگ گیئے + اِس چوبیس پرگنے کا صدر مقام کلکتہ اِسی ضلع
مین اُتر کی طرف ۲۲ درجہ ۳۳ دقیقہ اُتر عرض اور ۸۸ درجہ ۲۰ دقیقہ پورب
طول مین سمندر سے پچاس فٹ اونچا اور قریب سو میل کے تفاوت پر
اور الہ آباد سے چار سو اٹھانبے میل گوشۂ جنوب و مشرق کو پورب کی طرف
جھکتا چھہ میل لمبا بھاگیرتھی دریا کے بائین کنارے پر بسا ہی + کلکتہ
اِس شہر کا نام کالی گھاٹ کے باعث جو وہان دریا کنارے دیبی کالی کا ایک
مندر ہی مشہور ہوا + اب یہی شہر ہندوستان کا دار السلطنت ہی + سابق
مین اُس شہر کے پاس دلدل اور جھیل اور جنگلون کی افراط سے آب و ہوا
بہت خراب تھی لیکن جب سے سرکار نے پانی کا نکاس کر کے دلدل کو
سکھا دیا اور جنگل کاٹے گئے اور ہر طرف صفائی رہنے لگی تب سے بہت
درست ہوتی چلی ہی + اب یہہ شہر بڑی رونق پر ہی + واہ کیا قدرت ہی اُس
قادر مطلق کی کہ جہان اسی برس بھی نہین گذرے ساٹھہ ستر جھونپڑے دن کی
بستی تھی وہان اب تین کوس کا لمبا شہر بس گیا + اور پھر شہر بھی کس شان
کا کہ وہان سے زیادہ تو بڑے بڑے نامی بازار ہین کہ جسمین ساری دنیا
کی چیزین میسر اور بستی اُسمین دو لاکھہ تیس ہزار آدمی سے اوپر گنی جاتی ہی

اور لاکھہ آدمی سے زیادہ ہر روز وہان گرد نواح اور آس پاس کے گانوسے آیا کرتے ہین + اور سب ولایت کے آدمی اُس جگہہ موجود ہین + سُستی اور کاہلی کا اُس شہر مین نشان بھی نہین دکھائی دیتا + جسکو دیکھو اپنے کام مین مصروف اور مشغول ہی + بگی اور گاڑیان اسقدر افراط سے دوڑا کرتی ہین کہ بعضے وقت رستا نہ ملنے کے باعث گھڑیون کھڑا رہنا پڑتا ہی + سواری وہان پالکی اور گھوڑے کی گاڑی جسوقت اور جس جگہہ چاہو دو اشرفی روز سے لیکر دو آنے روز تک کی کرائے کو موجود ہی + کوٹھیان انگریزی ڈول کی دو منزلی تنزلی بلکہ چو منزلی تک ہزارون بنی ہوئی ہین + باغ وہان باُن بو کے ایسے عمدہ اور آراستہ کہ راجا اور نوابون کا بھی دل اُسکی سیر کو للچاونے اور طبیعت کو حد سے زیادہ لبھاوے + جہاز گنگا مین اسقدر لگے ہوے کہ جہانتک نظر جاتی ہی ستول ہی ستول دکھائی دیتے ہین + شام کے وقت جب ہزارون صاحب لوگ اپنی میم کے ساتھہ گاڑیون پر سوار ہو کر گنگا کنارے کی سڑک پر ہوا کھانے کو نکلتے ہین عجب ایک کیفیت اور پرستان کا عالم نظر آتا ہی + الغرض یہہ شہر فی الحقیقت نہایت سیر کے لائق ہی + اور لندن کا نمونا بیشک ہی + قلعہ کی تیاری مین جسکا نام فورٹ ولیم ہی

دو کروڑ سے ۲۰۰۰۰۰۰۰ زیادہ روپیہ خرچ ہوا ہی ÷ اور گورنر جنرل کے رہنے کا مکان بھی نہایت عالیشان اور عمدہ بنا ہی ÷ اور اُس شہر مین ایک مُیُوزِیَم یعنے عجایب گھر ایسا عجیب و غریب ہی کہ اُسکے اندر تمام ایشیا کی نرالی اور انوکھی چیزین یہان تک بھری ہین کہ اگر صرف نام بھی اُن چیزون کا لکھنے مین آوے تو ایسے ایسے کئی دفتر بن جاوین ÷ نباتات اور جمادات اور حیوانات خواہ قدرتی خواہ مصنوعی عجیب و غریب جو چیز جہان کہین کیا تری کیا خشکی مین ملی ہی سب کو اس گھر مین لا کر رکھا ہی ÷ پھل پھول اور درختون کی ٹہنیان ہری ہری ÷ جانور چرند اور پرند نئے نئے ڈیل ڈول کے ÷ کیڑے مکوڑے اور تتنگے وغیرہ عجب عجب صورت شکل کے وہان شیشون کے اندر ایسے دوا کے عرقون مین رکھے ہین کہ گویا پھل پھول تو ابھی تازہ ٹوٹ کر آئے ہین اور جانور جیتے جاگتے بیٹھے ہوے ہین ÷ اسپتال کئی ایک بہت بڑے بڑے بنے ہین ÷ اسکول اور مدرسے اسقدر ہین کہ جسمین ہزارون لڑکے ساری دنیا کے علم سیکھتے ہین ÷ مِدِکَل کالِج مین لڑکون کو ڈاکٹری کا علم سکھایا جاتا ہی ÷ اور مُردون کا پیٹ چیر چیر کر دیکھایا جاتا ہی ÷ جب وہ پختہ اور ہوشیار ہو لیتے ہین تب ڈاکٹری کے کام پر مقرر کیے جاتے ہین ÷ اس کالج مین بھی وہان

شیشون مین عرقون کے اندر بڑے بڑے تعجب کی چیزین رکھی ہین
کہین تو دو دھڑ ایک سر اور کہین دو سر ایک دھڑ کا لڑکا رکھا ہی
اور کہین سارا بدن آدمی اور منہہ جانور کا ہی کسی شیشے مین سارا
بدن جانور اور منہہ آدمی کا ہی کسی شیشے کے اندر ما کے پیٹ مین
پہلے دن کے بچے کی جو صورت رہتی ہی اور پھر دن بدن جو جو
صورت بدلتی جاتی ہی وہ سب نو دن سے لیکر نو مہینے تک انول
نال سمیت رکھے ہوے ہین لڑکیون کے واسطے جدا اسکول بنے
ہین اب وہان کے امیرون نے آپسمین چندا کر کے ایک اسکول
ایسا طیار کیا ہی کہ اسمین سواے ہندون کے اور کسی قوم یا ذات
کے لڑکے نہین آنے پاتے کلکتے مین ٹکسال بھی لائق دیکھنے کے
ہی کیسی کیسی کلین دھوئین کی اسمین لگی ہوئی ہین اور کیسا اُس
کل کے بل سے خود بخود جلد سکہ طیار ہوجاتا ہی ایک کارخانے
مین جسکا نام گن فونڈری ہی اسی دھوئین کی کلون کے زور سے
توپین ڈھلتی ہین اور خراد پر چڑھتی ہین جنرل اکٹرلونی کے
مانومنٹ یعنے مینار پر جو کہ ایکسو پینسٹھ ۱۶۵ فٹ اونچا ہی چڑھنے سے

سارا شہر گویا ہتھیلی پر دکھائی دینے لگتا ہی + چڑھنے کے لیے
اُسکے اندر دو سو تیرہ ۲۱۳ سیڑھیان بنی ہین + سڑکین وہان کی سب
صاف اور چوڑی اور تمام رات روشن رہتی ہین + روشنی کا بندوبست
یہان بھی لندن کی طرح بھاپھ سے ہو گیا ہی + اور چھڑکاؤ کے واسطے
نہرون مین پانی لانے کو گنگا کے کنارے دھوئین کا پمپ یعنے
وہ کل جس سے پانی اوپر کو اٹھتا ہی لگا دیا ہی + جسطرح خزانے سے
نلون کی راہ فوارون مین پانی پہنچا کرتا ہی اسی طرح یہہ بھاپھ بھی اپنے
خزانے سے نلون کی راہ جابجا پہنچ جاتی ہی + اور جسطرح فوارے کے
منہہ سے پانی نکلا کرتا ہی اوسیطرح اسکے نلون کے منہہ سے بھاپھ کا
شعلہ نکلتا ہی اوسی سے روشنی ہوتی ہی + مفصل بیان اس بھاپھ کے
تیار کرنے کا اور نلون مین اوسکے تقسیم ہونے کا لندن کے بیان کے
ساتھہ ہوگا + یہان اسیقدر کفایت کریگا + لہر سمندر کی گنگا مین
کلکتے تک پہنچتی ہی اُسی کو جوار بھاٹھا کہتے ہین + جہاز بھی کلکتے تک
چلے آتے ہین + گوشت کھانے والون کی افراط کے باعث کوے
چیل اور ڈھیر گلے دبان بہت ہین + یہہ شہر گلا پانچ فٹ کا اونچا ہوتا ہے

اور پر اسکے پھیلنے سے پندرہ فٹ تک ناپے گئے ہین + کلکتے
سے آٹھہ کوس اُتر گنگا کے بائین کنارے پر بارکپور کی چھاونی
ہے + وہان بھی گورنر جنرل کے رہنے کا ایک مکان عالیشان اور
باغ عمدہ بنا ہے + کلکتے سے چھہ میل گوشۂ شمال و مشرق کی طرف
دمدمے مین توپخانہ رہتا ہے + یہہ بھی معلوم رکھنا چاہیے کہ شہر
کلکتے کا سُپریم گورنمنٹ کے تحت مین ہے + پرگنون کے لیے جج
مجسٹریٹ وغیرہ جدا مقرر ہین + اور وہ سب فورٹ ولیم کے
قلعے سے آدھہ کوس کے تفاوت پر علی پور مین کچہری کرتے ہین +
دوسرا ہوڑا جو بیس پرگنے کے پچھم طرف صدر مقام ہوڑا ہوڑا ۲
یعنے ہوڑا ٹھیک کلکتے کے سامنے گنگا پر بسا ہے + وہان کارخانہ
بارود کی میگزین کا ہے جو کہ دھوئین کی کل پر بنتی ہے + اور کل کے
کوٹھو اور آرے وغیرہ بھی کئی ایک کارخانے ہین + تیسرا بارا سات بارا سات ۳
جو بیس پرگنے کے اتر صدر مقام بارا سات کلکتے سے بارہ میل
گوشۂ شمال و مشرق کی طرف ہے + چوتھا ندیا بارا سات کے اتر ندیا ۴
اسکا صدر مقام کشن نگر کلکتے کے اتر ستاون میل کے تفاوت پر

بسا ہی + شہر ندیا یعنے نو دیپ گنگا کے کنارے اُس مقام پر ہی
جہان اُسکی دو نو دھارا جلنگھی اور بھاگیرتھی آپسمین مل گئی ہین +
لیکن اب وہ بردوان کے ضلع مین گنا جاتا ہی + وہان کے پنڈت لوگ
بنگالے مین نہایت مشہور اور بڑے معزز ہین + خصوصا علم منطق مین
تو اُنکا بڑا نام ہی + اسی ضلعے مین گوشۂ شمال و مغرب کی طرف بھاگیرتھی
کے کنارے مُرشد آباد کے دکھن تیئس میل پر پلاسی گانو ہی + جہان
لارڈ کلائو صاحب نے ۱۷۵۷ع مین بنگالے کے صوبہ دار نواب سراج
جسر ۵ الدولہ کو شکست دی تھی + پانچوان جسر ندیا کے پورب طرف ہی
آب و ہوا یہان کی بہت خراب + سندربن اسی ضلعے کے دکھن
حصے مین واقع ہی + صدر مقام اسکا جسر ہی + مُرلی بھی اسی کو کہتے ہین
باقرگنج ۶ کلکتے سے باسٹھہ میل گوشۂ شمال و مشرق کی جانب ہی + چھٹھا باقرگنج
جسر کے پورب رخ ہی + صدر مقام اسکا ۱۸۰۱ع مین باقرگنج سے
اُٹھ کر بریسال مین آگیا + وہ کلکتے سے سوا سو میل سیدھا
ناوکولی ۷ پورب کو گنگا کے ایک ٹاپو مین بسا ہی + ساتوان ناوکولی باقرگنج
کے پورب + صدر مقام بلوا کلکتے سے ایکسو اسّی میل پورب گوشۂ شمال

وشرق کو جھکتا ہوا میگھنا کے بائین کنارے واقع ہی + آٹھوان
فریدپور جسکو ڈھاکا جلالپور بھی کہتے ہین باقر گنج کے اُتر ہی + ڈھاکا
صدر مقام اسکا فریدپور کلکتے سے سوا سو میل گوشہ شمال وشرق کی
طرف بسا ہی + وہان سے اڑھائی کوس پدما ندی بہتی ہی + اسی
ضلعے مین ڈھاکے سے چار کوس گوشہ جنوب وشرق کی طرف
نراین گنج مین نمک کا بڑا روزگار ہوتا ہی + نوان ڈھاکا + ڈھاکا ڈھاکا
جلالپور کے پورب رخ ڈھاکے کا شہر جسکو جہانگیر نگر بھی کہتے ہین
کلکتے سے ایکسو اسی میل گوشہ شمال وشرق کی طرف بوڑھی گنگا کے
بائین کنارے پر بسا ہی + برسات کی موسم مین جب پانی کی باڑھ
آتی ہی تو ہر طرف اُسکے پانی ہی پانی دکھائی دیتا ہی + کسی زمانے مین
یہہ شہر بہت آباد اور صوبہ بنگالے کا حاکم نشین تھا + ابتک اُسکے گرد
نواح مین بہت سے کھنڈر پڑے ہین + اور ساٹھہ ہزار آدمی اس شہر
مین بستے ہین + یہان شایستہ خان کی صوبہ داری مین ایک روپے کا آٹھہ
من چاول بکتا تھا + خان مذکور جب ۱۶۸۹ سنہ مین وہان سے کوچ کرنے
لگا تو اُسنے شہر کا پچھم کا دروازہ تیغا کر کے اُسکے اوپر اس مضمون کا طلاق

لکھہ دیا کہ میرے بعد اس دروازے کو وہی صوبے دار کھولے کہ جو پھر
ایسا سستا اناج بکواسکے دسوان ترپرا + ڈھاکا اور اس ضلع کے ترپرا ۱۰
بیچ مین برمہپتر کا دریا جسکو وہان والے میگھنا کہتے ہین بہتا ہے +
اس ضلع کا نام اگلی تواریخون مین کہین کہین روشن آباد بھی لکھا ہے +
یہہ پورب مین ہندوستان کا سب سے بڑا ضلع ہے + اس سے آگے
پھر جنگل اور پہاڑ ہے + اس سے پرے برہما کا ملک بستا ہے + آدمی اس
ضلع کے جنکو بنگالی لوگ تپورا پکارتے ہین کچھہ جنگلی سے ہین + اکثر
زمین مین بلیان گاڑکر اسکے اوپر اپنے جھونپڑے بناتے ہین صورتین
انکی چینیون اور برہما والون سے بہت ملتی ہین + مذہب کا انکے کچھہ ٹھکانا
نہین + صدر مقام اس ضلع کا کومیلا ہے + وہ پہاڑ کے نزدیک گومتی
ندی کے بائین کنارے پر کلکتے کے پورب گوشہ شمال و مشرق کو جھکتا
ہوا دو سو میل کے تفاوت پر بسا ہے + گیارھوان چٹگرانو یعنی چٹگانو چٹگانو ۱۱
جسکو انگریز لوگ چٹگانگ اور فارسی مین چاٹگام کہتے ہین ترپرا کے گوشہ
جنوب و مشرق کی طرف ناف ندی تک چلا گیا ہے + یہہ ضلع بھی ہندوستان
کی سرحد پر ہے + اس سے پورب جنگل اور پہاڑ ہے + اور پھر اسکے آگے

بندیلکھنڈ کا ملک ہی + اس ضلع مین بستی کم ہی اور جنگل بہت + یہان کے
آدمی بھی ترٹرے اوالون کی طرح چھہ سات ہاتھہ لمبی بلّیان زمین مین
گاڑکر اسپر اپنے جھونپڑے بناتے ہین + اٹھواڑے مین ایک دو بار
کئی مقام پر ہاٹ یعنے بازار لگتا ہی + اسی جگہہ سب لوگ سودا سلف لین
دین کے لیے اکٹھا ہوتے ہین + مذہب کا اُنکے کچھہ ٹھکانا نہین + سب
چیز کھا جاتے ہین + شکاری لوگ اکثر ہاتھی مارکر اُسی کے گوشت پر گذارا
کرتے ہین + ہاتھی وہان کے جنگلون مین ترٹرا کی طرح افراط سے ہوتے
ہین + گرجن کا تیل جو کاٹھہ کی چیزون کو صاف اور چمکدار رکھتا ہی وہان
بہت بنتا ہی + آب ہوا خوب ہی صدر مقام اسلام آباد یعنے چٹگانو بائیس
ہزار آدمیون کی بستی ہی + کرن پھولی ندی کے داہنے کنارے کلکتّے کے
پورب تین سو میل پر بسا ہی + اُس سے چھپّن میل اُتر سیتا کنڈ ہندوؤن
کا ایک بڑا تیرتھہ ہی + پانی اسکا سدا گرم رہتا ہی + جو کوئی اُس پانی کے
پاس جلتی ہوئی بتی لیجاوے تو اُسکی بھاپ گورکھہ ڈبّی کیطرح باروت
سی بھبھک جاتی ہی + اُسی تعلقے کے علاقے مین بڑبوا کنڈ ہندوؤن کا
دوسرا تیرتھہ ہی + اُسمین پانی کے اوپر چولھے کی طرح سدا آگ جلا کرتی ہی +

جوالا مکھی اور گوہر کھرڈبی کا بیان اور وہان آگ کے جلنے اور بھبھکنے
کا باعث کانگڑے کے ضلع مین لکھا جاویگا + بارہوان سلہٹ جسکا اصلی سلہٹ ۱۲
نام شری ہٹ ہی شری ہاٹ کے اتر واقع ہی شاستر مین جینتس دیش لکھا ہی
وہ اسی کے آس پاس ہی + اس ضلع کے پورب اور دکھن کے حصے مین
جنگل اور پہاڑ ہین + اور باقی میدان کہ جو برسات کے موسم مین اکثر پانی سے
ڈوبا رہتا ہی یہان لوہے اور کوئلے کی کھان ہی + ان پہاڑون مین اکثر
کھسیئے لوگ بستے ہین + مضبوط ہوتے ہین اور ہتھیار انکے پاس تیر کمان
اور ننگی لمبی لمبی تلوارین اور ڈھالین جو کھوتی اتنی بڑی کہ جسمین مینہہ کے
وقت چھاتا لگانے کی بالکل حاجت نہ پڑے + ان لوگون مین وراثت
کا حق بڑی بہن کے لڑکے کو پہنچتا ہی + ڈھال اور ستیل پاٹی یہان کی برابر
کہین نہین بنائی جاتی + عمارت اس جگہہ بہت کم ہی + اکثر آدمی چھان
چھپرون مین رہتے ہین + صدر مقام اسکا سلہٹ کلکتے کے گوشہ
شمال و مشرق کی طرف کچھہ اوپر تین سو میل پر بسا ہی + سلہٹ سے ایکیس
کی راہ گوشہ شمال و مغرب کو بنڈوا نام ایک بستی ہی وہان سے نو میل
گوشہ شمال و مشرق کی طرف پہاڑ کے اندر ایک عجیب و غریب غار ہی +

دس فٹ سے لیکر اسی فٹ تک تو اونچا اور چوڑا ہی ÷ لمبان کی خبر نہین
کہ کسقدر ہی ÷ کیونکہ لوگ اُسکے اندر آدھہ کوس تک تو چلے گئے ہین اور
پھر وہان سے واپس آئے ہین ÷ سِلہٹ سے بائیس میل گوشہ شمال
و مشرق اُتر کو جھکتا ہوا جینتا پور پہلے ایک راجا کے دخل مین تھا ÷
چنانچہ سنہ ۲۲ مین وہان کے راجا کی بہن نے کالی کے سامنے نربل یعنی
آدمی کی قربانی چڑھانے کے واسطے ایک بنگالی کو پکڑ لانے کے لیے
اپنے کچھہ آدمی سرکاری عملداری مین بھیجے تھے ÷ لیکن قسمت بنگالیون
کی اچھی تھی کہ وہ سب آدمی گرفتار ہو کر قیدخانے مین داخل ہوئے ÷
مگر جب پھر سنہ ۳۵ مین وہان کے راجا نے تین آدمی سرکاری رعیت کو
اپنے علاقے کے اندر پکڑ کر کالی کے سامنے بل دے ہی دیا تب سرکار نے
اُس علاقے کو ضبط کر کے سِلہٹ مین ملا لیا ÷ اور راجا کی گذران کے
کچھار واسطے پنشن مقرر کر دیا ÷ تیرہوان[۱۳] کچھار یعنی ہیرمنب ÷ یہہ ضلع تین
طرف اُن پہاڑون سے گھرا ہی کہ جو آٹھہ آٹھہ ہزار فٹ تک اونچے
ہین ÷ اور میدان دلدل اور جھیلون سے بھرا ہی ÷ دکھن کے حصے مین
بڑا گھنا جنگل ہی ÷ لوہا کھان سے نکلتا ہی ÷ صدر مقام سِلچار ہی کلکتے سے

تین سو سیل گوشۂ شمال و مشرق کو نارک ندی کے بائین کنارے
ان سنگھہ ١٤ بساہی + چودہوان میمن سنگھہ سلہٹ کے پچھم + یہہ ضلع برہم پتر
کے دونو کنارون پر بستا ہی اور بہت سی ندیان اسمین جاری ہین +
برسات کے موسم مین قریب تمام ضلع کے ڈوبا رہتا ہی + صدر مقام اسکا
سونوارا جسکو نصیر آباد کہتے ہین برہم پتر کے داہنے کنارے کلکتے
١٥ سے  اُتر گوشۂ شمال و مشرق کو جھکتا ہوا دو سو میل پر ہی + پندرہوان تپرا
جسکے اُتر واقع ہی + اسکا صدر مقام تپرا کلکتے سے ایکسو چھتیس میل
اہی ١٦ اُتر گوشۂ شمال و مشرق کو جھکتا ہوا ہی + سولہوان راجشاہی تپرا کے
گوشۂ شمال و مغرب کی طرف واقع ہی + اس ضلع کے اندر گئی دھارا
گنگا کی اور دوسری ندیان بھی بہتی ہین + اور برسات مین پانی ہی پانی
ہو جاتا ہی + صدر مقام اسکا نوبیا کلکتے سے ایکسو تئیس میل اُتر گنگا کے
١٧ بائین کنارے پر بسا ہی + سترہوان بگرا راجشاہی کے گوشۂ شمال و
مشرق کی طرف واقع ہی + صدر مقام اسکا بگرا کلکتے سے ایکسو
پچھتر میل اُتر ذرہ سا گوشۂ شمال و مشرق کو جھکتا ہوا ہی + اٹھارہوان
پورہ ١٨ رنگ پور بگرا کے اُتر واقع ہی + اس ضلع مین برہم پتر تیستھا اور

گر تو یا وغیرہ کئی ندیان بہتی ہین + اور گوشہ شمال و مشرق کیطرف
جھیلین بھی ہین + گرمی کم پڑتی ہی + بلکہ پوربی حصے مین تو لوح بالکل
نہین چلتی + + بہتیرے آدمی اُس ضلع مین آٹا پیسنے کی ترکیب نجانے
کے باعث گیہون کو بھی چاول کی طرح اُبال کر کھاتے ہین + عمارتین
وہان بہت کم + بلکہ بڑے بڑے آدمی امیر اور مہاجن لوگ بھی گھانس
پھوس کے بنگلون مین رہتے ہین + جنگل بھی وہان ایسے ایسے ہین
کہ جن مین ہاتھی اور گینڈے انیڈتے پھرتے ہین + صدر مقام اس ضلع
کا رنگ پور کلکتے سے دو سو چالیس میل اُتر ذرہ گوشہ شمال و مشرق
کو جھکتا ہوا ہی + انیسوان دِناج پور رنگ پور کے پچھم ہی + ندیان
اس ضلع مین اسقدر ہین کہ گانو گانو ناوین اور ڈونگیان گھومتی
ہین + لیکن برسات مین اکثر جگہہ جو پانی بند رہجاتا ہی اور بہت سے
تالاب جو کہ بے مرمت پڑے ہوئے ہین اُنکا گرمیون مین سوکھنا
اور سڑجانا بُرا ہوتا ہی + صدر مقام اسکا دِناج پور کلکتے کے ٹھیک
اُتر سوا دو سو میل پُورن بابا ندی کے کنارے تخمینا تیس ہزار آدمیون
کی بستی ہی + بیسوان پُرنیا دِناج پور کے پچھم ہی + مورنگ کا پہاڑ

اور جنگل اِس ضلع کے اُتر پڑتا ہی + اُسکو سنسکرت مین کِرات دیش
لکھا ہی + برسات مین اِس ضلع کی زمین قریب نصف کے پانی مین
ڈوب جاتی ہی + زمینداروں کو وہان اپنی کھیتی کا بچاو ہاتھیون سے
بہت کرنا پڑتا ہی + وہان جب انگریزون کی نئی عملداری ہوئی تھی
تو نوکرون نے اُن سے یہہ مشہور کردیا کہ صاحب یہان رات کو لوگ مر دے
رُپے اور کپڑے اُٹھا لیجایا کرتی ہی اِسی بہانے سے لوگون نے بہتیرے
چیزین چُرا لین + اِس ضلع مین گائے بھینس بہت ہوتی ہین اور
مُورنگ کے جنگل مین جانورون کے لیے چرائی کا بڑا آرام ہی +
صدر مقام اسکا پُرنیا کلکتے سے اڑھائی سو ۲۵۰ میل اُتر گوشۂ شمال و
مغرب کو ذرہ جھکتا ہوا ہی + وسعت مین اگرچہ نو ۹ میل مربع بسا ہی لیکن
آدمی اسکے اندر چالیس ہزار ۴۰ سے زیادہ نہین ہین + جو لوگ کُلین نہین
ہوتے وے وہان کُلین یعنی خاندانی بننے کے لیے اپنی بیٹیون کو کُلینون
کے ساتھ بیاہنے مین بڑا روپیہ خرچ کرتے ہین بلکہ کبھی کبھی بیٹی مرتی ہوت
اور جان بلب کے ساتھ بھی بیاہ دیتے ہین کہ جسمین پھر اُسکے بھائیون
کا بیاہ کُلینون کے ساتھ ہوسکے یا غیر کُلینون کی لڑکی لینے مین روپیہ

سے ملے ÷ اکیسوان مالدہ پرگنا کے دکھن طرف صدر مقام مالدہ
کلکتے سے ایکسو اسی میل اُتر مہانند ندی کے کنارے تخمینا بیس
ہزار آدمیون کی بستی ہی ÷ گوڑ کا شہر جو کسی زمانے مین بنگالے کا
دار السلطنت تھا مالدہ سے نو دس میل دکھن گنگا کے کنارے بستا تھا
اب گنگا کی دھارا وہان سے چار پانچ کوس ہٹ گئی ہی ÷ شہر کی جگہہ
پر کھنڈر اور جنگلی درخت کھڑے ہوے ہین ÷ اکبر بادشاہ کے باپ
ہمایون نے اس شہر کا نام جنت آباد رکھا تھا ÷ اگلے زمانے کا
نام اسکا لکشمناوتی عرف لکھنوتی ہی ÷ کھنڈر اسکے اتبک بیس
میل مربع نظر پڑتے ہین ÷ اور اسمین ایک مینار زمین سے اٹھتر
فٹ کا اونچا موجود ہی ÷ بائیسوان مرشدآباد مالدہ کے دکھن آب مرشد
وہوا وہان کی خراب صدر مقام مرشدآباد بھاگیرتھی کے بائین
کنارے ایکسو بیس میل کلکتے سے اُتر بسا ہی ÷ پہلے اس شہر کا نام مقصود
آباد تھا ÷ سنہ ۱۷۰۴ مین بنگالے کے ناظم مرشد قلی خان نے اسکا
نام مرشدآباد رکھا ÷ اور صوبہ بنگ کا صدر مقام بنایا ÷ یہ صوبہ بہار
سے لیکے پورب برہمپترا کی سرحد تک چلا گیا ہی ÷ اب بھی نواب ناظم جو

پندرہ لاکھہ روپیہ سال سرکار سے پنشن پاتا ہی اسی شہر مین رہتا ہی
+ اُسنے ایک کوٹھی انگریزی قطع کی اپنے رہنے کے واسطے وہان
بہت عمدہ بنائی ہی + کہتے ہین کہ اُسکی طیّاری مین اٹھارہ لاکھہ
روپیہ خرچ ہوا ہی + اس شہر مین قریب ڈیڑہ لاکھہ آدمی کے بستے ہین +
مُرشدآباد سے چھہ میل دکھن بھاگیرتھی کے بائین کنارے بہرام پور
کی چھاونی ہی + تیئیسوان بیربھوم مُرشدآباد کے پچھم طرف واقع ہی + برم ۲۳
اِس ضلع مین کوئلے اور لوہے کی کھان ہی + صدر مقام اِسکا سیوڑی
کلکتے سے ایکسو اُسی میل اُتّر گوشہ شمال و مغرب کو جھکتا ہوا ہی + وہان
سے ساٹھہ میل گوشہ شمال و مغرب کی طرف جھارکھنڈ کے بیچ دیوگڈھہ
مین بیجناتھہ مہادیو کا مشہور مندر ہی + شیوراتری کو اُسمین بڑا میلا
ہوتا ہی + ہزاروں کانوڑیے گنگا سے مہادیو کے واسطے گنگا
جل لاتے ہین + پندرہ میل پچھم ناگور کا پرانا شہر ویران پڑا ہوا ہی +
اُس سے سات میل پر بکلیسر مین گرم پانی کا ایک سوتا جاری ہی +
اُسمین گندھک کا اثر ہی اور تھرمامیٹر اُسکے اندر ڈبانے سے ایکسو باون
درجے چڑھہ جاتا ہی جاننا چاہیے کہ گرمی کا اندازہ معلوم کرنے کے واسطے

یہہ تھرمامیٹر خوب چیز ہی + پتلی اور لمبی گردن کی ایک شیشی مین پارا
بھرا رہتا ہی + منہہ اُس شیشی کا بالکل بند اور گردن اُوسکی ہوا سے خالی
ہوتی ہی + اور اُس شیشی کے بیچ ایک پتری پیتل کی ایکسو بارہ ۱۱۲
حصّون کے خطون مین تقسیم کی ہوئی لگی رہتی ہی + پارے کی خاصیت
ہی کہ گرمی سے پھیلتا ہی اور سردی سے سکڑ جاتا ہی اسلیے وہ پارا جسقدر
پھیل کر یعنے بلند ہوکر جتنے درجے تک اُس شیشی کے اندر چڑھہ جاوے
اُتنے ہی درجے تک کی گرمی سمجھہ لینا چاہیے + بس بغیر تھرمامیٹر کے
ہرگز کوئی یہہ بات کبھی نہین بتا سکتا کہ ایک جگہہ سے دوسری جگہہ
مین کسقدر کم یا زیادہ گرمی ہی رستیوبری سے قریب بتیس میل کے گوشۂ
جنوب و مغرب کو ننگل نوبر کے پاس ایک جگہہ زمین مین کوئلے کی
کھان ہی تیس ۳۰ سیڑھیان اُتر کر اُسکے اندر جانا ہوتا ہی + زمین کے
نیچے سُرنگ کی طرح آدھہ آدھہ کوس تک ہر طرف کھان کھودتے
چلے گئے ہین + اور اُن سُرنگون مین جگہہ جگہہ پر بڑے بڑے موکھے
رکھے ہین + اُنھین موکھون کی راہ سے جسطرح کوے مین سے پانی
کھینچا جاتا ہی اُسی طور پر لوہے کی چرخیون سے کھدا ہوا کوئلا کھینچ لیتے

ہین + + کھان کے اندر اگرچہ اندھیرا رہتا ہی لیکن اُسکی زمین
سیدھی اونچی چوڑی اور صاف ایسی بنائی جاتی ہی کہ اگر آدمی بغیر
مشعل کے بھی اُسکے اندر چلا جاوے تو ٹھوکر اور ٹکر کہین نہ کھاوے
+ وہان کئی سو آدمی سرکار کی طرف سے کویلا کھودا کرتے ہین +
اور ہر سال چار پانچ لاکھ من کویلا نکل آیا کرتا ہی + کھان کے اندر
جو سوتون سے پانی نکلتا ہی اُسکو باہر کرنے کے لیے ایک کل دھوئین
کی لگائی گئی ہی + دس بارہ ۱۲ کوس کے گھیرے مین اور بھی اسی طرح
برذوان ۲۴ کی کئی کھان ہین + وہ جگہہ قابل دیکھنے کے ہی + چوبیسوان ۲۴ برذوان
بنیر بھوم کے دکھن ہی + صحیح نام اسکا برذھمان اسم باسمی ہی +
زمین وہان کی نہایت زرخیز اور اُپجاؤ ہی + یہان تک کہ بنارس
سے اُتر کر برذوان سا آباد اور اُپجاؤ ضلع تو دنیا مین کوئی دوسرا
نہین دکھائی دیتا + اوسط نکالنے سے فی میل مربع وہان چھہ سو
آدمی کی بستی پڑتی ہی + صدر مقام اسکا برذوان کلکتے سے ساٹھہ ۶۰
میل گوشہ شمال و مغرب کی طرف تخمیناً ساٹھہ ۶۰ ہزار آدمی کی بستی ہی + مکان
اور عمارتین وہان کے راجانے بہت نفیس نفیس بنائی ہین + پانکیش

کی کوٹھی اور گلاب باغ دیکھنے کے لائق ہی ٭ اُسکی تیاری مین راجا
نے اپنے حوصلے بموجب کوئی دقیقہ باقی نہین چھوڑا ٭ وہان کے
لوگ کہتے ہین کہ یہہ گلاب باغ لنڈن کے ہیڈپارک کی نقل بنایا
گیا ہی ٭ حقیقت مین انگریزی طور کے مکانات اس طیاری اور
صفائی کے ساتھہ اب اس گرد نواح مین اور کہین نہین دکھائی دینگے
٭ پچیسوان ۲۵ ہُگلی بردوان کے گوشۂ جنوب و مشرق کو واقع ہی ٭
اس ضلع مین بھی کویلے کی کھان ہی ٭ صدر مقام ہُگلی بھاگیرتھی کے
داہنے کنارے پر کلکتے سے چھبیس ۲۶ میل اُتر کو بسا ہی ٭ وہان مُرشدآباد
کے نواب کے ایک رشتے دار نے ایک امام باڑا بناکر اسکے
خرچ کے واسطے کچھہ زمین معاف کردی تھی ٭ لیکن آمدنی زمین کی
وہان کے متولی ہضم کرجاتے تھے ٭ اسلیے سرکار نے اپنی طرف
سے ایسا بندوبست کردیا کہ اُس زمین کی آمدنی سے امام باڑا بھی
خوب طیار رہتا ہی اور ایک اسپتال اور دو بڑے مدرسے مقرر
ہوگئے ہین ٭ چھبیسوان ۲۶ مِدنِیپُور ہُگلی ادھر اسکے گوشۂ جنوب
و مغرب کو واقع ہی ٭ آدمی اس ضلع کے بڑے سُست اور کاہل

اور مغلس قلانچ ہین + صدر مقام رنیدنی پور کلکتے سے انھتر میل پچھم ذرہ گوشہ جنوب و مغرب کو جھکتا بسا ہی + ستائیسوان بلیشور عرف بلاسور رنیدنی پور کے دکھن طرف ہی + نمک اس ضلع مین ایک لاکھ روپیہ سال سے زیادہ کا بنایا جاتا ہی + لوھے کی کھان بھی اسمین ہی + صدر مقام بلاسور کلکتے سے ایکسو چالیس میل دکھن گوشہ جنوب و مغرب کو جھکتا ہوا بوڑھی بلنگ ندی کے داہنے کنارے سمندر سے آٹھ میل کے فاصلے پر بسا ہی + کسی زمانے مین جب سرکار کمپنی کی طرف سے وہان سوداگری کا کارخانہ جاری تھا اور فرانسیس ڈنمارک اور ڈچ لوگ بھی دوکان اور کوٹھیان رکھتے تھے تو بہت آباد تھا لیکن اب بالکل بیرونق ہی + وہان کے آدمی شراب نہایت پیتے ہین + اور جو لوگ شراب سے پرہیز رکھتے ہین وہ افیون کھاتے ہین + اٹھائیسوان کٹک بلاسور کے دکھن سنسکرت مین اسکا نام اتکل دیش ہی + بادشاہی وقت مین یہہ ضلع اپنے آس پاس کے ضلعون کے ساتھ بنگالے کی سرحد تک صوبہ اڑیسہ لکھا جاتا تھا + باغ یہان اچھے

نہین لگائے جا سکتے ہین + اِس ضلع مین کہین کہین لوہا اور
پہاڑی ندیونکا بالو دہونے سے کچھہ سونا بھی ملتا ہی + سمندر کے
کنارے نمک بہت بنایا جاتا ہی یہہ ضلع دس کوس تک سمندر کے
کنارے نیچا اور جنگل سے بھرا ہی + اور جب سمندر سے تمّا آتا ہی
تو سارا جنگل ڈوب جاتا ہی + اور پھر دس کوس تک آبادی +
اُس سے آگے پچھم کو پہاڑ اور جنگل ہی + پہاڑ سب سے بڑا دو
ہزار فٹ تک سمندر سے اونچا ہی + صدر مقام کٹک نبے ہزار
آدمی کی بستی ہی + کلکتّے سے اڑھائی سو میل دکھن گوشہ جنوب
و مغرب کو جھکتا ہوا مہانَدی کے کنارے پر بسا ہی + قلعہ بارہ بھٹی
کا شہر سے آدھہ کوس پر بنا ہی + گرد اُسکے اسّی گز چوڑی خندق
ہی + اُنتیسواں گھرا یعنے پُری کٹک سے دکھن طرف چلکا جھیل
تک چلا گیا ہی + صدر مقام پُرشوتم پُری یعنے جگناتھہ کلکتّے سے
تین سو میل گوشہ جنوب و مغرب دکھن کو جھکتا ہوا سمندر کے کنارے
بسا ہی + اُسمین جگنّاتھہ کا مندر کچھہ کم دو سو پچیس گز لمبا اور اتنا ہی
چوڑا بنا ہی + اور ایک اونچی سنگین دیوار کا احاطہ گھرا ہی + اُسکے اندر دو

مندر سٹھہ گز کا اونچا کھڑا ہی + اس بڑے مندر کے سوا جس مین
جگناتھہ براجتے ہین اُس حاطے کے اندر اور بھی مندر بہت سے
دیوتاؤن کے ہین + اس جگناتھہ کے مندر کو راجا اَنگ بھیم دیو
نے بنایا ہی + یہہ راجا ۱۱۷۴ عیسوی مین اُڑیسا کی گدی پر بیٹھا تھا +
جگناتھہ کے رتھہ کے پہیے کے نیچے دب کر مرجانا ہندو لوگ نہایت
ثواب جانتے ہین + اور سابق مین کتنے ہی لوگون نے اس طور پر
اپنی جان دے ڈالی ہی + کٹک سے جگناتھہ جاتے ہوے سولہ ۱۶
میل پر کُھردا کی طرف جھاڑی مین ایک اونچا سا برج دکھائی دیتا ہی +
وہان سے دو تین کوس بھوانیشور کا اُجڑا ہوا شہر ہی + وہان کے لوگ
کہتے ہین کہ کسی زمانے مین اسکے اندر سات ہزار مندر اور ایک کروڑ ۱۰۰۰۰۰۰۰
لنگ مہادیو کے تھے + اب بھی اُسمین بہت سے مندر ٹوٹے
پھوٹے پڑے ہوے ہین + ایک مندر اُسمین ایکسو اسی ۱۸۰ فٹ کا
اونچا ہی + اور ایک لنگ بھی مہادیو کا وہان چالیس ۴۰ فٹ سے کم
نہین ہی + بھوانیشور سے پانچ میل پچھم کھنڈگری کے پہاڑ مین کئی
جگہہ پتھر کاٹ کاٹ کر گوشۂ عبادت کے غار بنائے ہین + اُن مین سے

ایک غار پر اگلے وقت کے ہندی حرف بھی کھدے ہوئے ہین ٭
اگلے زمانے کے ٹوٹے پھوٹے مندرون کے دیوار پا کھے وغیرہ اور
جَین مَت کی مورتین وہان بہت سی پڑی ہین ٭ اور راجا لِلِت اِندر
کیسرِی کے محلون کے نشان بھی اب تک وہان موجود ہین ٭ اور
اب تھوڑے روز سے وہان پہاڑ کی چوٹی پر ایک نیا مندر پارسناتھ
کا بنایا گیا ہے ٭ کَٹَک سے پینتیس ۳۵ میل اُتر گوشہ شمال و مشرق کو جھکتا ہوا
بَیتَرنی ندی کے داہنے کنارے جہاز پور مین جو پُرانے مندر
اور مورتین کہ اب تک باقی ہین اُنسے معلوم ہوتا ہے کہ یہہ مقام کسی زمانے
مین بڑا مشہور اور ہندؤن کا تیرتھ تھا ٭ جگنّاتھ سے اٹھارہ ۱۸ میل
اُتر سمندر کے کنارے کَنارَک گانو کے پاس ایک پُرانا اگلے زمانے کا
سورج کا مندر ٹوٹا ہوا بہت بڑا اور نہایت عجیب و غریب ہے ٭ اِس
مندر کو ۱۲۴۱ سنہ عیسوی مین راجا نرسنگھہ دیو لنگورے نے بنایا تھا ٭
اسکی طیاری مین بارہ ۱۲ برس کی آمدنی اُڑیسہ کی خرچ ہوئی تھی ٭
اگرچہ چوٹی اسکی بالکل گر پڑی ہے لیکن پھر بھی جسقدر باقی ہے وہ سوا سو ۱۲۵
فٹ کے قریب اونچا ہوگا ٭ کہتے ہین کہ کسی زمانے مین اسکے اوپر

ایک ٹکڑا سنگ مقناطیس کا اتنا بڑا لگا ہوا تھا کہ لوہے کے کیل
کانٹے والے جہازونکو جو اُس طرف سے نکلتے تھے کنارے پر
کھینچ لیتا تھا ÷ اُسکا جگموہن یعنے سبھا منڈپ ساٹھ فٹ لمبا اور
اتنا ہی چوڑا اور اونچا ہے ÷ دیواروں کا دَل بیس فٹ تک کا موجود
ہے ÷ یہہ مندر نرے پتھرون کا بنا ہوا ہے اُنھین لوہے سے آپس مین
جڑ دیا ہے ÷ اور اسمین عورت مرد اور جانورون کی تصویرین اور بیل بوٹے
ڑا ۳۰ بڑی کاریگری کے ساتھہ تراشے ہین ÷ تیسوان بانکڑا بردوان
کے پچھم طرف ہے ÷ کوئیلے کی کھان وہان بھی ہے ÷ صدر مقام بانکڑا
گنگا تٹ سے ایکسو میل پچھم گوشہ شمال و مغرب کو جھکتا ہوا ہے ÷ وہان
سرکار کیطرف سے مسافرون کے واسطے ایک سرا بنائی گئی ہے ÷
پور ۳۱ اکتیسوان بھاگلپور مرشدآباد کے گوشہ شمال و مغرب کی طرف ہے ÷
بندھ کے پہاڑ پورب مین اسی ضلع تک ہین ÷ یہان سے پھر
دکھن کو مڑ گئے ہین ÷ ایک قسم کی کھریا مٹی اس پہاڑ مین افراط
سے ہوتی ہے ÷ اور اکثر وہان کی عورتین جب حمل سے ہوتی ہین تو یہہ
مٹی کھاتی ہین ÷ صدر مقام اسکا بھاگلپور پانچ ہزار گھر کی بستی

کلکتے سے دو سو پچیس ۲۲۵ میل اُتر گوشہ شمال و مغرب کو جھکتا ہوا گنگا کے
داہنے کنارے پر کوس بھر کے فاصلے سے بسا ہی + وہان سے ساٹھہ
میل کے تفاوت پر راج محل پورب دکھن کو ذرہ جھکتا ہوا گنگا کے داہنے
کنارے تیس ہزار ۳۰۰۰۰ آدمی کی بستی ہی + اُسکے اندر مکانات بادشاہی جو کہ گنگا
کے کنارے اچھے اور عمدہ بنے تھے اب سب کے سب ٹوٹے پڑے
ہوے ہین + بھاگلپور سے دو ۲ منزل دکھن جنگل کے اندر آدھہ کوس
بلند مندرگر پہاڑ پر ہندو کا ایک قدیم تیرتھہ ہی + وہان برسات مین
پہاڑ اور پانی کے جھرنے بڑی کیفیت دکھلاتے ہین + وہان کے
لوگ کہتے ہین کہ اِس پہاڑ سے دیوتاؤن نے سمندر کو دہی کی طرح متھہ ڈالا
منگیر
تھا + بتیسوان ۳۲ مُنگیر بھاگلپور کے پچھم رخ ہی + صدر مقام اُسکا منگیر
جسکا اصلی نام مُدگری کلکتے سے اڑھائی سو میل اتر گوشہ شمال و مغرب
کو جھکتا ہوا گنگا کے داہنے کنارے پر بسا ہی + قلعہ وہان کا مضبوط تھا
لیکن اب بے مرمت اور ٹوٹا پھوٹا پڑا ہی + بندوق پستول چھری اور کانٹا
وغیرہ لوہے کی انگریزی چیزین وہان اچھی اور سستی بنائی جاتی ہین +
یہہ شہر صوبہ بنگالہ کی سرحد پر واقع ہی + اسکے پچھم صوبہ بہار شروع ہوتا ہی

منگیرے سے پانچ میل پورب شیتا کنڈ کا گرم سوتا ہی اٹھارہ فٹ مربع پختہ اینٹ کا ایک حوض بنا ہوا ہی اُسی کے اندر کئی جگہہ پانی کے نیچے سے بلبلے اٹھا کرتے ہین اور جہان بلبلے اُٹھتے ہین وہان پانی زیادہ گرم رہتا ہی پانی اُسکا خوب صاف ہی اُسکے اندر تھرمامیٹر ڈبانے سے ایکسو چھتیس ۱۳۶ درجے تک پارا اُٹھتا ہی اور بھی کئی گرم سوتے اس طور کے اُس گردنواح مین ہین تینتیسوان ۳۳ بہار منگیرے کے پچھم کو واقع ہی دکھن کے حصّے مین پہاڑ ہین افیون اس ضلع مین بہت ہوتی ہی اور چاول باسمتی بھی اچھا پیدا ہوتا ہی وہان گوالون کے درمیان عجب ایک رسم جاری ہی کہ دیوالی کے روز ایک سور کے پانو باندھکر اُسکو میدان مین چھوڑ دیتے ہین اور پھر اُسکو اپنے گائے بیلون کے پانو تلے روندواتے ہین یہان تک کہ وہ مرجاتا ہی تب اُسکو کھا جاتے ہین اسی تماشے کا وہان ایک میلا ہوا کرتا ہی اس ضلع مین کہان ابرک بلور گیرو لوہا سنگ موسا اور عقیق کی ہی صدر مقام گیا ہندوکا بڑا تیرتھ کلکتے سے دو سو نواسی ۲۸۹ میل گوشہ شمال و مغرب کو پھلگو ندی کے بائین کنارے بسا ہی ہندو کا یہہ پورا عقیدہ ہی کہ یہہ پھلگو

بہار ۳۳

ندی کبھی دودھ کی بھی بہ جایا کرتی ہی + باعث اسکا ایسا معلوم ہوتا
ہی کہ شاید اُسکے کراروں کے ٹوٹنے سے کبھی کبھی کھریا مٹی اسقدر پانی
کے ساتھ مل جاتی ہی کہ وہ بالکل دودھ سا دکھائی دیتا ہی + یہہ بات کچھ
پھلگو پر منحصر نہین بلکہ جس ندی کے کنارے پر یا تھاہ مین کھریا کا اثر ہی
اُسی مین یہہ بات ہو جایا کرتی ہی + ہم دودھ اُسکو کہینگے جس سے
مکھن نکلے + قدیم شہر گیا کا جس مین گیاوال برہمن رہتے ہین ایک
پتھریلی بلندی پر پھلگو ندی اور ایک پہاڑی کے بیچ مین بسا ہی + اور
صاحب گنج جہان بازار ہی اور بیپاری لوگ رہتے ہین رام شلا کی پہاڑی
کے دکھن اور شہر کے اُتر پھلگو کے کنارے میدان مین ہی + ان دونون
کے بیچ مین انگریزون کے بنگلے ہین + شہر کی گلیان نہایت تنگ
غلیظ اور اونچی نیچی ہین + اور جابجا بیچ مین پتھر کے ڈھوکے پڑے ہین +
پتھرون کے تپنے سے اور پھلگو کا بالو دھکنے کے باعث گرمی وہان
شدت کی ہوتی ہی + پھلگو کے کنارے کشن دیو دوارک کا ایک مندر ہی +
اُس مندر کے بیچ مین گنبد جسمین چرن کا نشان ہی چاندی سے منڈھا
ہی + اُسکے پاس ہی ایک مندر مین پنڈری کاکش کی مورت ہی + اُس

مورت کا پتھر ہاتھ کا دھکّا لگنے سے دھات کی سی آواز دیتا ہی + ہندو
اُسکو بھی ایک کرامات سمجھتے ہین + یہہ نہین جانتے کہ جیَن مین ایسا
بھی ایک پتھر ہوتا ہی کہ اُسے بجانے سے رنگ برنگ کے سُر نکلتے ہین +
آدمی گیّا مین سب ملاکر قریب ایک لاکھ کے بستے ہین + گیاوال
برہمن آگے جاتریون پر بڑی زیادتی کیا کرتے تھے اب بھی اکثر
آدمیون سے جو کچھ وہ بیچارے اپنے گھر سے لاتے ہین سب لے لیوا کر
آیندہ کے واسطے تمسک لکھوا لیتے ہین + بہار تین ہزار آدمی کی بستی
گیا سے چالیس میل گوشہ شمال و مشرق کی طرف ہی + مسلمان بادشاہون
کے وقت مین اسی شہر کے نام سے یہہ صوبہ جو کہ صوبۂ الہ آباد اور بنگالے
کے بیچ مین واقع ہی پکارا جاتا تھا + سنسکرت مین اسکے دکھن حصے کو
مگدھ اور اُتر حصے کو متھلا کہتے ہین + کسی زمانے مین اسکے آس پاس
بَودھ لوگون کے بڑے بڑے تیرتھ تھے + وہ لوگ بہار اُس جگہہ کو
بولتے ہین + کہ جہان اُس مذہب کے فقیرون کے رہنے کیواسطے
متھ اور دھرم شالا رہے + بلکہ اُسی متھ اور دھرم شالے کا نام بہار ہی +
اب بھی اِس ضلع مین ہر ایک جگہہ بَودھ لوگون کے مکان اور مندرون کے بھی

نشان موجود ہین * اور ہر طرف اُنکی مورتین ٹوٹی پھوٹی ڈھیر کی
ڈھیر نظر آتی ہین * بلکہ جین مت اور بشنو مت کے لوگون نے بھی
وہان اپنے مندرون مین کتنی ہی مورتین بودھ مت کی اُٹھا کر رکھ
لی ہین * برابر کے پہاڑون مین جو کہ گیا سے سات کوس ہی فقیرون
کے رہنے کے واسطے پتھر کاٹ کاٹ کر اچھے نفیس غار گوشہ
عبادت بنے ہوئے ہین * اُن مین اُس زمانے کے کھدے ہوے
حرف بھی اب تک موجود ہین * الغرض یہہ تمام نشان بودھ مت
کی قدامت کے دیکھنے لائق ہین * بُدھ گیا مین جو کہ گیا سے آٹھ
میل ہی ایک پُرانے بُدھ کے مندر کے پیچھے پیپل کا درخت ہی *
برہمن اُسکو برہما کے ہاتھ کا لگایا ہوا سمجھتے ہین اور بُدھ کے مذہب
والے اُسکو سنگل دیپ کے راجا دُگدھ کامنی کا لگایا ہوا کہتے ہین
* اس پیڑ کو کچھ کم دو ہزار تین [۲۳] سو برس کا پُرانا اور اس مقام کو نافِ زمین
بتلاتے ہین * دیکھنے مین تو یہہ درخت کوئی ڈیڑھ سو برس کا پُرانا
معلوم دیتا ہی لیکن یہہ ہو سکتا ہے کہ اسی مقام پر پہلے کوئی دوسرا پیپل
کا درخت رہا ہو * پہاڑ سے سولہ [۱۶] میل دکھن پہاڑون کی جڑ مین راجگرہ

نام ایک چھوٹی سی بستی ہی جسکو لوگ جراسندھ کا تختگاہ بتاتے ہین
اور پہاڑون کے اندر اُسکے مکان اور اُس میدان کا جہان وہ بھیم
کے ہاتھہ سے مارا گیا تھا نشان دیتے ہین البتہ وہان کے مکانات
کے نشان اور قلعہ اور شہر پناہ کی ٹوٹی ہوئی پرانی دیوار اور برجون کے
دیکھنے سے جو کہ پہاڑون کے اوپر دس میل کے گھیرے مین نمودار
ہین معلوم ہوتا ہی کہ راجگرہ کسی زمانے مین بیشک بہت بڑا شہر بستا
تھا یہہ جگہہ جین اور شیو دونو مذہب والونکا تیرتھہ ہی جین لوگون
کے تو پانچون پہاڑون پہ پانچ مندر بنے ہین اور شیو کے مذہب کے
گرم اور سرد کنڈون مین جنکی وہان افراط ہی نہاتے ہین اور اپنے
طریق کے دیوتون مین درشن کرتے ہین گرم کنڈ کے پاس ایک غار
گوشۂ عبادت اُسی طور پر جیسے براڑ کے پہاڑ مین ہین پتھر کاٹ کر
فقیرون کے رہنے کے واسطے بنایا گیا ہی وہان کے اکثر
بیوقوف اسکو سون بھنڈار بتاتے ہین اور کہتے ہین کہ اسمین جراسندھ
کی دولت گڑی ہوئی ہی راجگرہ سے پندرہ میل گنڈل نور رکمنی
کا جنم استھان ایک گانو بستا ہی وہان بھی بدھہ کی مورتین اور

اگلے زمانے کی عمارتوں کے نشان ابتک بہت سے موجود ہین ✤

پٹنا چونتیسوان[۳۴] پٹنا یعنے عظیم آباد بہار کے پچھم طرف گوشہ شمال و مغرب

کو جھکتا ہوا واقع ہی ✤ اسکا صدر مقام پٹنا کلکتے سے تین سو بیس[۳۲۰]

میل گوشہ شمال و مغرب کو گنگا کے داہنے کنارے پر بسا ہی ✤ اور

کنارے ہی کنارے نو میل تک چلا گیا ہی ✤ لیکن بستی بہت دور

دور پر ہی ✤ اگرچہ اگلی سی آبادی اسکی اب نہین رہی پھر بھی ایک

لاکھہ آدمی سے زیادہ اسمین ہین ✤ بازار تو چوڑا ہی مگر گلیان تنگ

برسات مین کیچڑ اور خشکی مین گرد رہا کرتی ہی ✤ سرکار نے وہان

بہت دنون سے ایک گودام چاول رکھنے کیواسطے جسکو وہان کے

لوگ گول گھر کہتے ہین گنبد دار یعنے اوندھی ہانڈی کی صورت کا بنایا

ہی ✤ اب اسکے اندر سپاہیونکا اسباب رکھا رہتا ہی ✤ اس گنبد کے

اندر آواز خوب گونجتی ہی ✤ چڑھنے کو باہر سے دو طرفہ سیڑھیان لگی ہوئی

ہین ✤ برہمن وہان کے ایک مورت کو پٹن شوری دیبی کہکر پوجتے ہین

لیکن اصل مین وہ مورت بدھ کی معلوم ہوتی ہی ✤ ہرمندر وہان ایک

تیرتھہ سکھون کا ہی ✤ کہتے ہین کہ انکا نامی گرو گوبند سنگھہ اسی جگہہ پیدا

ہوا تھا + ایک مقبرہ وہان شاہ ارزانی کا بھی مسلمانون کی زیارت گاہ
ہی + یہہ شہر بدھ کے مذہب والے گپت راجاؤن کے زمانے مین
نہایت شان شوکت کے ساتھہ رونق رکھتا تھا + مگدھ دیش کا بلکہ
تمام ہندوستان کا دار السلطنت تھا + پاٹلی پتر اور پدماوتی اور کسم پور
یہہ سب نام اسی شہر کے تھے + اس زمانے مین یونان کے رہنے والون
نے اس شہر کو دس میل لمبا اور چونسٹھہ دروازون کا شہر لکھا ہی + شاستر
مین پاٹلی پتر کو لکھا ہی کہ سون ندی کے سنگم پر ہی + اس سے ثابت ہوتا
ہی کہ سون ندی اس زمانے مین عظیم آباد کے نزدیک گنگا سے ملی تھی لیکن
اب تو سولہ میل ہٹ گئی + عظیم آباد سے دس میل پچھم گنگا کے داہنے
کنارے پر دانا پور کی بہت بڑی چھاونی ہی + اور دانا پور سے اتنی ہی
دور پر جس جگہہ سون ندی اب گنگا سے جا ملی ہی مونیا یعنی منیر مین ایک
مقبرہ سنگین مخدوم شاہ دولت کا بہت عمدہ بنا ہوا ہی + عظیم آباد سے
تیس میل پورب گنگا کے داہنے کنارے پر ایک چھوٹا سا قصبہ باڑھ
ہی + جنبیلی کا تیل وہان بہت تحفہ بنتا ہی + پینتیسوان تربہت جسکو بعضی ت ۳۵
جگہہ تیرہی بھکت بھی لکھا ہی بھاگلپور اور منگیر کے گوشہ شمال و مغرب کے

اُتّر مین ترائی کا جنگل ہی + گنڈک اور گوہی ندی کے بیچ مین جو ملک ہی اُسکو سنسکرت مین متھلا اور دیدیہہ کہتے ہین + اُسکا یہہ گویا بیچو بیچ حصہ ہی + آب و ہوا یہانکی انگریزون کو موافق ہی لیکن ہندوستانیون کے واسطے خراب + شورہ اس ضلع مین بہت ہوتا ہی + صدر مقام اِسکا مُظفّرپور آٹھہ ہزار آدمی کی بستی کلکتے سے تین سو چالیس میل گوشہ شمال و مغرب کو اُتّر کیطرف جھکتا ہوا ہی + چھتیسوان شاہاباد عظیماباد کے پچھم واقع ہی + سون سے لیکر کرم ناشا ندی تک جو کہ صوبہ بہار کی سرحد ہی + گوشہ جنوب و مغرب کی طرف اُجاڑ ہی باقی تمام ضلع آباد اور زرخیز + اس ضلع مین کھنگری کی کھان ہی اور کبھی کبھی ہیرا بھی مل جایا کرتا ہی + اسکا صدر مقام آرا کلکتے سے ساڑھے تین سو میل گوشہ شمال و مغرب کو ہی آرے سے دو منزل پورب گنگا کے داہنے کنارے پر بکسر کا قلعہ اور شہر ہی + نواب شجاع الدولہ نے ۱۷۶۴ء مین اسی جگہہ انگریزون کی فوج سے شکست کھائی تھی + بکسر سے چوبیس میل دکھن قصبہ سہسرام مین ایک پختہ تالاب کے اندر جو کہ آدھہ کوس کے گھیرے مین ہوگا شیر شاہ بادشاہ کا مقبرہ سنگین بنا ہوا ہی + آرے سے قریب پچیس میل کے دکھن پچھم کو

شاہاباد

جھکتا ہوا تخمیناً ہزار فٹ اونچے پہاڑ کے اوپر ایک بڑا مضبوط قلعہ
رُہتاس گڑھ جسکا اصل نام رُہتاشم کہتے ہین دس میل مربع کی
وسعت مین سون ندی کے بائین کنارے پر اُجاڑ پڑا ہوا ہی + اُس مین
جانے کے واسطے کُل ایک ہی رستا دو کوس کی چڑھائی کا تنگ سا
بنا ہی + باقی سب طرف وہ پہاڑ جنگل اور ندیون سے ایسا گھرا ہوا ہی
کہ کسی طور سے وہان انسان کا گذر نہین ہو سکتا + اُس قلعہ کے اندر
دو مندر اگلے زمانے کے اب تک موجود ہین + باقی سب عمارتین محل باغ
اور تالاب وغیرہ جنکا اب صرف نشان بھر رہ گیا ہی مسلمان بادشاہون
کے بنائے ہوئے ہین + سینتیسوان سارن شاہاباد کے اُتر ن ٣٧
واقع ہی + یہہ ضلع بھی بہت آباد اور خوب زرخیز ہی + شورہ یہان افراط
سے پیدا ہوتا ہی + گائے بیل بھی اچھے ہوتے ہین + صدر مقام اسکا
چھپرا پچاس ہزار آدمی کی بستی کلکتے سے تین سو ساٹھ میل گوشہ شمال
و مغرب کو ہی + وہان سے دو منزل پورب گنڈک ندی کے بائین
کنارے پر جس جگہہ وہ گنگا سے ملی ہی + حاجی پور ہی + وہان ہر سال
کاتکی پورنماشی کو ایک بہت بڑا میلا ہوا کرتا ہی + اڑتیسوان چمپارن پارن ٣٨

سارن کے اُتر صدر مقام موتی ہاری کلکتے سے تین سو پچھتر میل
گوشہ شمال و مغرب کو واقع ہے ✤ وہان سے تھوڑی سی دور پر اُتر طرف
سگولی کی چھاونی ہے ✤ انتالیسوان آشام سلہٹ کے اُتر برہم
پُتر کے دونو طرف ہمالیہ مین چین کی سرحد تک چلا گیا ہے ✤ یہہ آشام
سرکاری قانون کے ضلعون مین نہین گنا جاتا بلکہ کماؤن گڑھوال
اور ساگر نربدا کی طرح اس علاقے کے لیے بھی ایک جدا کمشنر
اور ایجنٹ مقرر ہے اور اُسکے تحت مین چھہ بڑے اسسٹنٹ چھہ جگہہ
کچہری کرتے ہین ✤ یعنی پہلا اسسٹنٹ تو صدر مقام گوہاٹی مین
ہے ✤ اور دوسرا گوہاٹی سے پچھتر میل پورب گوشہ شمال و مشرق کو جھکتا
ہوا نوگانو مین ہے ✤ تیسرا گوہاٹی سے ترسٹھہ میل گوشہ شمال و مشرق کو
برہم پتر کے داہنے کنارے تیج پور مین ✤ چوتھا گوہاٹی سے اسّی میل پچھم
برہم پتر کے بائین کنارے گوالپارے مین ✤ پانچوان گوہاٹی سے
ایکسو نبے میل گوشہ شمال و مشرق کی طرف لکھم پور مین ✤ اور چھٹھا
گوہاٹی سے ایکسو اسّی میل گوشہ شمال و مشرق کی طرف پورب کو جھکتا
ہوا سبسا گر یعنی شیو ساگر مین رہتا ہے ✤ گوہاٹی سے ترسٹھہ میل دکھن

گھیون کے پہاڑ مین جسے انگریز لوگ گوسیا کہتے ہین سمندر سے
ساڑھے چار ہزار فٹ اونچی ایک جگہہ جسکا نام چیرا پونجی ہی صاحب
لوگون کے ہوا کھانے کا مقام ہی + رہنے کے لیے وہان بنگلے
بن گئے ہین + پانی وہان بہت برساکرتا ہی سال بھر مین تین سو انچ تک
ناپا گیا ہی + جاننا چاہیے کہ مینہہ کا ہر جگہہ اندازہ سمجھنے کیواسطے یہہ ترکیب
بہت اچھی ہی یعنے جس مقام کے مینہہ کا انداز جاننا درکار ہو اسبات
کو سمجھ لیوے کہ اگر وہان زمین برابر ہوتی اور مینہہ کا پانی جسقدر زمین
پر پڑتا وہ سب کا سب اُسی جگہہ اکٹھا ہونے پاتا تو وہ ناپنے مین کسقدر
گہرا ہوتا + جیسے چیرا پونجی کی ساری زمین تھالی کی طرح برابر ہوتی اور
سال بھر کے مینہہ کا پانی بغیر سوکھنے اور بہنے کے اسپر جمع ہونے پاتا
تو تین سو انچ گہرا ہو جاتا + سرکار نے مینہہ کا پانی ناپنے کے لیے ہر ایک
تحصیل مین لوہے کا پیمانہ بنوا کر رکھوا دیا ہی + چنانچہ جب مینہہ برستا ہی تو
اُسکا اندازہ روز کا روز کتاب مین لکھہ لیا جاتا ہی اجنٹی کے تحت مین
بیس راجا اور سردار گنے جاتے ہین + لیکن صرف گنتی گنانے کے
لیے راجا اور سردار کہلاتے ہین + راجا کے بدلے انگوٹھا رکھا کہنا

بہتر ہے + کیونکہ فقط بن یعنے جنگل اور جھاڑی اُنکی ملکیت ہے + اور یہی
جنگلی آدمی جنکا تذکرہ آگے لکھا جاتا ہے اُنکی رعیت ہین + سرکار کے تابع
اور فرمانبردار ہین + جسقدر ندیان اس ضلع مین جاری ہین یقین ہے کہ
اور کہین اُتنی وسعت مین نہین جاری ہونگی + کیونکہ یہان اُسٹھہ
ندیان تو اِس طرح کی ہین جن مین اکثر بارہون مہینے نالہ چلتی رہتی ہے +
برسات کے موسم مین پانی چارون طرف پھیلا رہا کرتا ہے + اگلے زمانے
مین وہان کے راجاؤن نے پانی کے بیچ مین اسکا جاری رکھنے کو
بند کے طور پر زمین سے تین چار گز اونچی سڑکین بنائی تھین + اِس بات
سے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اُس زمانے مین یہہ ضلع خوب آباد تھا اور تعجب
نہین کہ اِسی راہ سے چین کے لوگ یہان اور یہان کے لوگ چین کو
آتے جاتے ہون لیکن ابتو اُن سڑکون پر جنگل لگا ہے + اور شیر بھالو
اُسکے راہ گیر ہین + لوہے اور کوئلے کی کھان بھی یہان موجود ہے اور
ندیونکا بالو دھونے سے سونا بھی ہاتھہ لگتا ہے + مٹیا تیل یہان کئی جگہہ
نکلتا ہے + اُتر مین جس مقام پر دریاے برہمپتر ہمالیہ کو کاٹ کر آسام
مین آتا ہے اُسکا نام برہمکنڈ ہے + کیونکہ برہمنون کے طریق بموجب

اُسے پرسرام نے اپنی کُدال سے کاٹا تھا ✣ جنگل پہاڑ یہان بہت

ہین ✣ خصوصاً پورب اور اُتّر کی طرف تو نہایت ہین اور اُسمین بہت

سی ذاتون کے جنگلی آدمی یعنے آبر ڈپھلا گارڑ ددجنی کھاسی

مِنسِی مہامری مِیری سنگپھو ناگے وغیرہ بستے ہین ✣

ذات اور مذہب کا اُنکے کچھ ٹھکانا نہین ہی ✣ سب چیز کھاتے ہین

تیرون کو زہر مین بجھاتے ہین ✣ غلیظ ایسے کہ آبدست تک نہین لیتے

✣ چوپایون کی کھوپریان کالی کرکے آرایش کے واسطے سندھن اور

کی طرح اپنے گھرون مین لٹکاتے ہین ✣ کوئی اُنمین بُدھ کا مذہب

بھی رکھتا ہی ✣ اکثر درختون کی چھال کا لنگوٹ بنا کر باندھتے ہین اور

سینک کا کنٹوپ پہنتے ہین ✣ کوئی کمّل بھی اوڑھ لیا کرتا ہی ✣ کہتے

ہین کہ اس قوم مین گارڑ لوگ جو برہم پُتر کے وطن اور سلہٹ اور

میمنسنگھ کے اُتّر بستے ہین سانپ کو بھی پکڑ کر کھا جایا کرتے ہین ✣

اور کُتّے کا پلّا تو اُنکی بڑی مزے کی چاٹ ہی ✣ پہلے اُسکو پیٹ بھر کر چاول

کھلاتے ہین بعد اِسکے اُسے جیتا آگ پر بھون کر کھا جاتے ہین ✣ اِس

قوم مین یہہ بھی ایک دستور ہی کہ جب اُنکے یہان آپسمین تکرار رہتی ہی تو دونون

آدمی اپنے اپنے گھر مین چٹاگرکا درخت لگاتے ہین اور اِس بات کی
قسم کھاتے ہین کہ قابو پاتے ہی اپنے دشمن کا سر کاٹ کر اِس پیڑ کے
کھٹے پھل کے ساتھ کھاوینگے * چنانچہ جب اپنے دشمن کا سر کاٹ
لاتے ہین تو قسم بموجب اُسکو چٹاگر کے ساتھ اُبال کر کھاجایا کرتے ہین *
بلکہ اپنے دوست آشناؤن کو بھی دعوت مین کھلاتے ہین * اور پھر اُس
پیڑ کو کاٹ ڈالتے ہین * اور جب لڑائی جھگڑے مین کسی بنگالی زمیندار
کا سر کاٹ لاتے ہین تو اُسکے گرد پہلے سب کے سب مِلکر ناچتے گاتے ہین
اور پھر اُسکی کھوپری صاف کرکے اپنے گھر مین لٹکا دیتے ہین * وہ
کھوپریان آپسمین بیچ بھی ڈالا کرتے ہین بلکہ اشرفی اور بنک نوٹ کے
برابر وہان یہہ بنگالیون کی کھوپریان اُنکے بازار مین چلتی ہین * چنانچہ
۱۸۵۸ء مین گانو مالونیا ڑتے کے زمیندار کی کھوپری ایکہزار روپیہ کو چلتی
تھی اور اِندر تعلقہ دار کی کھوپری پانچ سو روپیہ کو بھنائی جاتی تھی * وہ
لوگ اپنے مُردون کو جلاکر بالکل راکھ کر ڈالتے ہین تاکہ کوئی آدمی کھوٹے
روپئے کیطرح کسی گارڈ کی کھوپری بنگالی کے عوض دیکر اُنمین ٹھگ
نہ لیا کرے * شادی بیاہ وہان عورت مرد کی خوشی اور رضامندی سے

ہوتا ہے اور اگر اُن مین سے کسیکا باپ اس شادی سے ناراض ہوجاوے
تو پھر وہ سب لوگ مل کر اُسکو اتنا پیٹتے ہین کہ وہ بیچارہ آخر کو راضی ہوجاتا ہے
خاوند کے مرجانے کے بعد وہانکی عورتین اپنے جیٹھہ دیور سے نکاح
کر لیتی ہین ✣ اور اگر خاوند کا کوئی بھائی زندہ نہو تو اُسکے باپ سے
یعنے اپنے خُسر سے شادی کر لیتی ہین ✣ مالک میراث کی وہان چھوٹی
لڑکی ہوا کرتی ہے ✣ مُردے کو چار روز کے بعد جلاتے ہین ✣ اور
اگر اُنکا کوئی چھوٹا سردار مرے تو اُسکے ساتھہ ایک غلام کا بھی سر
کاٹ کر آگ مین جلا دیتے ہین اور جو کوئی بڑے درجے کا سردار مرجاوے
تو اُسکے سب غلام ملکر ایک ہندو کو پکڑ لاتے ہین اور اُسکا سر کاٹ کر
اُسکے ساتھہ جلا دیتے ہین ✣ آدمی وہ لوگ محنت کش اور مضبوط ہوتے
ہین ✣ صورت شکل اُنکی یہہ ہے کہ ناک حبشیون کی سی پھیلی ہوئی اور آنکھین
چھوٹی ماتھے پر جھریان پڑی ہوئی مونہہ بڑا سا ہونٹھہ موٹے چہرہ گول
اور رنگ اُنکا گندمی ہوتا ہے ✣ عورتین ناٹی اور ڈھنگی ایسی کہ مردو نسے
زیادہ مضبوط ✣ کانون مین اُنکے بیس بیس تیس تیس بالی پیتل کے اِسنے
بڑے بڑے رہتے ہین کہ چھاتی تک لٹکا کرتے ہین ✣ آشام کے ا[illegible]

لوگ بھی گھاس پھوس کے بنگلے یا چھپروں مین رہتے ہین ٭ پچھم
کا حصہ آشام کا ابتک کامروپ کے نام سے پکارا جاتا ہی ٭ لیکن ہندو
کے شاستر مین تو جو سرحد کامروپ دیس کی لکھی ہوئی ہی اسکے بموجب
رنگ پور میمنسنگھ سلہٹ جینتا پور کچار منی پور اور آشام یہہ سب
کامروپ دیس ٹھہرتا ہی ٭ سنسکرت مین کامروپ کو پراک جیوتش بھی
کہتے ہین ٭ اور اگلے زمانے کی پوتھیون مین اِس دیس کی بڑے
بڑے اچنبھے کی باتین اور نہایت تعجب کی حکایاتین لکھی ہین نادان
آدمی ابتک اُسکو جادو کا گھر خیال کرتے ہین ٭ تانترک مذہب اِسی
جگہہ سے پھیلا ہی گاماکشا دیبی کا مشہور مندر ۹۲ درجے ۵۶ دقیقہ پورب
طول اور ۲۶ درجہ ۳۶ دقیقہ اُتر عرض مین واقع ہی ٭ وہانکے آدمیون
کی صورت شکل چین کے لوگونسے ملتی ہی ٭ صدر مقام گوہاٹی کلکتے
سے تین سو پچیس میل گوشۂ شمال و مشرق کی طرف جو کہ کسی زمانے
مین کامروپ کا تختگاہ تھا اور اب وہان صاحب کمشنر رہتے ہین برہم پتر
کے بائین کنارے پر بسا ہی ٭ چالیسوان گوشۂ جنوب و مغرب
کی سرحد اور سنبھل پور کی اجنٹی اور چھوٹے ناگپور کی کمشنری یا اگر

گوشۂ جنوب و
اور سنبھل پو

کے پچھم کو واقع ہی + اور ایک بہت بڑا علاقہ ہی + صاحب کمشنر کے
زیر حکم کئی ایک اسسٹنٹ رہتے ہین + وہی اُسمین جا بجا قانونی ضلع
کے مجسٹریٹ اور کلکٹرون کی طرح کچہری یان کرتے ہین + اپیل اُن سب کا
صاحب کمشنر کی عدالت مین سُنا جاتا ہی + اور کمشنر ولکنسن پور عرف چھوٹے
ناگپور مین رہتے ہین + یہہ مقام کلکتے سے دوسو نو میل پچھم گوشۂ
شمال و مغرب کو جھکتا ہوا ہی + چھاونی ڈورنڈا مین کوس بھر دکھن
ہی + سرحد اِس علاقے کی اُتر کو بہار سُبہ بہار اور مرزاپور کے
ضلعون سے ملتی ہی + اور دکھن کیطرف گنجم تک جو کہ مندراج حاطے
کا ضلع ہی چلی گئی ہی + پورب اُسکے باج گزار محال مشیدنی پٹہ زاور
بردوان ہین + اور پچھم کی طرف بگھیل کھنڈ کا راج اور ساگر نربدا
اور ناگپور کا علاقہ ہی + اِس ضلع مین آبادی کم ہی اور اُجاڑ اور جنگل
بہت + زمین پتھریلی اور پتھریلی مگر اکثر جگہہ تر اور زرخیز ہی + آب و
ہوا یہان کی خراب + کہان اِس ضلع مین سیسا سرمہ لوہا ابرک
کوئلا زبرجد اور ہیرے کی ہی + اور علاوہ اِسکے ندی کا بالو دھونے
سے کچھہ سونا بھی ملجاتا ہی یہہ پہاڑون مین جنگلی آدمی گونڈ جواڑ کول

ڈھانگڑ سونتھال وغیرہ کئی ذات کے لوگ ایسے بستے ہین کہ نہ
اُنکا کچھ مذہب مقرر ہی اور نہ اُنکے لیے کوئی کھانے پینے کی چیز معین
ہی + آدمیت کی بوباس وہ لوگ بالکل نہین رکھتے اور لوٹ مار کو خوب
پسند کرتے ہین بہتیرے اُن مین سے خصوصاً جو لوگ کہ سرگجا کے
پہاڑون مین رہتے ہین بن مانس کی طرح ننگے پھرا کرتے ہین +
اور صرف جنگل کے پھل پھول مہوا تیند وغیرہ اور کند مول کھا کر گذارا
کرتے ہین + بلکہ اُنکا جنگلی پن اس درجے تک ہی کہ جب اُنکے رشتہ دار
لوگ اسقدر بوڑھے یا بیمار ہو جاتے ہین کہ چل پھر نہین سکتے تو وہ
لوگ اُنکو کاٹ کاٹ کر بے تکلف کھا جاتے ہین + اس ضلع مین جسقدر
علاقہ سرکاری بندوبست کے اندر کمشنری سے تعلق رکھتا ہی وہ سب
تین حصون مین تقسیم ہو کر تین اسسٹنٹ کے تابع ہی + اول حصہ چھوٹا
ناگپور ہی + اسکا صدر مقام لوہاردگا ہی چھوٹے ناگپور سے پینتالیس
میل پچھم + دوسرا حصہ مان بھوم ہی + اسکا صدر مقام پرلیا ہی چھوٹے
ناگپور سے ستر میل پورب + تیسرا حصہ ہزاری باغ چھوٹے ناگپور
سے پچاس میل اُتر + یہان سرکاری فوج کی چھاونی ہی + ہزاری باغ سے

پاس کئی سوتے گرم پانی کے ایسے ہین کہ جن مین گندھک کا اثر ہی
اور اُنکے اندر تھرمامیٹر ڈبانے سے ایکسو نبے درجے تک پارا چڑھا کرتا ہے
ہزاری باغ سے قریب دو منزل کے پورب سمیت شکھر کے پہاڑ پر جین
مت والونکا ایک بڑا تیرتھ اور مندر ہی ✢ صاحب ایجنٹ کے متعلق صرف
نام کو اٹھاون راجا ہین ✢ اختیار اُنکو بہت تھوڑے ہین و پیداگذاری
جاگیر کا سرکاری خزانے مین داخل کرتے ہین ✢ اکتالیسوان باج گزار محال گوشۂ
جنوب و مغرب کی سرحد اور سنبھل پور کی اجنٹی کے پورب اور کٹک اور
بلیشور کے پیچھے جنگل اور جھاڑیان بہت ہین ✢ آب و ہوا نہایت خراب ✢
کوئلا لوہا پیوڑی گھریا اور ابرک کی کھان ہی ✢ ندی کا بالو دھونے سے
سونا بھی ہاتھ لگ جاتا ہی پر بہت تھوڑا سا ✢ آدمی وہان کے وحشی اور
جنگلی ہین ✢ راجا ان محالونمین صرف برائے نام کہلاتے ہین ✢ اختیار
سب صاحب سپرنٹنڈنٹ کا ہی ✢ گھنڈ لوگ وہان ابتک اپنے
دیوتاؤن کے آگے آدمی کا بل چڑھاتے ہین بلکہ اُن لوگونکا یہہ اعتقاد
ہی کہ جب تک آدمی کو بل دیکر اُسکا گوشت کھیت مین نہ گاڑین تب تک
اناج اچھا پیدا نہین ہوگا ✢ مکفرسن صاحب اپنی رپورٹ مین لکھتے ہین

کہ یہہ لوگ آدمی اپنی قوم کا نہین مارتے آس پاس کے علاقون سے لڑکے لے آتے ہین بلکہ اُن کے وقت پہلے اُنکی ہڈیان توڑ ڈالتے ہین پھر کھیتون مین گاڑنے کے واسطے اُنکے بدن سے گوشت کے ٹکڑے کاٹتے ہین سرکار نے اس بُرے کام کو بند کرنے کے لئے بہت سی تدبیرین کی ہین مگر وہ نامعقول چوری چھپے آدمی کو کاٹ ہی ڈالتے ہین

ناگپور

بیالیسوان ناگپور گوشہ جنوب مغرب کی حد اور سنبھل پور کی اجنسی کے پچھم ہی یہہ بڑا علاقہ گوشہ جنوب و مغرب کی طرف حیدرآباد کی عملداری سے جا ملا ہی اس علاقے مین کچھہ حصہ صوبہ گونڈوانے کا آگیا ہی اور باقی صوبہ براڑ ہی اکبر بادشاہ کے وزیر ابوالفضل نے ناگپور کے راجا کو والی براڑ لکھا ہی اس سبب سے اب تک اوسکا یہہ نام چلا جاتا ہی پر حقیقت مین ناگپور گونڈوانے مین ہی براڑ کا دارالحکومت ایلچپور تھا ایلچپور اب حیدرآباد والے کے قبضے مین ہی اُس زمانے مین لوگ اُن علاقون کے حصون سے بہت کم واقف تھے اور یہہ علاقے بادشاہون کو دخل مین بھی اچھی طرح نہین آئے تھے اب بھی ناگپور کے علاقے مین خصوصًا پورب کے حصے کے درمیان جیسے جیسے جنگل اُجاڑ اور جھاڑ پہاڑ پڑے ہین ہم نے

جانتے ہین کہ کسی دوسرے علاقے مین نہین ہونگے + اور اُن مین خصوصاً بستر کی طرف جو کہ گوشۂ جنوب و مشرق کی جانب ہے + آدمی بھی جنکو گوند کہتے ہین وضع مین بن مانسون سے کم نہین ہوتے + عورتین تو اُنکی دو چار پتے کمر مین لٹکائے رہتی ہین لیکن مرد بالکل ننگے مادرزاد جنگلو مین پھرا کرتے ہین + گھر بار کہین نہین رکھتے + ناک اُنکی چپٹی پھیلی ہوئی اور ہونٹھ موٹے اور بال اکثر گھونگھر والے ہوتے ہین + صرف جنگل کے کندمول اور پھل پھول یا شکار سے پیٹ بھر لیتے ہین + گاے کا گوشت تک کھا جاتے ہین + اور اپنی دیبی کے سامنے آدمی کو بل چڑہاتے ہین + اُن مین سے جو لوگ کہ بستیون کے پاس بس گئے ہین وہ کھیتی باری اور نوکری چاکری بھی کرتے ہین + اور اب آدمی بنتے چلے ہین + زمین وہان کی بلند بیہڑ اور اکثر پتھریلی ہے + پہاڑی نالے لکھو اور گھاٹے ہر مقام پر ہین + آب و ہوا جنگلون کی خراب + پانی اُس مین کہین کہین بہت کم دستیاب ہوتا ہے + لوہا اُس زمین مین کئی مقام سے نکلتا ہے + اور گیرو کی بھی کھان ہے + کسی زمانے مین بیراگڑھ کی کھان سے ہیرا نکلتا تھا پر اب بند ہو گیا بعضی بعضی ندیونکا بالو دھونے سے کچھ

سونا بھی نکل آیا کرتا ہی + لیکن نہایت کم + الغرض اس بے آئینی
علاقے مین بھی آشام اور چھوٹے ناگپور کی طرح ایک کمشنر رہتا ہی +
اور اوسکے تحت مین پانچ ڈپٹی کمشنر آئینی ضلع کے کلکٹر کیطرح پانچ
ضلعون مین کام کرتے ہین پہلا کلکتّے سے چھہ سو ستر میل پچھم ۲۱ درجہ
۹ دقیقہ اُتر عرض اور ۷۹ درجہ ۱۱ دقیقہ پورب طول کے درمیان سمندر سے
ایکہزار فٹ بلند صدر مقام ناگپور مین رہتا ہی + گرمی کی شدت وہان
بہت نہین ہوتی + آدمی شہر مین لاکھ سے زیادہ ہین + گلی کوچے تنگ
اور نہایت غلیظ + برسات مین کیچڑ بری ہوجاتی ہی + مکان دیکھنے
لائق کوئی نہین + جدھر دیکھو جھونپڑے ہی جھونپڑے دکھلائی دیتے ہین
+ شہر کے گرد نواح مین درخت بالکل نہین چٹیر میدان پڑا ہی + دکھن طرف
ایک چھوٹا سا نالا ناگ ندی نام بہتا ہی + اسی سے اس شہر کا نام ناگپور
ٹھہر گیا + چھاونی پاس ہی سیتا بلدی کی پہاڑی پر ہی + دوسرا ناگپور
سے ڈیرھ سو میل پورب رائے پور مین رہتا ہی + وہان سے سو میل
اُتر سات پڑا پہاڑ کے اوپر جہان سے سون اور نربدا نکلی ہی ایک بڑے
لق و دق جنگل مین امرکنٹک مہادیو کا مندر ہندوکا تیرتھ ہی + تیسرا ناگپور

سے چالیس ۴۰ میل پورب بان گنگا کے داہنے کنارے بھنڈارے مین
رہتا ہی + چوتھا ناگپور سے اسّی میل اُتر چھندوارے مین رہتا ہی + اور
پانچوان ناگپور سے ایکسو پانچ میل دکھن ذرہ گوشۂ جنوب و مشرق جھکتا ہوا
بَروانڈی کے بائین کنارے سے پانچ میل کے تفاوت پر چاندا مین رہتا ہی

## پنجاب کی لفٹنٹ گورنری

اب اُن ضلعون کا بیان کیا جاتا ہی جو پنجاب کے لفٹننٹ گورنر کی تحت مین
ہین + پہلا دِلّی بلند شہر کے گوشۂ شمال و مغرب کو واقع ہی + یہہ ضلع دلّی ۱
بادشاہی زمانے مین صوبہ دہلی کے اندر گنا جاتا تھا + اور اسکی سرحد صوبہ
لاہور سے ملتی تھی + شہر دلّی جسکو شاہجہان آباد کہتے ہین لاہور سے
اڑھائی سو میل گوشۂ جنوب و مشرق کو جمنا کے داہنے کنارے پر بسا ہی +
جدھشٹھر مہاراج نے اسی جگہہ اندرپرستھہ بسایا تھا + اُسی وقت سے
یہہ مقام برابر ہندوستان کا دار السلطنت رہا + پھر جسنے اس ملک پر چڑھائی
کی اُسنے پہلے اسی شہر کو مسمار کرنے پر کمر باندھی + جو بادشاہ یہان آیا اُسنے
پرانے شہر کو توڑ کر نیا شہر اپنے نام کا بسایا + اب جو شہر موجود ہی یہہ اکبر
کے پوتے شاہجہان بادشاہ کا بسایا ہوا ہی اسی واسطے اُسکے نام سے

پکارا جاتا ہی + چاروں طرف سنگین شہر پناہ چھہ ہزار تین سو چونسٹھہ گز شاہجہانی ہی + تیرہ دروازے سولہ کھڑکیاں ہین + اُن مین سے تین کھڑکیان بند رہا کرتی ہین + بازار قلعے سے دلّی دروازے تک تینتیس گز چوڑا اور لاہوری دروازے تک چالیس گز چوڑا ہی + نہر جمنا کی گلی گلی گھومی ہی + قلعہ سنگ سرخ کا عین جمنا کے کنارے بہت اعلیٰ اور خوش قطع بنا ہی + اسکی تیاری مین ایک کروڑ روپیہ خرچ ہوا ہی + اسکے اندر دیوان عام اور دیوان خاص وغیرہ کئی مکانات سنگ مرمر کے نہایت عمدہ و نفیس بنے ہین + یہہ وہی مکان ہی جسکے اندر کسی زمانے مین تخت طاؤس رکھا جاتا تھا + ٹوورنیر صاحب جو شاہجہان کے وقت مین یہان آئے تھے اپنی کتاب مین لکھہ گئے ہین کہ شاہجہان بادشاہ نے حکم دیا تھا کہ اس دیوان خاص کے تمام در و دیوارون پر انگور کے گچھے بنائے جاوین اس ڈول سے کہ کچے انگور کی جگہہ زمرد اور پکّے کی جگہہ ایک ایک لعل سنگ مرمر کی زمین مین جڑ دیا جاوے + بلکہ بموجب حکم کے ایک طاق اسی طور کا بن کر تیار بھی ہو گیا تھا + لیکن پھر اورنگ زیب کا اختیار ہو جانے کے باعث وہ کام بند ہو گیا + اب یہہ مکان سب بے مرمت پڑا ہی + جن حوضون مین گلاب

اور بید مشک بھرا جاتا تھا اُن مین اب کائی جمی ہوئی ہی + اور جہان مخمل
اور کمخواب کے فرش پر موتیون کی جھالر کے شامیانے کھڑے رہتے
تھے وہان اب کوئی جھاڑو بھی نہین دیتا + بلکہ وہان کبوتر اور ابابیلون کی
بیٹ سیکڑون من پڑی ہوئی ہی + کہتے ہین کہ یہان اورنگ زیب کے
وقت مین ۲۰ بیس لاکھ آدمی بستے تھے + اس شہر مین نادر شاہ نے ۱۷۳۹ سنہ
مین قتل عام کیا + اور پھر مرہٹون نے تو اسکو ایسا تباہ کر ڈالا کہ ۱۸۰۳ سنہ
مین جب لارڈ لیک نے اُن لوگون سے چھینا تو بالکل اُجاڑ پایا + جو
یہان آیا لوٹنے ہی کو آیا تھا صرف ایک یہہ لیک صاحب بہادر اسکو
لوٹ مار سے بچانے کے واسطے پہنچے + ۱۸۵۳ سنہ مین یہان ایک لاکھ باون ۱۵۲۰۰۰
ہزار آدمی شمار کیے گئے تھے + اور ہندوستان کے اول درجے کا شہر گنا
جاتا تھا + جامع مسجد جسکی تیاری مین دس لاکھ ۱۰۰۰۰۰۰ روپیہ لگا ہی اس شہر مین ایسی
عمدہ ہی کہ ہندوستان مین تو کیا بلکہ سارے جہان مین اس شان کی نہین
نکلیگی + طول اس مسجد کا دو سو اکسٹھ ۲۶۱ فٹ کرسی پینتیس ۳۵ زینون کی مینار
اکیسو تیس ۱۳۰ فٹ بلند مین + ان مینارون پر چڑھنے سے تمام شہر گویا ہتھیلی
پر نظر آتا ہی + علاوہ اسکے یہان ایک جین مندر بھی سُکھ راے کا غذی کا

بنا یا ہوا دیکھنے کے لائق ہی + سنگ مرمر اور پچیکاری کا کام اُسمین اچھا
کیا ہی + شہر کے باہر دس دس کوس تک ہر طرف کھنڈر اور مقبرے
پڑے ہین + اور کھنڈر بھی کیسے کہ جب تیار ہوے ہونگے تو لاکھون
بلکہ بہتون مین کروڑون روپے لگے ہونگے + قبرین ایسون کی ہین کہ
جنکی اردلی مین لاکھون سوار پیادے دوڑتے تھے + اور جڑاؤ چلیچیون مین
پیشاب کرتے تھے + اب اُنکی قبرون پر کُتّے موتتے ہین + جو سارے
ہندوستان مین نہین سماتے تھے وہ اب یہان ڈیڑھ گز زمین کے
اندر دبے پڑے ہین + جو لوگ کہ ناک پر مکھی نہین بیٹھنے دیتے تھے اُنھین
دیمک نے چاٹ کر خاک مین ملا دیا + اور جو بادشاہت کے تخت پر بیٹھے
ہوے تھے اُنھین تابوت کے تختے پر اُٹھنا پڑا + الغرض اِس شہر کے
اِردگرد کوڑیون بادشاہ مٹی مین دبے ہوئے ہین + اور بہت سے
شاہنشاہ بےبس ہوکر یہان زمین کے پیوند ہو گئے ہین ++

## نظم مؤلف

بہت سے شہنشاہ باعز و شان ہوے اِسجگہہ سب کے سب بےنشان
اکڑتے تھے سر پر جو رکھہ تاج زر ملے خاک مین آخرش سر بسر

اگر قبر کھلوا کے دیکھو کبھی — جو ہڈی گدا کی بھی اور شاہ کی
تو کچھ فرق معلوم دیگا نہ آہ — کہ تھا کون اسمین گدا کون شاہ
تمنا مین دنیا کے ہرگز نہ پھنس — کہ یہہ چاندنی چار دن کی ہی بس

شہر سے اڑھائی کوس باہر اکبر بادشاہ کے باپ ہمایون کا مقبرہ جسکی تیاری مین پندرہ لاکھہ (١٥٠٠٠٠٠) روپیہ لگا تھا اور نظام الدین اولیا کی درگاہ اب بھی دیکھنے کے لائق ہی + منصور علیخان صفدر جنگ کا مقبرہ بھی بہت تحفہ بنا ہی شہر سے سات کوس پر گوشہ جنوب و مغرب کی طرف خواجہ قطب الدین بختیار کاکی کی درگاہ ہی وہان ایک جھیل کا بند باندھکر اسپر سے چادر جھرنے نہر اور فوارے نکالے ہین + برسات مین اچھی سیر کی سہانی جگہہ ہی + پھول والونکا بڑا مشہور میلا اسی جگہہ ہوتا ہی + وہان سلطان شہاب الدین غوری نے مہاراج پرتھی راج کا مندر توڑ کر اس مصالح سے ایک نہایت عالیشان مسجد بنانی چاہی تھی لیکن عمر اسکی اور اسکے کئی غلام بادشاہون کی اسکے بنانے مین پوری ہوگئی اور مسجد ادھوری رہی تمام نہین ہونے پائی + مندر کی بھی کچھہ دیوارین ٹوٹنے پھوٹنے سے بچین اب تک اسمین کھڑی ہین مگر مورتون کی صورت شکل

بگاڑ ڈالی ہین تاکہ بُت کا نام نہ رہے + اگر یہہ مسجد تیّار ہو جاتی تو یقین تھا
کہ اتنی بڑی اور اِس قطع کی مسجد تمام دُنیا مین نہ دکھائی دیتی + اُسکے
صحن مین ایک لوہے کی لاٹ اڑدھات کی جسپر اگلے زمانے کے کچھہ
ہندی حرف کُھدے ہین سوا پانچ فٹ موٹی اور بائیس ۲۲ فٹ اونچی گڑی ہی +
محرابین اُس مسجد کی ساٹھہ ۶۰ فٹ اونچی ہونگی اُسپر اِس خوبی اور صفائی سے
سنگتراشی اور نقاشی کی ہی کہ مُہرکن بھی ایسی کاریگری نکر سکیگا + ایک مینار
اُس مسجد کا جو شمس الدین التمش یعنے شہاب الدین غوری کے غلام بادشاہ
نے بنایا تھا دو سو بیالیس ۲۴۲ فٹ اونچا ہی + اُسمین چڑھنے کے لیے تین سو
اُنچھتر سیڑھیان لگی ہین + اِس مینار کے تین درجے تو سنگ سرخ کے ہین
اور چوتھا درجہ سنگ مرمر کا بنا ہی + اور ہر درجے پر قرآن کی آیتین بہت
خوش خط کھودی ہوئی ہین + ایسا خوبصورت مینار اور اِتنا اونچا دنیا مین
نایاب ہی + شہر کے باہر ایک مقام پر جسکو لوگ جنتر منتر کہتے ہین ایک رصد خانہ
راجہ جے سنگھ کا بنایا ہوا ہی + اور پاس ہی شہر کے ایک کھنڈر کے اندر
جو فیروز شاہ کا کوٹلا کہلاتا ہی ایک لاٹ بالکل ایک ہی پتھر کی اڑتالیس ۴۸ فٹ
اونچی کھڑی ہی + اُسپر بھی وہی حرف اور وہی عبارت کھدی ہی جو کہ الہ آباد

کی لاٹھہ پر ہی + دوسرا گڑگانوان دلّی کے گوشۂ جنوب و مغرب کی طرف گانوان ۲
ہی + صدر مقام گڑگانوان لاہور سے [۲۹۰] دو سو ساٹھہ میل گوشۂ جنوب و مشرق کو ہی
تیسرا جھجھر گڑگانوے کے اُتر ہی + صدر مقام جھجھر لاہور سے دو سو جھجھر ۳
[۲۴۰] چالیس میل گوشۂ جنوب و مشرق کو ذرہ دکھن کیطرف جھکتا ہوا ہی + چوتھا
رُہتک جھجھر کے اُتر ہی + صدر مقام رُہتک لاہور سے [۲۲۵] سوا دو سو میل تک ۴
گوشۂ جنوب و مشرق کو دکھن کی طرف جھکتا ہوا واقع ہی + شہر پُرانا اور
ٹوٹا پھوٹا سا ہی + پانچوان حصار جسکو ہریانا بھی کہتے ہین رُہتک کے صار ۵
پچھم گوشۂ شمال و مغرب کو جھکتا ہوا ہی + اس ضلع مین گائے بھینس اچھی
ہوتی ہین + دودھ بہت دیتی ہین + ایک صاحب نے یہان ایک
بیل سوا چار ہاتھہ کا اونچا پایا تھا + اور وہ دس من پانی کی پکھال کو اٹھاتا
تھا + بستی یہان اکثر جاٹ اور گوجروں کی ہی + پانی کمیاب ستر اسی
ہاتھہ گہرا کنوا کھودنا پڑتا ہی + صدر مقام اسکا حصار لاہور سے [۲۰۰] دو سو
میل دکھن گوشۂ جنوب و مشرق کو جھکتا ہوا ہی + کسی زمانے مین بہت
بڑا شہر تھا + اب تو اسمین دس ہزار آدمی بھی نہین بستے + یہان فیروز
تغلق کے محل کے کھنڈر جس جگہہ کھڑے ہین وہ مقام اُس زمانے مین

بیچ بیچ شہر گنا جاتا تھا + اُسی کے پاس لوہے کی ایک لاٹ بھی گڑی ہی + چھٹا سرسا حصار کے گوشۂ شمال و مغرب کو ہی صدر مقام سرسا لاہور سے ڈیڑھ سو میل دکھن ہی + ساتوان پانی پت ڑتھنگ کے گوشۂ شمال و مغرب کو واقع ہی + صدر مقام پانی پت لاہور سے سوا دو سو میل گوشۂ جنوب و مشرق کو بسا ہی + وہان شاہ بو علی قلندر کی درگاہ ہی + اُسمین کھمبے کسوٹی کے لگے ہوے ہین + اِس مقام پر دو لڑائیان بڑی بڑی ہوئی ہین + ایک تو ۱۵۲۶ء مین اکبر کے دادا سلطان بابر اور ابراہیم لودی کے درمیان اور دوسری ۱۷۶۱ء مین احمد شاہ درانی اور سداشیو راو بھاؤ کے درمیان ہوئی تھی + یہہ بھاؤ کی لڑائی ایسی ہوئی کہ اسکے بعد پھر اتنی فوج کسی لڑائی کے میدان کے اندر آج تک اِس ملک مین کبھی جمع نہین ہوئی + اسی ہزار سوار پیادے تو احمد شاہ کی طرف تھے + اور پچاسی ہزار مرہٹون کی جانب تھے + اور بہیر شمار سے باہر تھی + مرہٹون کے لشکر مین سب ملا کر کم سے کم پانچ لاکھ آدمیون کی بھیڑ بھاڑ تھی + پانی پت سے چوبیس میل اُتر کرنال بیس ہزار آدمی کی بستی جمنا کی نہر کے کنارے بسا ہی + چھاونی وہان کی مشہور تھی

لیکن اب کچھہ نہین ہی ✢ آٹھوان تھانیسر سہار نپور کے پچھم طرف ✢
صدر مقام اسکا تھانیسر جسکو سنسکرت زبان مین ستھان تیرتھہ
اور کرکشیتر کہتے ہین لاہور سے ایک سو نبے میل گوشۂ جنوب و مشرق
کی جانب سرسوتی ندی کے بائین کنارے ہندؤن کا بڑا تیرتھہ ہی ✢
اسی مقام پر کورو اور پانڈو لڑے تھے ✢ اور مہابھارتھہ ہوئی تھی ✢
سرسوتی مین اب پانی بہت کم رہتا ہی ✢ شیخ چہلی جس کو لوگ
شیخ چلّی کہتے ہین اسی جگہہ اُسکا مقبرہ ہی ✢ مشہور ہی کہ اُس
کے دروازے پر نیچے تو یہہ لکھا تھا کہ خدا کے واسطے ذرہ اوپر
دیکھہ ✢ اور اوپر کو یہہ لکھا ہوا تھا کہ ای بے وقوف کیا دیکھتا ہی ✢
لیکن اب تو وہ مقبرہ ٹوٹا پھوٹا ہوا پڑا ہی یہہ بات وہان لکھی کہین
دکھائی نہین دیتی ✢ نوان امبالا تھانیسر کے اُتّر ہی ✢ صدر انبالا ۹
مقام اسکا امبالا لاہور سے ایکسو ساٹھہ میل گوشۂ جنوب و مشرق
کی طرف پورب کو جھکتا ہوا فوج کی بڑی چھاؤنی کا مقام ہی ✢
دسوان لدھیانا امبالے کے گوشۂ شمال و مغرب کو واقع ہی ✢ صدر لدھیانا ۱۰
مقام لدھیانا لاہور سے ایکسو میل گوشۂ جنوب و مشرق کی جانب

پورب کو جھکتا ہوا دریاے ستلج کی ایک شاخ کے بائین کنارے
پر بسا ہی یہان بھی پشمینے کا کام بنایا جاتا ہی گیارہوان فیروز پور
گدہیانے کے پچھم صدر مقام فیروز پور لاہور سے چہپالیس
میل دکھن گوشۂ جنوب و مشرق کو جھکتا ہوا دریاے ستلج کے
بائین کنارے پر فوج کی ایک بڑی چھاونی کا مقام ہی قلعہ بھی وہان
ایک کچّا لیکن دشمن کا دانت کھٹّا کرنے کو بہت مضبوط سرکار
نے بنایا ہی ان اوپر لکھے ہوے چارون ضلعون مین درخت بہت
کم ہین کوسون تک سواے آگ اور جھربیری کے دوسرا کوئی
درخت نہین نظر آتا فیروز پور کی گرد مشہور ہی یعنے وہان کی گرد
چھنی ہوئی راکھہ کی طرح اُڑتی ہی آندھی مین قیامت کا نمونا
دیکھا دیتی ہی بستی وہان سکھون کی ہی پچھم کے بادشاہون کی
چڑہائی اور نت کی لڑائی بھڑائی سے یہہ ملک نہایت اُجاڑ ہو گیا
تھا مگر اب انگریزی سرکار کے سائے مین پھر آباد ہوتا چلا ہی
ان ضلعون مین بھی پنجاب کی طرح کوے مین رہٹ لگا کر پانی
نکالتے ہین بیلون سے موٹ نہین کھچواتی بارہوان شملا ہمالیہ

فیروز

شملا

کے پہاڑون مین امبالے سے نبے میل اُتر پورب کو جھکتا ہوا ہی +

اس ضلعے مین کوٹ کھائی کے پرگنے کے اندر لوہا بہت نکلتا ہی +

صدر مقام شملا لاہور سے ڈیڑھ سو میل پورب گوشۂ جنوب و مشرق کو

جھکتا ہوا سمندر سے سات ہزار دو سو فٹ اونچے پہاڑ پر بسا ہی +

امبالے سے پینتالیس میل کے تفاوت پر پہاڑ کی چڑھائی شروع

ہوتی ہی + وہان پہاڑ کی جڑ مین کالکا نام ایک چھوٹی سی بستی ہی اُس

مین بازار اور گودام وغیرہ جگہین بنی ہوئی ہین + صاحب لوگ اپنی

بگی اور گاڑی اونٹ پالکی وغیرہ اسی جگہہ چھوڑ دیتے ہین اور پھر

یہان سے خچر اور پہاڑی قلیون پر بوجھ لادکر گھوڑے پر یا جھپان

مین جسکو پہاڑی تامجان کہنا چاہیے سوار ہوجاتے ہین + پرانی سڑک

مین تو چڑھاو اُتار بہت پڑتا تھا + لیکن اب جو نئی سڑک نکلی ہی اُس پر

کالکا سے شملا تک سرپٹ گھوڑا دوڑائے چلے جاتے ہین +

یہان تک کہ اب تو اس راہ سے اُونٹ بھی آنے جانے لگے +

پانچ پانچ سات سات کوس پر ڈاک بنگلے بنے ہوئے ہین + اور

پانی کے جھرنے قدم قدم جھرتے ہین + کالکا سے پرانی سڑک کی

راہ نو میل کی چڑھائی پر کسولی کا پہاڑ سمندر سے سات ہزار فٹ
اونچا ہے ✣ یہان گورون کی پلٹن رہتی ہے ✣ پھر قریب نو ہی میل کے
سپاٹو کو اُترنا پڑتا ہے ✣ سپاٹو سمندر سے چار ہزار دو سو فٹ اونچا
ہے ✣ وہان بھی انگریزی فوج کے گورون کی چھاونی ہے اور شملا کی
کلکٹری کا خزانہ رہتا ہے ✣ سپاٹو سے شملا تک پھر برابر اٹھائیس میل
اُتار چڑھاو ہے ✣ گرمی کے موسم مین جب کالکا کے اندر لو چلتی ہے
اور پنکھا ہلانے سے بھی جان نہین بچتی تب دو گھنٹے کی راہ چڑھ
کر کسولی مین سردی کے مارے اونی اور روئی دار کپڑے پہننے
پڑتے ہین ✣ اور آگ تاپنے کی نوبت آتی ہے ✣ اس مقام سے ہمالے
کے برفی پہاڑ بھی نظر آتے ہین ✣ شملا کے پہاڑ پر انگریزی کوٹھیان
قریب تین سو کے شمار مین کیلو کے جنگلون کے اندر جسکو فارسی
زبان مین صنوبر کہتے ہین صاحبان انگریز کے رہنے کے واسطے
بہت عمدہ اور نفیس بنی ہین ✣ جاڑے کے موسم مین شملا
خالی رہتا ہے لیکن گرمی کے موسم مین وہان چار پانچ سو انگریزون
کی بھیڑ بھاڑ ہو جاتی ہے ✣ چیزین عیش آرام کی سب وہان میسر ہین ✣

آب و ہوا کی صفائی سب سے بڑھ کر ہی + گرمی کے موسم مین وہان
اِسقدر سردی ہوتی ہی کہ جسقدر یہان زمین پر ماگھ پوس کا جاڑا
پڑتا ہی + اور سردی کے موسم مین تو وہان سڑکون پر ہاتھ ہاتھ
دو دو ہاتھ برف پڑ جاتی ہی + برف گرنے کے وقت عجب کیفیت
ہوتی ہی + یعنے جاڑے مین جسطرح کُہرا چھا جاتا ہی اُسی طور سے
پہلے تو ایک اندھیرا سا ہو جاتا ہی اور پھر جیسے روئی دُھنتے وقت
اُسکے ذرہ ذرہ سے پھاہے اُڑتے ہین اِسی طرح برف بھی
گرنے لگتی ہی + یہان تک کہ سارے پہاڑ درخت اور مکان سفید
ہو جاتے ہین گویا کسی نے آسمان پر سے لاکھون من قند یا پسا ہوا
سفید نمک چھڑک دیا اُس وقت اُسکے اوپر چلنے سے بالو کی طرح
پانو دھستا ہی + لیکن کچھہ دیر کے بعد جب وہ برف جم کر یخ ہو جاتی
ہی پھر تو پتھر بھی اُس کے آگے نرم ہی + اور چکنا اِسقدر کہ چلنے
والون کا پانو پھسلتا ہی + یہان تک کہ گھوڑے کے سوارون کو
تو جان جوکھون ہی + الغرض یہہ شملا بھی اِس ہمالیہ کے پہاڑ پر
جالندھر[۱۳] ایک نہایت پرفضا اور دلکشا جگہہ ہی + تیرہوان جالندھر

لدھیانے سے کے اُتر پچھم کو جھکتا ہوا دریاے ستلج کے پار ہی + پانی اس ضلع مین زمین سے بہت نزدیک ہی + اکثر جگہہ گزبھر کھودنے سے پانی نکل آتا ہی + صدر مقام جالندھر لاہور سے اسّی میل پورب بسا ہی + چودھوان ہوشیارپور جالندھر کے پورب ہی + صدر مقام اسکا ہوشیارپور لاہور سے پنچانبے میل پورب کو واقع ہی + پندرہوان کانگڑا ہوشیارپور کے گوشۂ شمال و مشرق کی طرف ہی + یہہ ضلع بالکل ہمالیہ پہاڑون مین بسا ہوا ہی + گھینگھے کا عارضہ یہان اکثر ہوتا رہتا ہی + صدر مقام اسکا کانگڑا جس کو نگرکوٹ بھی کہتے ہین لاہور سے ایک سو تیس میل پورب گوشۂ شمال و مشرق کو جھکتا ہوا ایک چھوٹے سے پہاڑ کے اوپر بسا ہی + قلعہ وہان کا مضبوطی مین مشہور ہی + اُس کے آس پاس میدان خوب وسیع ہی + اور پانی کے سوتے بے شمار جاری ہین + دہان بھی خوب پیدا ہوتا ہی + مہامایا کا مندر جس کو اُس جگہہ دیبی کا بھون کہتے ہین ہندو کا بڑا تیرتھہ ہی + تین چار کوس کی چڑھائی چڑھ کر دہرمسالے کی چھاونی ہین انگریزون کے بنگلے ہین + وہان سے

کانگڑہ

برف کا پہاڑ بہت نزدیک ہی + گرمی مین بھی کانگڑے والون کو
برف لینے کے واسطے سات آٹھ کوس سے زیادہ نہین جانا
پڑتا + کانگڑے سے دو منزل گوشۂ شمال و مغرب کی طرف کوہستان
مین سمندر سے دو ہزار فٹ اونچا نورپور بسا ہی + وہان شال بافون
کی کچھ دوکانین ہین + لیکن پشمینہ اچھا نہین بنایا جاتا + کانگڑے
سے ستر میل گوشۂ شمال و مشرق کی طرف پورب کو جھکتا ہوا
منیکرن کا گرم چشمہ ہی + اُس کا پانی اسقدر گرم رہتا ہی کہ اگر چاول
رومال مین باندھ کر اُسکے اندر ڈالا جاوے تو دم بھر مین پک کر
خشکا تیار ہو جاتا ہی + کانگڑے سے قریب پچیس میل اودھر
دریاے بیاس کے پار سات میل کے فاصلے پر ہندؤن کا ایک
بڑا تیرتھ جوالا مکھی ہی + دیواستھان وہان کئی پختہ بنے ہوے
ہین اور کنڈ بھی پہاڑ کے صاف اور شفاف پانی سے اچھے بھرے
ہین + مندر جوالا مکھی کا عین پہاڑ کی جڑ مین ہی + اُس کے گنبد
اور کلس پر بالکل سُنہری ملمع کیا ہوا ہی + دروازے پر چاندی
کے پتر چڑھے ہین + اور سبھا منڈپ مین نیپال کے راجا کا چڑھایا

ہوا ایک بڑا سا گھنٹا لٹکتا ہی + اُس گھنٹے پر راجہ کا نام بھی کھدا
ہوا ہی + مندر کے اندر بیچوں بیچ مین ایک کنڈ تین ہاتھ لمبا
ڈیڑھ ہاتھ چوڑا اور دو ہاتھ گہرا بنا ہی + اُس کنڈ کے اندر گوشہ
شمال و مغرب کی طرف ایک موکھا چار پانچ انگل کا چوڑا ہی اُسی
موکھے کے اندر سے آگ کا شعلہ ہاتھ بھر کا اونچا نکلتا ہی + سوائے
اِس موکھے کے اُس کنڈ مین آگ نکلنے کے سوراخ اور بھی
کئی چھوٹے چھوٹے ہین + کنڈ کے باہر اُسی رخ کو مندر کی دیوار
کے کونے مین بھی ایک موکھا ہی اُس مین سے بھی ایک شعلہ
ہاتھ بھر کا بلند نکلتا ہی + اِس شعلے کو وہان کے لوگ ہنگلاج کی لاٹ کہتے
ہین + پچھم کی دیوار مین ایک چھوٹا سا طاق چاندی سے منڈھا ہی
اُس مین بھی چراغ کے ٹیم کی طرح آگ نکلنے کے سوراخ ہین
اور اسی طور کے کئی چھید اُتر طرف کی دیوار کی جڑ مین ہین +
لیکن سوائے ہنگلاج کی لاٹ کے باقی کسیکا کچھ ٹھکانا نہین ہی
ہی یعنے اُن سوراخوں کے شعلے کبھی کبھی بند ہو جاتے ہین اور
کسی وقت مین تھوڑے اور کسی وقت زیادہ تیزی کے ساتھ

جلنے لگتے ہین ٭ اکثر ایسا بھی ہوتا رہتا ہی کہ جب کسی سوراخ مین
سے آگ کا نکلنا بند ہو جاتا ہی اور اُس کے مُنہ پر جلتی ہوئی
بتّی لے جاتے ہین تو اُس مین سے پھر آگ کا شعلہ نکلنے لگتا ہی ٭
جیسے کسی جھروکھے کی راہ سے ہوا کی جھکور آیا کرتی ہی اُسیطرح
اِن موکھون کے اندر سے آگ کے شعلے نکلا کرتے ہین ٭ کیا قدرت
ہی اُس خالق برحق کی کہ بغیر ایندھن کے آگ پڑی دہکتی ہی ٭ اور بغیر
تیل بتّی کے چراغ روشن رہتے ہین ٭ مندر کے باہر یعنے اُسکے
حاطے کے اندر اُسی رُخ کو یعنے گوشۂ شمال و مغرب کی طرف ایک
چھوٹا سا گُنڈ پانی کا ہاتھ بھر لمبا چوڑا ہی ٭ پہاڑ پر سے جو نہر آئی ہی وہ
اِسی گُنڈ مین ہو کر بہتی ہی ٭ نام اِسکا وہان کے لوگون نے گورکھ ڈِبّی
رکھا ہی ٭ پانی اِس حوض کا ہاتھ سے چھونے مین تو شورے
کی طرح ٹھنڈا ہی لیکن دیکھنے مین ادھن سا کھولتا ہوا ٭ اور اگر اُس
کے پانی کو ذرہ ہاتھ سے ہلا کر ایک جلتی ہوئی بتی پاس لیجاؤ تو
فی الفور رنجک کی طرح ایک آگ کا شعلہ سا اُڑ جاتا ہی ٭ الغرض
اِن سب حالون سے صاف معلوم ہوتا ہی کہ یہہ آگ یعنے جلتی ہوئی

ہوا گندھک اور ہرتال وغیرہ کسی دہات کی کھان مین پیدا
ہوکر گوشۂ شمال ومغرب سے پہاڑ کے نیچے ہی نیچے چلی آتی ہو
جہان کہین شگاف یا دراڑ پائی وہان ظاہر ہوتی ہوئی کُنڈ مین
آن کر بالکل تمام ہوجاتی ہی + گورکھہ ڈبّی مین پانی کھولنے کا بھی
یہی باعث ہی کہ آگ کا راستہ پانی کے نیچے سے گذرتا ہی پانی
بہتا ہوا ہی اسلیے گرم نہین ہوتا + اگر پانی نہوتا تو وہان شعلہ
ضرور ظاہر ہوتا + مندر کے اندر بھی کُنڈ کے اُتّر اور پچہم طرف
جو اُس جلتی ہوئی ہوا کے آنے کا راستہ ہی فرش کے پتھر تپا کرتے
ہین + اور دکھن اور پورب کے پتھر سدا ٹھنڈے رہتے ہین +
انگریزی زبان مین اِس طور کی ہوا کو جو ہمیشہ جلتی رہتی ہی
ہیڈروجن گیس کہتے ہین + جس شخص نے کمسٹری یعنے علم
کیمیا پڑہا ہی وہ اِس کے حال سے خوب واقف ہی اگر ایک شیشے
کے اندر تھوڑا سا لوہچون رکھہ کر اُس پر پانی مین گھلا ہوا
سلفرک ایسڈ یعنے گندہک کا تیزاب ڈالا جاوے تو وہ ہیڈروجن
گیس بن جاوے گا + اور اُس شیشے کے اندر سے وہی جیسے

نکلے گی جو کہ جوالا مکھی مین کنڈ کے موکھے سے نکلتی ہی ✤ جس
طور سے وہان کے پنڈے لوگ شعلہ ٹھنڈا ہو جانے پر
بتّی دیکھلا دیتے ہین اُسی طرح اگر کوئی اُس شیشے کے منہ پر
جلتی ہوئی بتی لیجاوے تو جس صورت سے جوالا مکھی مین سوراخون
کے اندر سے آگ کے شعلے نکلتے ہین ویساہی اُس شیشے کے
مُنہ پر بھی آگ بھڑک اُٹھیگی ✤ بعضے سادہ دل ایسی چیزین دیکھکر
نہایت تعجب جانتے ہین ✤ بلکہ اِن چیزون کو خاص خدا
سمجھ کر پرستش کرنے لگتے ہین ✤ لیکن جو لوگ کہ اِسکی اصل
سے واقف ہین وہ اِسکو بھی اورون کی طرح ایک معمولی
چیز دیکھکر اُس خالق مطلق کی قدرت برحق کا تماشا جانتے
ہین ✤ اور اُس مقام پر اُسکے دھیان مین غرق ہو کر اُسی
کی پرستش کرتے ہین ✤ سولھوان امرت سر جسکو لوگ امبرسر ۱۶
کہتے ہین جالندہر کے پچھم اُتّر کو جھکتا ہوا دریاے
بیاس کے پار واقع ہی ✤ چہ مقام اسکا امبرسر سکھون کا
تیرتھ لاہور سے پینتیس میل پورب گوشۂ شمال و مشرق کو جھکتا ہوا

بڑے بیوپار کی جگہہ ہی ✣ ایک لاکھہ آدمی سے زیادہ وہان بستے
ہین ✣ شہر کے بیچون بیچ مین ایک تالاب نہایت اچھا صاف
شفاف پانی سی بھرا ہوا ہی ✣ اسی کا نام امرت سر ہی ✣ یہہ تالاب
ایک سو پینتیس ۱۳۵ قدم لمبا اور اتنا ہی چوڑا پختہ بنا ہی ✣ اس
تالاب کے بیچ مین ایک سنگ مرمر کے چھوٹے سے مندر
کے اندر جسکے گنبد پر سونے کا ملمع ہی گرنتھہ صاحب یعنے سکھون
کے مذہب کی کتاب گرو گوبند سنگھہ کے ہاتھہ کی لکھی ہوئی رکھی
ہی ✣ سابق مین اس شہر کا نام چک تھا ✣ لیکن جب سے گرو
رام داس نے یہہ تالاب بنایا تب سے نام اسکا امرت سر
مقرر کیا ✣ شالباقون کی دوکانین یہان بہت سی ہین ✣ اور انگریزی
عملداری کے باعث محصول قائم نہونے سے مال پشمینے کا زیادہ
اسی جگہہ سے دوسرے شہرون کو جایا کرتا ہی ✣ پاس ہی اسکے
گوبند گڑھہ نام ایک مضبوط قلعہ بنا ہوا ہی ✣ خزانہ رنجیت سنگھہ کا اُسی
مین رہتا تھا ✣ ستترہوان ضلع امرت سر کے گوشۂ شمال و
مشرق کی طرف ہی ✣ صدر مقام اسکا گرداس پور لاہور سے پچھتر

بٹالا

میل گوشۂ شمال و مشرق کی جانب پورب کو جھکتا ہوا بسا ہی ++
اٹھارہوان ۱۸ لاہور امرتسر سے پچھم دکھن کو جھکتا ہوا ہی + بادشاہی لاہور ۱۸
زمانے مین یہی نام اِس سارے صوبے کا تھا + شہر لاہور
جس کو لہاور بھی کہتے ہین دریاے راوی کے بائین کنارے
پر سمندر سے نوسو ۹۰۰ فٹ اونچا کلکتے سے گیارہ ۱۱ سو میل اور سڑک
کی راہ ایک ہزار تین سو باون ۱۳۵۲ میل گوشۂ شمال و مغرب کیطرف
سات میل کے گھیرے مین بسا ہی + جانا چاہیے کہ نقشے کی ناپ
سے سڑک کی ناپ مین بڑا فرق پڑتا ہی + کیونکہ سڑکین سیدھی
نہین رہتی ہین + گھوم پھر کر جاتی ہین + ہندو اس شہر کو رام چندر
کے بیٹے لو کا بسایا ہوا اور اصل نام اِسکا لوکوٹ کہتے ہین +
بستی اِس مین تخمیناً ایک لاکھ آدمیون کی ہو گی + دِلّی کی طرح
اِس شہر کے گرد بھی بہت سے کھنڈر اور مقبرے پڑے ہین +
شہر سے دو میل دریاے راوی کے پار اکبر بادشاہ کے بیٹے
جہانگیر کا مقبرہ دیکھنے کے لائق ہی + اور شہر سے تین میل کے
فاصلے پر گوشۂ شمال و مشرق کیطرف ایک باغ بادشاہی وقت کا

بنا ہوا چار میل کے گھیرے مین ہی + نام اُسکا شالامار ہی +
رنجیت سنگھ کو عمارت کا شوق مطلق نہ تھا + اُس نے اِس باغ
کی مرمت کے عوض پتھر اِس کے اُکھاڑ کر امرتسر مین بھجوا دیئے
اب انگریزی سرکار کی طرف سے صفائی اِسکی ہوئی ہی + اِس
باغ کے اندر ساڑھے چار سو فوارے چھوٹتے ہین + اور کئی حوض
سنگ مرمر کے بنے ہین + اور باغ کے پانی کے واسطے سوا سو ۱۲۵
میل سے ایک نہر کاٹ کر لائے ہین + پنجاب کے لفٹنٹ گورنر
صاحب لاہور مین رہتے ہین + اور پاس ہی میان میر مین بہت
بڑی فوج کی چھاؤنی ہی + اُنیسوان ۱۹ شیخوپورا لاہور کے پچھم دریاے
راوی کے پار واقع ہی + صدر مقام اِسکا گجرانوالا لاہور سے
چالیس ۴۰ میل اُتر گوشہ شمال و مغرب کو جھکتا ہوا ہی + رنجیت سنگھ
کے بزرگون کا وطن اِسی جگہہ تھا + بیسوان ۲۰ سیالکوٹ شیخوپورے
کے اُتر ہی + صدر مقام اِسکا سیالکوٹ لاہور سے پینسٹھ ۶۵ میل
اُتر گوشہ شمال و مشرق کو جھکتا ہوا دریاے چناب کے بائین کنارے
پانچ میل کے فاصلے پر بسا ہی + اکیسوان ۲۱ گجرات سیالکوٹ کے

شب

گجر

پچھم دریاے چناب کے پار ہی ÷ صدر مقام اسکا گجرات لاہور
سے پچھتر میل اُتر چناب کے داہنے کنارے اڑھائی کوس کے تفاوت
پر شہر پناہ کے اندر بسا ہی ÷ بائیسوان ۲۲ شاہ پور گجرات کے گوشہ جنوب ہ پور ۲۲
و مغرب کی طرف ہی ÷ صدر مقام اسکا شاہ پور لاہور سے ایک سو
پچیس میل پچھم گوشہ شمال و مغرب کی طرف جھکتا ہوا دریاے جھیلم
کے بائین کنارے پر ہی ÷ اس ضلع کو شیخو پورے سمیت جسکا بیان
اوپر لکھا گیا شاستر مین مدر دیش کہتے ہین ÷ تئیسوان ۲۳ پنڈ دادن خان دادن خان ۲۳
گجرات کے پچھم ہی ÷ صدر مقام اسکا جھیلم لاہور سے ایک سو
میل گوشہ شمال و مغرب کی طرف اُتر کو جھکتا ہوا دریاے جھیلم
کے داہنے کنارے پر ہی ÷ ایک منزل کے فاصلے پر پہاڑ کے
اندر نمک کی کہان ہی ÷ اور چھہ میل کے تفاوت پر گوشہ شمال و
مغرب کی طرف ایک قلعہ رہتاس نام سوا کوس کا لمبا اور مضبوط
لیکن ٹوٹا ہوا بے مرمت پڑا ہی ÷ دیوار اُس کی تیس ۳۰ فٹ کی چوڑی
اور سنگین ہی ÷ چوبیسوان ۲۴ راولپنڈی پنڈ دادن خان کے اُتر ولپنڈی ۲۴
بسا ہی ÷ صدر مقام اسکا راولپنڈی لاہور سے ایکسو ساٹھ ۱۶۰ میل

اُتر گوشہ شمال و مغرب کو جھکتا ہوا شہر پناہ کے اندر بسا ہی + راولپنڈی
سے ساٹھ میل پچھم گوشہ شمال و مغرب کو جھکتا ہوا اٹک
کا مشہور قلعہ آٹھ سو گز لمبا اور چار سو گز چوڑا دریاے سندھ کے
بائین کنارے ایک پہاڑ کے اوپر مضبوط بنا ہی + لوگ اِسکو اٹک
بنارس بھی کہتے ہین + اگرچہ وہ قلعہ دیکھنے مین بہت اچھا ہی
لیکن اُس کے پاس ایک پہاڑ اُس سے بلند آن پڑا ہی اِسلیے اُس
کی مضبوطی مین خلل پڑ گیا + کیونکہ وہ اُس پہاڑ کی مار مین ہی +
راولپنڈی سے گوشہ جنوب و شرق کیطرف تخمیناً پندرہ میل کے
تفاوت پر مانکیالا گانو کے پاس بدھ کے مذہب کا ایک دیہہ گوپ
یعنے مدفن ستر فٹ اونچا اور تین سو پچیس فٹ کے گھیر
مین اُسی طور کا بنا ہوا ہی جیسا کہ بنارس مین سارناتھ کے نزدیک
موجود ہی + علاوہ اِس کے اُس گرد نواح مین اور بھی پندرہ دیہہ
گوپ ہین + بلکہ جیمس پرنسپ صاحب کی طرح جنرل ونتورا اور
اوی تویلا نے اُن مین سے دو دیہہ گوپ کھودے تھے تو اُون
کے اندر سے بنارس کے مدفن کی طرح راکھ اور ہڈی نکلی +

اور ساتھہ اُس کے کچھہ اشرفی اور روپئے اور پیسے بھی ملے +
اُن مین سے کئی رُپئون پر روم کے بڑے بادشاہ جُولیس قیصر
کا نام کُھدا تھا + پچیسوان پاک پٹن لاہور کے دکھن گوشہ جنوب و ۲۵ پاک پٹن
مغرب کو جھکتا ہوا دریاے ستلج اور راوی کے بیچ مین واقع ہی +
صدر مقام اسکا فتحپور گوگیرا لاہور سے اَسّی میل گوشہ جنوب و مغرب
کی طرف دریاے راوی کے بائین کنارے پر ہی + پاک پٹن وہان
سے پینتالیس میل دکھن گوشہ جنوب و مشرق کو جھکتا ہوا دریاے
ستلج کے داہنے کنارے چھہ میل کے فاصلے پر بسا ہی + درگاہ
شیخ فرید شکر گنج کی وہین ہی + چھبیسوان مُلتان پاک پٹن سے پچھم ۲۶ ملتان
+ اس ضلع کے پورب اور دکھن کے حصے مین ریگستان بہت
ہی + بادشاہی عملداری مین یہہ صوبۂ مُلتان کا صدر مقام کہلاتا تھا +
اور سرحد اُس صوبے کی ٹھٹھے اور کچھہ تک مقرر تھی + صدر
مقام اس ضلع کا مُلتان لاہور سے دوسو میل گوشہ جنوب و مغرب
کی طرف دریاے چناب کے بائین کنارے سے دو کوس پر چودہ
پندرہ ہاتھہ کی بلند شہر پناہ کے اندر بسا ہی + قلعہ وہان کا مضبوط ہی

مشہور ہے + مقبرہ شیخ بہاؤ الدین ذکریا کا وہین ہے + ریشمی کپڑے
اور کھیس اور دریائی اور قالین وغیرہ وہان خوب بُنے جاتے
جھنگ ہین + زمین شہر کے گرد نواح کی زرخیز ہے + ستائیسوان جھنگ
ملتان کے گوشۂ شمال و مغرب کی طرف ہے + صدر مقام اسکا جھنگ خواہ جھنگیالا
لاہور سے ایک سو پندرہ میل پچھم گوشۂ جنوب و مغرب کی طرف
جھکتا ہوا دریاے چناب کے بائین کنارے ایک کوس کے
کھار فاصلے پر بسا ہے + اٹھائیسوان کھان گڑھ ملتان کے دکھن گوشۂ
جنوب و مغرب کو جھکتا ہوا ہے + صدر مقام اسکا کھان گڑھ لاہور
سے دو سو پچیس میل گوشۂ جنوب و مغرب کی طرف ہے + اُنتیسوان
لیّا لیّا کھان گڑھ کے اُتر ہے + صدر مقام اسکا لیّا لاہور سے دو سو
میل پچھم گوشۂ جنوب و مغرب کو جھکتا ہوا دریاے سندھ کے
بائین کنارے سے پانچ کوس پر بسا ہے + وہان برسات میں
جسوقت دریا بڑھتا ہے تو بارہ بارہ کوس تک پانی پھیل جاتا ہے +
اس واسطے بہت سے لوگ جو کہ دریا کے نزدیک رہتے ہین
وہ اسی خوف سے آٹھ دس ہاتھ بلند ٹھٹھے گاڑ کر اُس کے اوپر

اپنے چھان چھپر بناتے ہین + شاستر مین اس ضلع کا نام
سندھ سوبیر لکھا ہی + تیسوان ڈیرہ غازی خان کھان گڑھ
کے گوشہ جنوب و مغرب کی طرف دریاے سندھ کے پار ہی
+ اس ضلع مین مسلمان کی بستی بہت ہی + صدر مقام اسکا
ڈیرہ غازی خان لاہور سے دوسو تئیس میل گوشہ جنوب و مغرب
کی جانب دریاے سندھ کے داہنے کنارے پر بسا ہی +
اکتیسوان ڈیرہ اسمعیل خان ڈیرہ غازی خان کے اُتر واقع ہی +
اس ضلع مین بلوچ اور پٹھان کی بستی بہت ہی + ہندو نہایت کم
صدر مقام اسکا ڈیرہ اسمعیل خان لاہور سے دوسو پندرہ میل پچھم
دریاے سندھ کے داہنے کنارے پر کھجور کے درختون کے
اندر بسا ہی + اسی ضلع مین پشور سے سینتیس کوس پر دریاے
سندھ کے کنارے سیندھے نمک کا پہاڑ ہی + یہہ پہاڑ
افغانستان مین سفید کوہ سے نکل کر دریاے جھیلم کے کنارے
تک چلا گیا ہی + یہہ مقام دیکھنے کے لائق ہی + دونو طرف پہاڑ
آجانے کے باعث دریا بہت تنگ اور گہرا ہو گیا ہی + زمین بالکل

سبز رنگ ہی + اور گلابی رنگ کے نمک کا پہاڑ جس کے
تلے دریا بہتا ہی بلور سا چمکتا ہی + اُس کے داہنے کنارے پہاڑ
کے اوپر کالا باغ بسا ہوا ہی + کھان کے کھدے ہوے ہزارون
من نمک کے ڈلون کے ڈھیر لگے رہتے ہین + اور بیپاریون
کے اونٹ قطار کی قطار لدے ہوے دکھائی دیتے ہین +
۳۲ ہزار بتیسوان ۳۲ ہزارا راولپنڈی کے گوشۂ شمال و مغرب کی طرف
پہاڑون کے اندر بسا ہوا ہی + صدر مقام اسکا ہزارا لاہور سے
۳۳ پشا ایکسو اسی ۱۸۰ میل اُتر گوشۂ شمال و مغرب کو جھکتا ہوا ہی + تینتیسوان ۳۳
پشاور ہزارے کے پچھم دریاے سندھ کے پار واقع ہی +
یہہ ہندوستان کا سب سے اخیر ضلع ہی + اس سے آگے خیبر کے
گھاٹے کے پار جو کہ شہر سے پندرہ ۱۵ میل ہی مُلک افغانستان
شروع ہوتا ہی + اِس ضلع کے چارون طرف پہاڑ ہین اور
بیچ مین میدان + بستی مسلمان کی بہت ہی + اور زبان اِن لوگون
کی پشتو کہلاتی ہی + صدر مقام اسکا پشور ہی + اسکو پشاور بھی
کہتے ہین + لاہور سے دو سو پچیس ۲۲۵ میل گوشۂ شمال و مغرب کی

کی طرف دریاے سندھ کے پار چوالیس میل کے فاصلے
پر سمندر سے ایک ہزار فٹ بلند بڑے بیپار کا مقام ہی یعنے ایران
توران افغانستان وغیرہ تمام ملکون کے سوداگر یہان آتے
ہین + سرا بہبت عمدہ اور معقول بنی ہی + اور انگریزی فوج
کی چھاونی ہندوستان مین اس وقت سب سے بڑی اسی
جگہہ ہی + شہر کے اُتر پہاڑ کے اوپر ایک قلعہ ہی نام اُس کا
بالاحصار ہی + یہہ قلعہ اگرچہ لڑائی کے لائق تو نہین ہی لیکن
رہنے کے واسطے بہت خاصا ہی + گورکھناتھہ کا مندر
وہان کنپھٹے جوگیون کا تیرتھہ ہی + شہر سے آٹھہ میل کے
فاصلے پر دریاے کابل بہتا ہی + چونتیسوان کوہاٹ ۲۴۴
پیشور کے دکھن طرف ہی + صدر مقام اس کا
کوہاٹ لاہور سے دوسو پندرہ میل گوشہ شمال و مغرب
کی جانب واقع ہی + وہان ایک قسم کا پتھر ہوتا ہے
اُس کو پانی مین اُبال کر اُس کی مومیائی بناتے
ہین + +

# اودھ کی چیف کمشنری

نیچے وے ضلعے لکھے جاتے ہین جو اودھ کے چیف کمشنر
کے تابع ہین + شاستر مین اس علاقے کا نام اُتّرکوشل
ہے + اور بادشاہی دفتر مین صوبۂ اودھ لکھا جاتا تھا +
اُتّر کی طرف اسکے نیپال ہی + اور دکھن کی جانب گنگا
بہتی ہی + پہلا ضلع اُنّاؤ کانپور کے پورب گنگا پار
ہی + صدر مقام اسکا اُنّاؤ لکھنو سے ۳۵ پینتیس میل گوشہ
جنوب و مغرب کو ہی + دوسرا لکھنو اُنّاؤ کے گوشۂ شمال
و مشرق کو ہی + صدر مقام لکھنو تخمیناً تین لاکھ آدمی کی بستی
۲۶ درجہ ۵۱ دقیقہ اُتّر عرض اور ۸۰ درجہ ۵۰ دقیقہ پورب طول
مین کلکتے سے چھ سو انیس ۶۱۹ میل گوشۂ شمال و مغرب کو
گومتی ندی کے داہنے کنارے پر بسا ہوا ہی + اصل نام
اسکا لکشمناوتی تبلاتے ہین + بعضے لوگ ایسا بھی کہتے
ہین کہ نیمشارن جہان سُوت جی نے ساٹھ ہزار مُنیو کے

اناؤ

لکھنو

سے جلسے مین پُران سُنائے تھے اسی مقام پر تھا + لیکن
اب جہان جاترہی لوگ جاتے ہین اور جس کو نمکھار کہتے
ہین وہ مقام گومتی کے کنارے لکھنو سے بہت ہٹ کر
ہی + اگرچہ گلی کوچے لکھنؤ کے تنگ اور غلیظ ہین + لیکن سڑکین
خوب چوڑی چکلی اور نہایت صاف اور شفاف ہین +
یہہ شہر اگر کسی بلند مقام پر سے دیکھا جاوے تو جہان تک
نظر جاتی ہی وہان تک درخت باغ مینار گنبد اور عالیشان
مکانات اور چمکتی ہوئی سُنہری کلسیان نظر پڑتی ہین +
سڑکون کے آس پاس خصوصاً حسینا باد کے نزدیک
حوض اور فوارے اور سنگ مرمر اور سنگ موسیٰ وغیرہ
کے خوبصورت بڑے بڑے کھلونے سے بنے ہوے ہین +
شہر نہایت آباد ہی + ہر ایک شخص خوشحال اور دلشاد ہی +
یہان تک کہ حجامون کے بدن پر بھی دوشالے اور حلال
خورون کے پانوین بھی زردوزی جوتے موجود ہین بلکہ
جن کے گھر مین چولھے پر توا نہین ہی وہ بھی بازار مین مرزا

بنے پھرتے ہین + دوکانون ہین سب قسم کی چیزین
اچھی سے اچھی موجود اور طیار رہتی ہین + لڑکے
وہان کے خونچے والون سے چار کوڑی کا بھی جو سودا لیتے
ہین اُس مین تمام نعمتون کا مزا ملتا ہے + انگریزی عملداری سے
پیشتر وہان بادشاہی مکانون کی بڑی طیاری رہتی تھی + +
قرینہ اور سجاوٹ دیکھکر انسان کی عقل دنگ ہو جاتی تھی +
جھاڑ فانوس دیوارگیر اور آئینے اور تصویر + گھڑی اور
ولایتی کھلونے سب بے نظیر + انگریزی کلین ہر ایک خوش
قطع جو چیز دیکھو نادر ہے + صفائی ہر جگہ حد کے درجے پر ہے +
فرح بخش مبارک منزل اندر اسن موتی محل پنج محل
شیش محل حسینا باد موسیٰ باغ حیدر باغ قیصر باغ
پرستان دلکشا دولت خانہ کتب خانہ سب
مقام دیکھنے لائق تھے تارے والی کوٹھی مین ایسی
بڑی بڑی دوربین سنگین ستونون پر لگائی تھین کہ دن مین
ثوابت اور ستارے دکھلائی دیتے تھے + محرم کے

دنون مین بڑی دہوم مچتی تھی + امام باڑون مین ہزارون کنول قندیل اور موم بتی روشن ہوتی تھی + خصوصاً حسین آباد مین تو اُس وقت یہہ نہین معلوم ہوتا تھا کہ امام باڑا روشن ہوا + یا روشنی کا ایک امام باڑا بن گیا + آصف الدولہ کے امام باڑے کی چھت اکیسو بیس فٹ لمبی اور ساٹھہ فٹ چوڑی بالکل لداو کی بنی ہوئی ہی + حقیقت مین اتنی بڑی چھت بغیر ستون کی دنیا مین دوسری نہین دیکھی گئی ہی + شہر کے باہر جنرل مارٹن صاحب کی کوٹھی جسکو لکھنو کے لوگ مارکین کی کوٹھی کہتے ہین اُس کی طیاری مین جبرنیل کا پندرہ لاکھہ روپیہ خرچ پڑا تھا نہایت عالیشان سب بے نظیر ہی + اوس کے تمام در و دیوار پر نقاشی اور بیل بوٹا اور عمدہ عمدہ تصویر ہی + لوگ لکھنو کے اپنی تراش خراش اور وضع اور بول چال کے سامھنے دوسرون کو دیہقانی اور گنوار جانتے ہین + اور کہتے ہین کہ لکھنو ہندوستان کا نمونہ ہی + اور جسقدر زندگی کا مزہ ہی سب خاص اسی جگہہ سے پیدا ہی + یہان تک کہ ان لوگون کے

دل پر یہہ بات نقش ہی کہ اگر گندہ ناتراش بھی لکھنؤ مین
آوے خراد پر چڑھکر درست ہوجاوے + اور گدھا بھی
وہان جا رہے تو ٹکسال رسے اُترکر آدمی بن آوے +
لیکن اگر سچ پوچھو تو ہمارا یہہ قول ہی کہ جو انسان ہوگا وہ لکھنؤ والون
کی وضع سے بیشک نفرت کرے گا + اور ان لوگون کے
چلن کو محض نامعقول سمجھے گا + کیونکہ یہہ لوگ دنیا کے ناچیز
مزے مین دل وجان سے غرق رہتے ہین + اور دن رات
عیش وعشرت مین اوقات بسر کرنا اِسی کے واسطے اپنی عمر
سمجھتے ہین + جہان خود بادشاہ نے ناچنے اور طبلا بجانے
پر کمر باندھی وہان رعیت کی کیا گنتی ہی + جو بدکاری دنیا و
عقبا مین موجب روسیاہی کا ہی اوسکا نہین کرنا اِسی
لکھنؤ مین باعث ذلت وخواری ہی + گومتی کے اوپر پکا پل
تو ابتدا ہی سے تھا + لیکن لوہے کا پل اب حال مین طیار ہوا +
صاحب چیف کمشنر اسی جگہہ رہتے ہین + ایک نیا قلعہ
بڑی دھوم دھام سے طیار کر رہے ہین + تیسرا راے بریلی

لکھنؤ کے دکھن ہے ✣ صدر مقام رائے بریلی چھیالیس میل لکھنؤ
سے دکھن گوشۂ جنوب و مشرق کو جھکتا سئی کے بائین کنارے
سلطان پور ۴ بسا ہے ✣ چوتھا سلطان پور رائے بریلی کے پورب ہے ✣
صدر مقام سلطان پور لکھنؤ سے پچاسی میل گوشۂ جنوب و
مشرق کو پورب کی طرف جھکتا ہوا گومتی کے بائین کنارے
سلون ۵ بسا ہے ✣ پانچوان سلون رائے بریلی کے دکھن گوشۂ جنوب
و مشرق کو جھکتا ہوا ہے ✣ صدر مقام پرتاب گڑھ لکھنؤ سے
پچانبے میل گوشۂ جنوب و مشرق کو سئی کے داہنے کنارے
فیض آباد ۶ بسا ہے ✣ چھٹا فیض آباد سلطان پور کے اتر ہے ✣ صدر مقام
فیض آباد جسے بنگلہ بھی کہتے ہین لکھنؤ سے اکہتر میل پورب ہے ✣
یہہ شہر نواب شجاع الدولہ کے وقت مین صوبۂ اودھ کا
دار الحکومت تھا ✣ اوسکے بیٹے نواب آصف الدولہ
نے ۱۷۷۵ء مین فیض آباد سے اٹھ کر لکھنؤ کو اپنا دار الحکومت
مقرر کیا ✣ پاس ہی سرجو ندی کے داہنے کنارے
اجودھیا یعنی اوودھ کا قدیم شہر ہندو کا بڑا تیرتھ ہے ✣

شاستر مین لکھا ہی کہ منّو نے سب سے پہلے یہی شہر
بسایا ÷ اور کسی زمانے مین یہہ رام چندر کا دار السلطنت
تھا ÷ بالمیک نے اسکو اپنی رامائن مین بارہ[۱۲] یوجن
لمبا لکھا ہی ÷ یوجن چار کوس کا ہوتا ہی لیکن ابو الفضل
نے اپنی کتاب مین لکھا ہی کہ یہہ شہر اپنے زمانے مین
ایکسو اڑھتالیس[۱۴۸] کوس لمبا اور چھتیس[۳۶] کوس چوڑا بستا
تھا ÷ اگرچہ یہہ تو صرف مبالغہ ہی لیکن عمارتون کے نشان
دور دور تک ملنے سے اتنی بات بخوبی ثابت ہی کہ
یہہ شہر اول درجے کا تھا ÷ یہان رام لچھمن سیتا
اور ہنومان کے مندر بنے ہین ÷ مگر اگلے زمانے
کے بڑے بڑے مندر اور رام چندر کے وقت
کی عمارات کا کچھہ بھی نشان نہین ملتا ÷ جو کچھہ رہی سہی
تھین سب مسلمانون نے توڑ پھوڑ کر برابر کر دین ÷
بلکہ انکی جگہہ پر مسجدین بن گئین ÷ ساتوان گونڈا
فیض آباد کے گوشۂ شمال و مغرب اُتر کو جھکتا ہوا ہی ÷

گونڈا

صدر مقام گونڈا لکھنؤ سے چھیاسٹھ [۶۶] میل پورب گوشۂ شمال
بہرائچ ۸ و مشرق کو جھکتا ہوا ہے ÷ آٹھواں [۸] بہرائچ گونڈے کے
گوشۂ شمال و مغرب کو ہے ÷ صدر مقام بہرائچ مین لکھنؤ سے
چونسٹھ [۶۴] میل اُتر سلطان مسعود غازی کی درگاہ اور رجب
ملاپور ۹ سالار کا مقبرہ ہے ÷ نواں [۹] ملاپور بہرائچ کے گوشۂ شمال
و مغرب کو ہے ÷ صدر مقام ملاپور لکھنؤ سے اکسٹھ [۶۱]
میل اُتر گوشۂ شمال و مشرق کو جھکتا گھاگھرا کے داہنے
سیتاپور ۱۰ کنارے بسا ہے ÷ دسواں [۱۰] سیتاپور ملاپور کے پچھم ہے ÷
صدر مقام سیتاپور لکھنؤ سے ترپن [۵۳] میل اُتر بسا ہے ÷
دریاباد ۱۱ گیارہواں [۱۱] دریاباد سیتاپور کے گوشۂ شمال و مغرب
کو ہے ÷ صدر مقام دریاباد لکھنؤ سے پینتالیس [۴۵] میل
گوشۂ شمال و مغرب کو اُتر کی طرف جھکتا ہوا ہے ÷ بارہواں [۱۲]
محمدی ۱۲ محمدی دریاباد کے اُتر ہے ÷ صدر مقام محمدی لکھنؤ
سے نبے [۹۰] میل گوشہ شمال و مغرب کو اُتر رخ جھکتا ہوا ہے ÷



# جام جہان نما

# JAMI JAHAN NUMA

## تیسری جلد

**VOLUME III**

بموجب حکم جناب نواب مستطاب معلی القاب لفٹنٹ گورنر بہادر ممالک شمال و مغرب

بامداد و استعانت خداوند نعمت جناب ولیم اڈوارڈس صاحب بہادر

## بابو شیو پرشاد

نے اپنی بنائی ہوئی ہندی کی کتاب بھوگول ہستامنک سے اردو مین ترجمہ کیا



### بیت

بیٹھکر سیر ملک کی کرنی — یہہ تماشا کتاب مین دیکھا



لکھنؤ

مطبع منشی نول کشور مین

چھاپی گئی

سنہ ۱۸۶۰ عیسوی

Second Ed. 500 Copies

دوسری ... جلد تین

قیمت Price ...

# جام جہان نما

## تیسری جلد

## مندراج حاطہ

اب اُن ضلعون کا بیان کیا جاتا ہی کہ جو مندراج کی گورنری
کے متعلق ہین + پہلا ضلع گنجام ہی + کٹک سے دکھن چلکیا جھیل سے گنجام
سکاکول ندی تک سمندر کے کنارے سے نزدیک واقع ہی + زمین وہان کی
زرخیز ہی + صدر مقام اسکا گنجام مندراج سے ساڑھے پانسو میل گوشہ شمال
و مشرق کی طرف سمندر کے کنارے پر بسا ہی + اور نیچے اُس کے گنجام
ندی بھی سمندر سے جا ملی ہی + گنجام سے ایک سو دس میل گوشہ جنوب و
مغرب کی طرف سکاکول جسکو چکاکول بھی کہتے ہین اسی نام کی ندی کے
بائین کنارے بسا ہی + اس جگہہ فوج کے رہنے کے واسطے بارک
اور انگریزون کے لیے بنگلے بنے ہوتے ہین + دوسرا وزگاپٹم گنجام وزگا

کے گوشہ جنوب و مغرب کو واقع ہی + یہہ ضلع کوہستان مین بسا ہی + صدر
مقام وزگاپٹن جس کو وشاکھہ پٹن بھی کہتے ہین مندراج سے تین سو[۳۰۹]
نو میل گوشہ جنوب و مغرب کی طرف سمندر کے کنارے بسا ہی + آب و ہوا
وہان کی خراب ہی + تیسرا[۳] راجمہیندری وزگاپٹن کے گوشہ جنوب و مغرب — ۳ راجمہیندری
کی جانب ہی + صدر مقام اس کا راجمہیندرورم مندراج سے دو سو نبے[۲۹۰]
میل گوشہ شمال و مشرق کی طرف اتر کو جھکتا ہوا سمندر سے پچیس[۲۵] کوس پر
دریاے گوداوری کے بائین کنارے ایک بلند کنارے کے اوپر
بسا ہی + بازار اُس کا پٹا ہوا دو درجے کا ہی + ان اوپر لکھے ہوے
تینون ضلعون کے مغربی حصّے مین جنگل اور پہاڑ بہت ہین اور انمین برے
وحشی آدمی رہتے ہین + چوتھا[۴] مچھلی بندر جس کو انگریز لوگ مسولی پٹن — ۴ مچھلی بندر
کہتے ہین راجمہیندری کے دکھن گوشہ جنوب و مغرب کو جھکتا ہوا ہی +
ان دونون ضلعون کا نام شاستر مین کلنگ دیس لکھا ہی + صدر مقام اس کا
مچھلی بندر مندراج سے دو سو پچیس[۲۲۵] میل اُتر گوشہ شمال و مشرق کی طرف
جھکتا ہوا سمندر کے کنارے بسا ہی + بندر اچھا ہونے کے باعث تجارت
کی جگہہ معقول ہی + چھینٹ یہان کی مشہور ہی ایران کو بہت جاتی ہی + قلعہ

دریاے کرشنا کی ایک دھار اسکے نزدیک شہر سے پون کوس کے
تفاوت پر دلدل مین بنا ہی + مچھلی بندر سے ۳۵ پنتیس میل اُتر اَلور شہر ہے +
گنتور ۵
پانچوان گنتور مچھلی بندر کے گوشہ جنوب و مغرب کی طرف ہی + درخت
اس ضلع مین کم ہین + مسافرون کو کہین کہین املی کا سایہ البتہ اچھا
ملتا ہی + ہیرے کی کھان بھی وہان ہی لیکن اب اُس سے کچھ فائدہ
نہین ہوتا صدر مقام اس کا گنتور جس کو مرتضی نگر بھی کہتے ہین مندراج
سے ۲۳۰ دو سو تیس میل اُتر ہی + ان دونون ضلعون مین یعنے مچھلی بندر اور
گنتور مین گرمی بشدت پڑتی ہی + یہان تک کہ شیشے ٹوٹ جایا کرتے ہین +
اور لکڑی کی چیزین اس قدر سوکھ جاتی ہین کہ اُس کے اندر سے کیل
کانٹے جھڑ پڑتے ہین + دریاے کرشنا کے مُہانے پر ریگستان کے
میدان مین گرمی کے درمیان تھرمامیٹر مین ۱۰۸ ایک سو آٹھ درجے پر
پارا رہتا ہی + ۶ چھٹھا نلور گنتور کے دکھن واقع ہی + یہان تانبے کی
کھان ہی + صدر مقام اس کا نلور مندراج سے ۱۰۰ ایک سو میل اُتر پنار
یعنے پنا ندی کے داہنے کنارے بسا ہی + اس ندی کا اصل نام پنا کینی
ہی + ۷ ساتوان کڑپہ نلور کے پچھم ہے + یہان ہیرے کی کھان ہی + صدر

مقام اِس کا کرپ جس کا صحیح نام کریا ہی کرپ ندی کے کنارے مندرج
سے ایک سو چالیس[140] میل گوشہ شمال و مغرب کی طرف اُتر کو جھکتا ہوا
ہی + آٹھوان بلّاری کرپ سے پچھم گوشہ شمال و مغرب کو جھکتا ہوا ہی + بلّاری
صدر مقام اِس کا بلّاری جس کو بلہری بھی کہتے ہین مندراج سے دو سو چھیاسٹھ[266]
میل گوشہ شمال و مغرب کی طرف ہگری ندی کے بائین کنارے دو کوس
کے تفاوت پر بسا ہی + قلعہ چوکھونٹا ایک پہاڑ کے اوپر بنا ہی + پاس ہی
اُس کے انگریزی فوج کی چھاونی ہی + بلّاری سے اونتیس[29] میل گوشہ
شمال و مغرب کی طرف دریاے تنگ بھدرا کے داہنے کنارے
قدیم اور نامی شہر وجی نگر ہی + لیکن اب اُجاڑ پڑا ہی + یہہ شہر کم سے کم
آٹھ میل کے گھیرے مین ہی + اور ایک ایسے میدان مین واقع ہی کہ
جس کے گرد بڑے بڑے ڈھوکے پتھر کے پڑے ہین + بلکہ بعضے
مقام پر تو اُس کے ایسے ایسے ڈھیر لگے ہوے ہین کہ گویا چھوٹے
چھوٹے پہاڑ معلوم ہوتے ہین + یہان تک کہ بیچ شہر مین بھی کہین کہین
ایسے بڑے بڑے پتھر پڑے ہوئے ہین کہ اُنکی چھانہ مین راستہ
چلتا ہی + راہ مین بالکل پتھر کا فرش ہی اور نہر اور تالاب اور کوئے پتھر

تراش کر بنے ہوئے ہین * قلعہ محل برج کنگورے اور پھاٹک مندر اور وہر مشالا اور مکانات نہایت بڑے بڑے قدیم ہندوستان کی قطع کے ہین * دیوار ستون محراب اور چھت ساری چیزین نرے پتھر کی ہین * اور پھر وہ پتھر بھی اتنے بڑے کہ قیاس مین نہین آتا کہ بغیر کل کے زور کے کس طرح وہ اپنے مقام سے ٹل سکے ہونگے * کیونکہ پتھر آٹھ آٹھ مین پندرہ پندرہ فٹ کے لمبے چوڑے اور اتنے ہی موٹے لگے ہین * اور بہت خوبصورتی کے ساتھ تراشے اور جمائے ہوئے ہین بازار اُس شہر کا ۹۰ نبے فٹ چوڑا ہی اور اُس کے سرے پر ایک شوالا دس مراتب کا ایک سو ساٹھ ۱۶۰ فٹ بلند بنا ہی * رام چندر کے مندر مین سنگ موسا کے ستون پر نہایت باریک نقاشی کی ہی * علاوہ اس کے شہر کے بیچون بیچ مین ایک بہت عمدہ مندر ہی اُس کے مکانات کی لمبان چار سو ۴۰۰ فٹ اور چوڑان دو سو ۲۰۰ فٹ ہوگی * یہہ مندر بشنو کے مذہب کا ہی * اِسکے اندر ایک رتھہ سارا ایک ہی پتھر کا دُھری اور پہیے وغیرہ سمیت سچے رتھہ کی طرح نہایت باریکی اور کاریگری کے ساتھہ بنا کر رکھا ہی * عرصہ تخمیناً تین پانسو برس کا گذرتا ہی کہ اِس شہر کو مہاراج بیر بکراے نے بسایا

تھا + اور دارالسلطنت اپنا بنایا تھا + پہلی اس شہر کا نام ودیانگر
تھا بعد اسکی وجی نگر ہوا + مادہوا چارج جسنی زبان سنسکرت مین بڑی بڑی
پوتھیان تصنیف کی ہین اسی راجا کا وزیر تھا + وجی نگر کی سامہنی دریای
تنگ بھیدرا کی پار اسی وضع کا ایک دوسرا شہر بھی اوجڑا پڑا ہی + نام اُس کا
اَناگُنڈی ہی + کچھہ تھوڑی سی آدمی اُس مین بستی ہین + مشہور ہی کہ کسی زمانی
مین یہان سی وہان تک دریا کی دونون طرف یہہ ایک ہی شہر تھا اور کل
چوبیس ۲۴ میل کی گھیری مین بستا تھا + بلّاری سی چوالیس ۴۴ میل پورب سمندر سی کچھ
اوپر دو ہزار ۲۱۰۰ ایک سو فٹ اونچا ایک مضبوط قلعہ پہاڑ کی اوپر بنا ہی + نام
اُس کا موئی ہی + نوان ۹ چتور کرپّہ کی دکھن ہی + صدر مقام اس کا چتّور جس کو ۹ چتور
چتّور بھی کہتی ہین مندراج سی اسّی میل پچھم گوشہ شمال و مغرب کی طرف جھکتا
ہوا ہی + دسوان ۱۰ آرکاڈو جس کو آرکاٹ کہتی ہین کرپّہ کی دکھن ہی + اس ضلع ۱۰ ارکاڈو
مین چاہی زمین بہت ہی + کیونکہ تین ہزار پانسو ننانوی ۳۵۹۹ گانو کی اندر چار ہزار
تالاب ہین + اور انیس ہزار ۱۹۰۰۰ سی زیادہ کوئی سوای اُن نہرون کی ہین جو کہ
ندی اور جھرنون سی کاٹ کر لائی ہین + صدر مقام اس کا آرکاٹ صوبہ
کرناٹک کا قدیم دارالسلطنت مندراج سی پینسٹھہ ۶۵ میل پچھم پالار ندی کی

داہنی کنارے ایک شہر پناہ کے اندر بسا ہوا ہے + یہہ ندی گرمی مین سوکھہ
جاتی ہے + وہان کا قلعہ اور نوابون کا قدیم محل اب کھنڈر ہو گیا ہے +
وہان سے پندرہ میل پچھم پالار کے داہنے کنارے پر ایک شہر اور قلعہ ہے +
نام اوس کا الّور ہے + اور اکثر وِلّور بھی بولا جاتا ہے + یہان انگریزی فوج
کی چھاونی ہے + آرکاٹ سے قریب چالیس میل کے دکھن گوشہ جنوب و
مشرق کو جھکتا ہوا سمندر سے پانسو فٹ اونچے پہاڑ کے اوپر ایک مضبوط
قلعہ اُجاڑ پڑا ہوا ہے + نام اُس کا جھنجی ہے + جھنجی کے پچھم ایک منزل کے
فاصلے پر ترنمالی مین ہندو کے مندر دھرمشالے اور گنڈ ہین + اُن مین بڑے
مندر کا دروازہ جو کہ پہاڑ کی جڑ مین بنا ہے بارہ مراتب کا دو سو بائیس فٹ
اونچا ہے + جھنجی سے ایک منزل کے تفاوت پر گوشہ جنوب و مشرق کی طرف
ترے وکیرا گانو کے پاس بہت سے درخت پتھر ہو کر پڑے ہین + اور وہان
کھودنے سے زمین کے اندر بھی درخت نکلتے ہین + ایک درخت اسی طور وہان
ساٹھہ فٹ کا لمبا پڑا ہے + چنانچہ جڑ اوسکی جلا کرنے سے سنگ یشب اور عقیق
سے بھی اچھا روپ دیکھاتی ہے + انگریز لوگ اکثر اُس کے کنٹھے اور زیور
بناتے ہین + جاننا چاہیے کہ جس پانی کے اندر پتھر کے ذرے افراط سے

ملی رہتی ہین اُس مین لکڑی پڑی سی ایک زمانہ پاکر پتھر ہو جاتی ہی ÷ کیونکہ
لکڑی کی ذرّی دن پر دن گلتی چلی جاتی ہین ÷ اور پتھر کی ذرّی اُس کی جگہہ
پر اُس لکڑی کی سوراخون کی راہ اِس ڈہب سی بیٹھتی جاتی ہین کہ اگرچہ
وہ لکڑی پتھر ہو جاتی ہی تب بھی رنگ روپ اور رگ و ریشی اُس مین
اُسی لکڑی کی سی بنی رہتی ہین ارکاٹ سی پچاسی[۸۵] میل دکھن گوشہ جنوب
و مشرق کو جھکتا ہوا ایک بندر کرالور ہی ÷ انگریزون کی بنگلی وہان
بہت سی بنی ہین ÷ گیارہوان[۱۱] چینگل پٹو تلور کی دکھن واقع ہی ÷ زمین    چینگل پٹو[۱۱]
وہان کی اکثر پتھریلی اور تاڑ کی درخت بہت ہین ÷ اِس ضلع کو جاگیر
بھی کہتی ہین ÷ کیونکہ ارکاٹ کی نواب نی ۱۷۵۰ اور ۱۷۶۳ مین یہہ
ضلع سرکار کمپنی کو بطور جاگیر کی دیا تھا ÷ صدر مقام چینگل پٹو جس کو
لوگ سنگھل پیٹا بھی کہتی ہین مندراج سی پینتیس[۳۵] میل دکھن گوشہ جنوب
و مغرب کو جھکتا ہوا ایک چھوٹی سی ندی پر جو کہ پالار مین گرتی ہی
پہاڑون کی اندر بسا ہی ÷ قلعہ اُس کا مضبوط تھا لیکن اب بی مرمت
ہی ÷ مندراج جس کا صحیح تلفظ مندرراج ہی اور لوگ جس کو چینا پٹن
بھی کہتی ہین اِس حاطی کا دار السلطنت کلکتی سی ساڑھی آٹھہ سو میل اُور

سڑک کی راہ ایک ہزار ترسٹھہ میل گوشہ جنوب و مغرب کی طرف دکھن کو
جھکتا ہوا عین سمندر کی کنارے بسا ہی + قلعہ اِس شہر کا جس کا نام سنٹ جارج
ہی بہت مضبوط بنا ہی + اگرچہ وہ پھیلاو مین کلکتی کی فورٹ ولیم سی چھوٹا
ہی مگر لڑائی کی گون کا اُس سی اچھا ہی + یہان لہرین سمندر کی بڑی طرح
ٹکراتی ہین + بندر اِس جگہہ کوئی نہین ہی + جہازون کا ٹھہرنا بہت
مشکل + بلکہ ماہ اکتوبر اور نومبر اور دسمبر مین تو تباہ ہو جانی کا ڈر لگا
رہتا ہی + یہان تک کہ جب ہوا تیز چلتی ہی اُس وقت ممکن نہین کہ جہاز
والی کنارے تک آسکین + یا کنارے والی جہاز پر جا سکین + بلکہ جب ہوا
موقوف رہتی ہی جب بھی لوگون کو اپنی جہاز تک کہ جس کا لنگر ہمیشہ کنارے
سی کچھہ تفاوت پر پڑا رہتا ہی آنی جانی کی لیی شہر کی دوسری ناؤن پر سوار
ہونا پڑتا ہی + جہاز والون کا مقدور نہین کہ اپنا بوٹ اُس لہر مین کھول
سکین + یہہ ناوین ہلکی ہوتی ہین اور چمڑی کی طرح لچکتی رہتی ہین +
تا کہ لہرون کی زور سی ٹوٹنی نہ پاوین + اور اُن کی ملاح ایسی اوستاد ہوتی
ہین کہ لہر پر اپنی ناو چڑہا کر اُس کی ساتھہ ہی جھٹ پٹ کنارے پر لا ڈالتی
ہین + ضرورت کی وقت وہ ملاح لکڑی کی لٹھون پر جو کہ دو تین آپس مین

بندھی رہتی ہین سوار ہوکر خطوط اور کاغذات وغیرہ جوکہ پانی سی بچانی
کو اپنی چپانی کی ٹوپیون مین رکھتی ہین جہاز تک پہنچا دیتی ہین + جس وقت
پانی کا زور اُن ملاحون کو گیند کی طرح اچھال کر دور پھینک دیتا ہی وہ
تیر کر پھر اپنی بیڑی پر آن چڑہتی ہین + جب یہہ ملاح کسی بری وقت مین
آدمی کی جان بچاتی ہین سرکار سی اُن کو ایک تعمہ ملتا ہی + سمندر کی
کنارے سرکاری اور انگریزون کی مکانات بہت عمدہ بنی ہوئی ہین +
چونا وہان کوڑی جلا کر بنایا جاتا ہی اسلیی خوب صاف اور شفاف
ہوتا ہی + گورنمنٹ ہوس کی نزدیک کرناٹک کی نواب کا ایک باغ ہی
نام اِس کا چپاک ہی + سڑک وہان انگریزون کی ہوا کھانی کی لیی خوب
آراستہ ہی + دونون طرف سایہ دار درختون کی لگی رہنی سی اور انگریزون
کی باغ اور بنگلی ہونی کی باعث پھولون کی میٹھی خوشبو ہر طرف سی
چلی آتی ہی + اگرچہ یہہ شہر اچھا بندر یا کوئی بڑا دریا نہین ہونی کی باعث
کلکتی اور بمبئی کی طرح تجارت کی جگہہ نہین ہی لیکن توبھی چیزین سب
قسم کی یہان مل جاتی ہین + ۱۸۳۰ مین شہر سی انّور ندی تک ایک
نہر دس ہزار پانسو ساٹھہ گز لمبی ایسی کھودی گئی کہ اُس مین ناو

بھی چل سکتی ہی + سپاہی انگریزی فوج کی وہان بہ نسبت بنگال حاطی کی چھوٹی اور
اور کم زور ہوتی ہین + لیکن چالاکی اور پھرتی اور قواعد مین اُن سی زیادہ تیز او
چست ہین + مندراج کی گورنر صاحب اور کمانڈر انچیف اور سپریم کورٹ صدر نظامت
اور دیوانی کی جج اور بورڈ آف ریوینیو کی صاحب لوگ سب اسی جگہہ رہتی ہین + سنہ ۱۶۳۹
مین وجی نگر کی راجا شری رنگ رایل نی سرکار کمپنی کو مندراج مین قلعہ بنانی کی اجازت
اس شرط پر دی تھی کہ یہہ قلعہ مہاراج کی نام سی شری رنگ رای پٹن پکارا جاوی + مگر
سرکار نی اس قلعہ کا نام تو سنت جارج رکھا اور شہر جو بسایا اُس کا نام وہان کی
کار وار نی اپنی باپ چناپا کی نام پر چناپٹن رکھدیا + اب اس شہر مین گرد نواح سمیت
ساتھ لاکھہ آدمی بستی ہین + مندراج سی اڑتالیس میل گوشہ جنوب مغرب کی
طرف ایک شہر کنجورم ہی + شاستر مین اس کا اصل نام کانچی پور لکھا ہی + یہان
کی بازار مین دونون طرف ناریل کی درخت لگی ہین + ایک مندر شیو کا بہت بڑا
بنا ہوا ہی + اُس مندر کی اندر ایک دہرمشالا ہی اُس مین ایک ہزار ستون لگی ہین اور
سیڑھی کی دونون طرف دو ہاتھی رتھہ سمیت ایک پتھر کی تراشی ہوئی ہین + اُس
کی دروازی کی اوپر چڑھنی سی دور دور کی جنگل جھیل اور پہاڑ دیکھائی دیتی ہین +
کوس بھر کی فاصلی پر وشنو کنجی ہی + اُسی کو وشنو کانچی کہتی ہین + اُس مین ایک

مندر روز دراج وشنو کا ایسا نقاشی اور کاریگری سی بنا ہی کہ خوبصورتی اور
خوشقطعی مین گنجورم سی بھی بہتر ہی + اُس کی دروازی کی آگی ایک ستون تانبی کا
سنہری ملمع کیا ہوا گڑا ہی + مندراج سی پینتیس[۳۵] میل دکھن سمندر کی کناری مہابلی پور
مین کئی جگہہ پہاڑ کی پتھر تراش تراش کر غار گوشہ عبادت اور مندر اور مورتین
وشنو کی مذہب کی اگلی وقت کی بنی ہوئی اب تک موجود ہین + وہ سب چیز
دیکھنی کی لایق ہی + وہان کی لوگ کہتی ہین کہ قدیم شہر مہابلی پور بالکل سمندر مین
ڈوب گیا + چنانچہ اُس کی دیکھنی سی بھی ایسا معلوم دیتا ہی کہ سمندر کا پانی روز
بروز کناری کی طرف بڑھتا چلا آتا ہی + اگر یہی حال رہا تو یہہ تمام مورتین اور مندر
وغیرہ بھی کچھہ دنون مین سمندر کی اندر غرق ہو جاوینگی + مندراج سی اسی میل
گوشہ شمال و مغرب کی جانب پہاڑون مین تریپتی ناتھہ کا مندر بڑا مشہور و
معروف ہی + مندراج سی چالیس[۴۰] میل گوشہ جنوب و مغرب کی طرف پالار ندی
کی بائین کناری ایک بڑی بیوپار کی جگہہ والاجاہ نگر ہی + بارہوان[۱۲] شیلم ارکاٹ کی
گوشہ جنوب و مغرب کی طرف پہاڑ پانچ ہزار فٹ تک سمندر سی بلند ہین + اور
اسی وجہہ سی وہان گرمی بہت نہین پڑتی + صدر مقام اس کا شیلم مندراج
سی ایک سو ستر میل گوشہ جنوب و مغرب کی طرف واقع ہی + تیرہوان[۱۳] ترچناپلی

ترچناپلی[۱۳]

تسلیم کی دکھن گوشہ جنوب و مشرق کی طرف جھکتا ہوا ہی + صدر مقام اِس کا
ترچناپلی مندراج سی ایک سو نبی[۱۹۰] میل گوشہ جنوب و مغرب کی طرف دکھن کو جھکتا
ہوا دریای کاویری کی داہنی کناری شہر پناہ کی اندر ایک پہاڑی کی اوپر بسا ہوا ہی +
باہر انگریزی فوج کی ایک بہت بڑی چھاونی ہی + شہر کی سامنی دریای کاویری
کی ایک اچھی ٹاپو کی اندر جوکہ تیرہ[۱۳] میل لمبا ہوگا ایک مندر شری رنگ جی کا
نہایت عظیم الشان بنا ہوا ہی + یہان تک کہ اُس کی باہر والی دیوار کا گھیرا
قریب چار میل کی ہوگا + اُس کی دروازی مین ستون تینتیس[۳۳] فٹ لمبی اور پانچ[۵]
فٹ دور کی موٹی پتھر کی لگی ہوئی ہین + اِس دیوار کی اندر ساڑھی تین[۳۰۰] تین سو فٹ
کی فاصلی پر پھر ایک کی اندر ایک چھہ دیوارین اَور ہین + یہہ دیوارین پچیس
پچیس فٹ اونچی اور چار چار فٹ موٹی ہین + اور اِن مین چارون طرف
چار چار دروازی لگی ہین + غرضکہ سات دیوارون کی اندر شری رنگ جی کا
مندر ہی + اُس کی گنبذ پر سونی کا ملمع کیا ہوا ہی + اور اُن سب دیوارون کی
درمیان مین جابجا مکانات اور دوکانین دیوالی اور دہرمشالی بنی ہوئی ہین +
چنانچہ ایک دہرمشالا اِتنا بڑا ہی کہ اُس مین ایک ہزار ستون لگی ہین + انگریز
لوگ اُوس مندر مین چوتھی دیوار کی آگی نہین جانی پاتی ہین + لیکن وہان کی

سنگِ موسیٰ کا ایک نا ندیا آٹھ ہاتھ بلند

کومبھ کونم جس کو لوگ کمبھا کولم بھی کہتے ہیں بہت عمدہ بنا ہی + پندرھوان
کی تھانون پر واقع ہی + صدر مقام اسی ہی تنجور کے پورب دریای کاویری کومبھ کونم ۱۵
سے ایک سو ساٹھ ۱۶۰ میل دکھن سمندر کے کنارے ناگور جس کو نگر کہتے ہین مندراج
بیوپار کی جگہہ ہی + مال کے جہاز آتے ہین + ری پر بسا ہی + یہہ مقام ایک
ڈیڑہ سو ۱۵۰ فٹ کا بلند ہی + مگر معلوم نہین یہان ایک چوکھونٹا مینار
گیا تہا اور کسنی بنایا ہی + کومبھ کونم ان کہ یہہ کس کام کے لیے بنایا
وہان سے پینتیس ۳۵ میل پچھم گوشہ شمال وغیرہ کمبھ گھون کا پرانا شہر
کاویری کی دو دھارا کے بیچ مین واقع [illegible] مغرب کی طرف جھکتا ہوا دریا کے
قدیم دار السلطنت ہی + یہان چلکر [illegible] یہہ شہر چول بنسی راجاؤن کا
برس اور رام سوامی کی لکھنی بموجب [illegible] مندر کے آگے کنڈ کے اوپر بارہوین
کے مہینے مین ہوا کرتا ہی + سولہوان [illegible] مین برس ایک بڑا میلا ماگھ
بہت آدمی مینا کشی بھی کہتے ہین تنجور [illegible] کو انگریز لوگ مدرا اور متھرا ۱۶
ہی + زمین یہان کی اونچی نیچی اور [illegible] جنوب و مغرب کی طرف
دلدل کے نزدیک کی بستیون کی آب [illegible] اکثر جنگل اور پہاڑ ہی

فٹ اونچی ایک ایک پتھر کی دہری لگی ہین + بس اسی حساب سی اُس مندر کی
عمارت کا اندازہ سمجھہ لینا چاہیی + مہادیو کو سوای گنگا جل کی دوسرا کوئی
جل نہین چڑہایا جاتا + مندر سی دو میل ہٹ کر سمندر کی کنارے پہ پامبن کا
بندر ہی + جاتری لوگون کی کشتی اوسی جگہہ لگتی ہی + سڑک پر وہان تک
بالکل سنگین فرش ہی + گلی کوچہ اور بازار چوڑی چکلی + دہرمشالی اچھی اچھی +
وہان کی پنڈا نی اپنی حویلی کی حاطی مین ایک بنگلا انگریزی بہت عمدہ تیار
کیا ہی + اُس پر سی دور دور تک سمندر اور لنکا کی طرف وہ پتھر اور
پہاڑ جس کو ہندو لوگ رام چندر کا بنایا ہوا پل کہتی ہین پانی مین ایک
سیاہ لکیر کی طرح دیکھائی دیتا ہی + پہلی وہ پل سمو چا تھا + چنانچہ سنہ ۱۴۸۰ع
تک لوگ اُس کی اوپر سی آتی جاتی تھی + مگر اب سمندر کی لہرون کی دہکون سی
جابجا ٹوٹ پھوٹ گیا ہی + ہندو لوگ اِس سبب یعنی پل کو کرامات
سمجھتی ہین + لیکن حقیقت مین یہہ کوئی معجزہ اور کرامات کی بات نہین
ہی + کیونکہ لنکا اور ہندوستان کی بیچ مین سمندر کی کھاڑی جو کہ ساٹھہ
میل چوڑی ہی پانی اُسمین ایسا چھچلا ہی کہ جہاز نہین نکل سکتا + بلکہ
گھوم کر یعنی لنکا کی پورب طرف سی جاتا ہی + رامیشور کی ٹاپو اور ہندوستان

کے بیچ مین اور منّار کے ٹاپو اور لنکا کے درمیان جو سیت ٹوٹنے سے چھوٹی موٹی ناو نکل جانے کی راہ ہوگئی ہے وہان بھی پانی پانچ فٹ سے زیادہ گہرا نہین رہتا + اور منّار اور رامیشور کے بیچ مین تو پانی اس قدر کم ہے کہ جس وقت سمندر کی لہر ہٹ جاتی ہے تو بالکل ریتا دیکھائی دینے لگتا ہے + پس خلاصۂ کلام یہہ ہے کہ اسی ریتے کے اندر ایک پہاڑ کا کرارا سا نکل آیا ہے اور اس پر بڑے بڑے ڈھوکے پتھر دوں کے پڑے ہین اسی کو وہان کے لوگ رام چندر کا سیت کہتے ہین + اس کے اخیر مین لنکا کے کنارے کے نزدیک منّار کا ٹاپو اٹھارہ میل لمبا اور اڑہائی میل چوڑا ہے + قلعہ بھی اس مین ایک بنا ہوا ہے + اور وہ سمندر کی کھاڑی جو کہ لنکا اور ہندوستان کے بیچ مین واقع ہے اوسیکے نام سے یعنی منّار کی کھاڑی پکاری جاتی ہے + ۱۳۳ ترنِلّوِلی متھرا کے دکھن گوشۂ جنوب مغرب کو جھکتا ہوا ہے + اس ضلع مین پہاڑ کم ہے + لیکن جنگل اُجاڑ بہت خصوصاً مشرقی حصّے مین تیج بشدت ہین + صدر مقام اس کا ترنِلّوِلی مندراج سے ساڑھے تین سو میل دکھن گوشۂ جنوب و مغرب کو جھکتا ہوا کماری راس سے اُنسٹھہ میل ہے + ترنِلّوِلی سے پورب سمندر کے کنارے پر توتکورِن مین غوطہ خور لوگ سیپ

ترنِلّوِلی

سی موتی نکالتی ہین + اٹھارہ سوان کو بمتور متھرا سی گوشہ شمال و مغرب
کی طرف ہی + یہہ ضلع تخمیناً نوسو فٹ سمندر سی اونچا ہوگا + لیکن سب
جگہہ ہموار اور برابر نہین ہی + کہین اس سی کم اور کہین زیادہ ہی +
اسمین جنگل اجاڑ بہت ہی + لوہی اور گو دنت کی اس ضلع مین کھان
ہی + یہان کی لوگ سانڈ کی پوجا کرتی ہین + اور جب کوئی سانڈہ مرجاتا
ہی تو اُس کو بڑی دھوم دہام سی دفن کرتی ہین + صدر مقام اس کا
کومیتور مندراج سی دوسو ستر میل گوشہ جنوب و مغرب کی جانب واقع
ہی + وہان سی چالیس میل گوشہ شمال و مغرب کی طرف ایک نہایت
پرفضا اور دلکشا مقام نیل گری کی پہاڑ کی اوپر ہی + نام اُس کا
اُتکمند ہی + یہہ جگہہ سمندر سی کچھہ اوپر سات ہزار فٹ اونچی ہی + یہان
انگریز لوگ ہوا کھانی آتی ہین + اور بہت سی کوٹھیان اور بنگلی اسمین
بنی ہوتی ہین + گرمی یہان مطلق نہین ہوتی + اس پہاڑ کی اندر ایک
جھیل بہت خوب چھہ سات میل کی گھیر مین پانی سی بھری ہی +
جاننا چاہئی کہ یہہ ساتون ضلع یعنی شیلم سی کومیتور تک دراوڑ دیس
کہلاتی ہین + اور اس دراوڑ کا نام شاسترون مین دنڈکارن بھی لکھا

ملیبار

ہی + اُنیسواں ملیبار جس کو ملی اور تریا راج اور کیرل بھی کہتی
ہین + یہہ ضلع کوئمبتور کی پچھم گھاٹ اُتر کر سمندر تک چلا گیا ہی
اِس ضلع مین جنگل اور پہاڑ بہت ہین + اور ندی نالی بھی افراط
سی ہین + مٹی یہان کی لال سرخی کی طرح ہی + بعضی پہاڑی ندی
کا بالو دھونی سی سونا بھی ہاتھہ لگتا ہی + زمیندار یہان کی یکجا
ہو کر کسی گانو مین نہین بستی + بلکہ سب لوگ اپنی اپنی کھیت کی پاس
الگ الگ مکان بنا کر رہتی ہین + لیکن مکانات ان لوگون کی صاف
ستھری اور اچھی خاصی ہوتی ہین + بیل لادنی لایق نہین ہوتی اسیواسطی
بار برداری اکثر مزدور کرتی ہین + یہان برہمن شودر یعنی نیچ ذات کو
نہین چھوتی بلکہ اپنی پاس تک بھی نہین آنی دیتی ہین + مگر نایر ذات
کی عورتون کو رکھنا عیب نہین سمجھتی ہین + نایر ایک شودر قوم کا
نام ہی + وہ لوگ دس برس کی عمر مین اپنی شادی کرتی ہین + لیکن
عورت کو اپنی گھر مین نہین لاتی اُس کی خوراک اور پوشاک کا خرچ اُس
کی گھر بھیج دیا کرتی ہین + اور وہ اپنی باپ کی گھر رہا کرتی ہی + وہان
جس مرد کو چاہتی ہی اپنی پاس بلاتی ہی + اُس کا خاوند ہرگز اُس کو

روک ٹوک نہین سکتا + اور یہی باعث ہی کہ وہان کی آدمی اپنی باپ کا
نام نہین جانتی ہین + اور بہن کی اولاد کو اپنا وارث بناتی ہین + ما
گھر کی مالک ہی + اور والدہ کی بعد بڑی بہن مالک ہوتی ہی + اور جب کوئی
مرجاتا ہی تو اُس کی بہن کی اولاد اُس کا مال اسباب بانٹ لیتی ہی + غرض
بڑی ماخولئی ہین وہ مرجو کہ وہان شادی کرتی ہین + عورتین خوبصورت ہوتی
ہین لیکن نہایت بی وفا اور بی حیا + اس ضلع کی آدمی قریب ڈیڑہ لاکھہ کی
کرشان ہین + یہہ بھی یاد رکھنا چاہیی کہ کیرل دیس گھاٹون کی نیچی نیچی
اُتّر طرف چندرگری ندی تک چلا گیا ہی + اور کلّی کوٹ اور تیلّی چیری
یہہ دونو ضلعی بھی جنکا بیان اب آگی لکھا جاتا ہی اسی کیرل دیس کی اندر
ہین + اور یہی ساری باتین ان دونون ضلعون مین بھی موجود ہین +
صدر مقام تریاراج کا کوچّی مندراج سی تین سو چھپن (٣٥٦) میل گوشہ جنوب و مغرب
٢٠ کلّی کو
کی طرف سمندر کی کنارے بسا ہی + بیسوان (٢٠) کلّی کوٹ ملیبار کی اُتر ہی + صدر
مقام اس کا کلّی کوٹ مندراج سی تین سو تینتیس (٣٣٣) میل گوشہ جنوب و مغرب کی
طرف پچھم کو جھکتا ہوا سمندر کی کنارے بسا ہی + یہہ وہی مقام ہی جہان
٢١ تیلّی چہ
پہلی پہل فرنگیون کا جہاز آن کر لگا تھا + اکیسوان (٢١) تیلّی چیری کلّی کوٹ

کی اُتر واقع ہی + صدر مقام اِس کا تِلّی چیری جس کو تالچیری بھی کہتی
ہین مندراج سی تین سو چالیس میل پچھم گوشہ جنوب مغرب کو جھکتا ہوا ۳۴۰
سمندر کی کنارے بسا ہی + بائیسوان منگلور جسی کانڑا اور تُلو کہتی ہین ۲۲ منگلور
تِلّی چیری کی اُتر واقع ہی + اس ضلع کی اندر پہاڑ ملیبار سی بھی زیادہ ہین +
گای بیل یہان کی بڑی بکری سی زیادہ بڑی نہین ہوتی + زمیدار اِس ضلع
مین بھی ملیبار کی طرح اپنی کھیتون کی پاس گھر بناکر رہتی ہین + یہان
جین لوگ بہت ہین + اور کرشتان بھی افراط سی ہین + ٹیپو سلطان کی باپ
حیدر نی یہان کی بہت کرشتانون کو قتل کیا + چنانچہ مشہور ہی کہ وہ
ساٹھہ ہزار کرشتانون کو پکڑ کر میسور مین لیگیا تھا + جسمین سی صرف پندرہ ۶۰۰۰۰ ۱۵۰۰۰
ہزار کرشتان واپس آئی + باقی سب ماری گئی + صدر مقام اِس کا منگلور
جسی کوڑیال بندر بھی کہتی ہین مندراج سی تین سو چھہتر میل پچھم سمندر کی کنارے ۳۷۶
واقع ہی + تیئیسوان ہنور منگلور کی اُتر گوا تک چلا گیا ہی + گوا پورتگیزون ۲۳ ہنور
کے عمل مین ہی + پرتگال کی رہنی والون کو پورتگیز کہتی ہین + یہہ
ضلع بھی تلو دیس مین گنا جاتا ہی + اور ساری باتین ویسی ہی رکھتا
ہی +

# بمبئی حاطہ

اب بمبئی حاطی کی ضلعون کا بیان لکھا جاتا ہی + پہلا ضلع

دہارواڑ ۱ دہارواڑ گوا کی پورب طرف ہی + صدر مقام اس کا دہارواڑ جس کو مسلمان لوگ
نصر اباد کہتی ہین بمبئی سی دو سو پچاسی ۲۸۵ میل دکھن گوشہ جنوب مشرق کو جھکتا
ہوا ہی + دہارواڑ سی پچاس ۵۰ میل اُتر گوکاک کی نزدیک ایک جگہ گت پربہ
ندی پہاڑ مین ایک سو چوہتر ۱۷۴ فٹ کی بلند پتھر سی چادر کی طور پر گرتی ہی +
برسات مین اس چادر کی چوڑان ایک سو انہتر گز سی کم نہین ہوتی + یہان
ایک مندر مہادیو کا ہی + اور جنگل بھی اُس کی آس پاس سہاونا ہی + دوسرا ۲
بیلگانو ۲ بیلگانو دہارواڑ کی گوشہ شمال و مغرب کی طرف ہی + آب و ہوا وہان کی
اچھی ہی + صدر مقام اس کا بیلگانو بمبئی سی دو سو بتیالیس ۲۴۲ میل دکھن گوشہ
جنوب و مشرق کی طرف جھکتا ہوا ہی + قلعہ اُس مین اچھا مضبوط بنا ہی +
خندق اُوس کی پہاڑ مین سی کاٹی گئی ہی + انگریزی فوج کی وہان چھاونی
کوکن ۳ ہی + تیسرا ۳ کوکن بیلگانو کی گوشہ شمال و مغرب کی طرف ہی + یہہ ضلع جنگل
پہاڑ اور ندی نالون سی بھرا ہوا ہی + صدر مقام اس کا رتنگری بمبئی سی
تھانا ۴ ایک سو چالیس ۱۴۰ میل دکھن سمندر کی کنارے ہی + چوتھا ۴ تھانا کوکن کی

اُتری ہی + صدر مقام اس کا ٹھانا ساشتی کی ٹاپو مین ہی + اس ٹاپو کو
وہان کی لوگ چھالتا اور شاسترے اور انگریز لوگ سالسٹ کہتی ہین +
بمبئی سی بیس میل گوشہ شمال و مشرق کی طرف اُتر کو جھکتا ہوا سمندر کی
کناری بسا ہی + ایک قلعہ بھی اُسمین بنا ہی + اس ٹاپو اور ساحل ہندوستان
کی درمیان سمندر کی کھاڑی ۱۰۰ دو سو گز چوڑی آن پڑی ہی + ٹھانی سی
تین کوس کی فاصلہ پر کنیری مین اس ٹاپو کی اندر کسی زمانی مین بدھ
کی مذہب والون نی پہاڑ کو تراش کر غار گوشہ عبادت اور مندر بنائی
تھی + اُنمین دو مورتین بدھ کی بیس بیس فٹ بلند اتبک موجود ہین
اور ایک ستون پر کچھ قدیم زمانی کی حرف بھی کھُدی ہوئی ہین + پانچوان
بمبئی ساشتی ٹاپو کی دکھن طرف واقع ہی + چند روز کی بات ہی کہ یہہ ٹاپو
پانی اور جنگل جھاڑیون سی گھرا ہوا تھا اور اگلی لوگ اس کی آب و ہوا
کی خرابی یہان تک لکھہ گئی کہ اس ٹاپو مین رہ کر کوئی آدمی تین برس
سی زیادہ نہین جی سکیگا + سبحان اللہ اب وہی بمبئی انگریزی سرکار کی
طفیل سی ایسا آباد اور صاف شفاف ہو گیا کہ آب و ہوا اور صفائی اور
دولت اور پارسیون کی عقلمندی اور خوش اخلاقی کی باعث بہت لوگ

بمبئی

اُس شہر کو کلکتی سی بہتر جانتی ہین + اِس ٹاپو کا بمبی نام پڑنی کی وجہہ یہہ ہی کہ وہان ممبا ایک دیبی کا نام ہی اُسی کی نام پر اِس کا نام ممبی پڑا + لیکن بعضی لوگ اِس کا اصل نام بمبہیا بتاتی ہین + کیونکہ پرتگالی زبان مین بمبہیا کی معنی اچھی کھاڑی ہی + اور پہلی یہہ ٹاپو پورتگیزون کی عمل مین تھا + سنہ ۱۶۶۱ مین جب پرتگال کی بادشاہ نی اپنی لڑکی کا بیاہ انگلستان کی بادشاہ سی کیا تو یہہ ٹاپو اُسنی اپنی داماد کو جہیز مین دیدیا + سابق مین یہہ دونون ٹاپو جُدا جُدا تھی + اور اُنکی بیچ مین سمندر کی کھاڑی چارسو ہاتھہ کی تھی + دکھن طرف بمبی کا ٹاپو ۹ نو میل لمبا اور اڑہائی میل چوڑا تھا + اور اُتر جانب ساشتی کا ٹاپو اٹھارہ ۱۸ میل لمبا اور تیرہ ۱۳ میل چوڑا تھا + مگر اب اِن دونون کی بیچ مین ایک بند باندھی جانی سی دونون ٹاپو ایک ہوگئی + زمین اِن ٹاپون کی پتھریلی ہی + عمارت مین کاٹھہ بہت لگاتی ہین + انگریزون کی کوٹھیون مین بھی اکثر کاٹھہ کی ستون اور تختون کا فرش رہتا ہی + انگریزی فوج کی سپاہی اِس حاطی کی اگرچہ پیمایش مین پانچ فٹ تین انچ سی زیادہ بلند نہین ہوتی لیکن لڑائی مین

محنت کش اور چالاک ہوتی ہین + بمبی حاطی کی گورنر اور کمانڈر انچیف
اور بورڈ آف ریوینیو اور سپریم کورٹ اور صدر نظامت اور دیوانی کی
جج سب اسی جگہہ رہتی ہین + قلعہ یہان کا خاصا مضبوط اور اُس ڈھنگ
کا بنا ہوا ہی کہ سمندر تین طرف سی گویا اُس کی کھائی ہو گیا ہی + زبان
یہان گجراتی بہت بولتی ہین + اور اُس سی اُتر کر مرہٹی اور کوکنی اور
اُن سی اُتر کر پھر اور سب زبانین بولی جاتی ہین + یہان پارسی لوگ
بہت رہتی ہین + یہہ قوم بڑی دولتمند ہی + عورتین اُنکی اکثر نیکبخت
ہوتی ہین + یہان تک کہ کسبی اِس قوم مین کوئی نہین ہی + اور یہان
اِس قوم کی رہنی کا باعث یہہ ہی کہ جب وقت ایران مین مسلمان کا عمل
ہوا تو اِن کی بزرگ لوگ وہان سی بھاگ کر یہان آن بسی + یہہ پارسی
لوگ ابتک اُسی طور سی سورج اور آگ کی پوجا کرتی ہین + صبح کو طلوع
آفتاب کی وقت سب کی سب سمندر کی کنارے میدان مین جا کر سورج کو
سجدہ کرتی ہین + اُس وقت کی کیفیت دیکھنی کی لایق ہی + اِن لوگون کا
قبرستان یعنی مُردہ رکھنی کا مکان جس کو دخمہ کہتی ہین شمار مین پانچ سی
زیادہ ہی + سب سی بڑا دخمہ چہار دیواری سی گھرا ہوا تخمیناً پچاس گز کی

گھیری مین ایک کھلا ہوا مکان ہی * اُس کی بیچ مین ایک کوا ہی * جو
پارسی مرتا ہی اُس کو ایک چادر مین لپیٹ کر اور اُس کی منہ مین روٹی
دیکی اُس مکان کی اندر رکھہ دیتی ہین * گوشت تو اُس کا کوّی اور گدھ نوچ
کھاتی ہین اور ہڈّیان جوڑ جاتی ہین انھین اُس کوی مین ڈال دیتی
ہین * وہان ایک کتّا بھی بندھا رہتا ہی * اور پارسیون کا عقیدہ
یہہ ہی کہ شیطان اُس مُردی کی جان پکڑنی وہان آتا ہی * یہہ کتّا بھونک
کر شیطان کو بھگا دیتا ہی * یہہ بھی اُن کا عقیدہ ہی کہ جس مردی کی
داہنی آنکھہ کو گدھ پہلی کھاوی وہ اچھا ہی * اور جس مُردی کی منہ مین سی
روٹی کتّا کھینچ لی جاوی اُس کی بہشتی ہونی مین تو کچھہ شک و شبہہ باقی نہین
ہی * کوئی کی ہڈّیان صاف کرنی کی واسطی اُس مکان کی تلی سی ایک سرنگ لگی ہوتی
ہی * تا کہ وہ کوا بھرنی نہ پاوی * امیر لوگ اپنی کنبی کی لیئی ایک دخمہ جدا
بنا رکھتی ہین * بمبئی کلکتّی سی ساڑھی نوسو میل پچھم ذرا گوشہ جنوب و
مغرب کی طرف جھکتا ہوا اور سڑک کی راہ ایک ہزار ایک سو پچاسی میل
پڑتا ہی * بمبئی کی قلعہ سی سات میل اور کوکن کی کنارے سی پانچ میل
گوڑا پوری تاپو ہی * انگریز لوگ اُس کو ایلیفنٹا آیل کہتی ہین یہہ تاپو

چھہ میل کی گھیری مین ہی + انگریزی زبان مین الیفنٹ ہاتھی کو کہتی
ہین + اور وہان اُترنی کی مقام پر پہاڑ کی اوپر ایک ہاتھی پتھر کا اتنا
بڑا کہ سچی ہاتھی سی تگنا اونچا بنا تھا + اسی واسطی اس ٹاپو کا یہہ نام مقرر
ہوا + اب وہ ہاتھی ٹوٹ پھوٹ گیا ہی + اس ٹاپو کی اندر پہاڑ تراش کر
مندر عجیب غریب کسی زمانی کی بنی ہوئی ہین + بڑا مندر اُس سی ملی ہوئی
مکانات سمیت دو سو بیس ۲۲۰ فٹ لمبا اور ڈیڑھ سو ۱۵۰ فٹ چوڑا ہی + اور
چھبیس ۲۶ اُسمین ستون ہین + اُس کی بیچ مین ایک مورت تین مورتون
والی بہت بڑی پندرہ ۱۵ فٹ اونچی رکھی ہی + اِس ایک ہی مورت مین
برہما بشنو اور شیو تینون کی چہری بنائی ہوئی ہین + داہنی طرف اُس کی
ایک مکان مین مہادیو کی اردھنگی سولہ ۱۶ فٹ اونچی بنی ہی + سوای اُس کی
اور بھی بہت سی مورتین تری دیوا اور اندرا اور اندرانی وغیرہ کی بنی
ہین + یہہ مقام دیکھنی کی لایق ہی + مگر بہت بے مرمت ہی + بعضی مورتین
ٹوٹ پھوٹ بھی گئی ہین + واہ کیا کارخانی ہین اُس قادر بیزوال کی +
جہان کسی زمانی مین برہمنون کی سوای کوئی قدم بھی رکھنی نہین پاتا ہوگا
وہان اب سانپ چھچھوندون کی ڈر کی مارے کوئی جاتا ہی نہین چاہتا + چھٹا ۶

پونا

پونا ٹھانو کی پورب طرف ہی + اس ضلع مین پہاڑ اور ندی نالی بہت
ہین + آب و ہوا یہان کی اچھی ہی + زمیدار قدکی ناٹی ہوتی ہین + صدر
مقام اس کا پونا بمبی سی ۷۵ پچہتر میل گوشہ جنوب و مشرق کی طرف سمندر
سی ۲۰۰۰ دو ہزار فٹ بلند ایک ٹیپر میدان مین موٹا ندی کی داہنی کنارے بسا
ہی + بازار یہان کا چوڑا ہی + اور مکانات مین لکڑی کا کام بہت ہی +
ایک لاکھہ آدمی سی زیادہ یہان بستی ہین + ساڑی ریشمی اچھی بنی
جاتی ہی + ۲۵ پچیس میل گوشہ شمال و مغرب کی طرف ایک کھڑی پہاڑ کی اوپر
لوہگڑھہ کا قلعہ مضبوط بنا ہی + پانی کا اس مین بہت آرام ہی + پونا سی
۳۰ تیس میل گوشہ شمال و مغرب کی طرف اتر کو جھکتا ہوا کارلی گانو کی
پاس بدھہ کی مذہب کی مندر پہاڑ تراش کر بنی ہوئی ہین + یہہ مندر بھی
قابل دیکھنی کی ہین + سب سی بڑا مندر ایک سو چھبیس ۱۲۶ فٹ لمبا اور
۴۶ چھیالیس فٹ چوڑا ہی + اس مین بدھہ کی مورتین اور مرد عورت
اور ہاتھیون کی صورتین نئی نئی طرح کی کھدی ہوئی ہین + پونا کی
دکھن گوشہ جنوب و مغرب کو جھکتا ہوا تخمیناً ۵۰ پچاس میل اور سمندر کی
کنارے سی ۲۵ پچیس میل پچھم گھاٹ مین مہابلیشور کا پہاڑ جو کہ سمندر سی

چار ہزار پانسو فٹ اونچا ہی صاحبان انگریز کی ہوا کھانی کی جگھہ ہی ✣
بلندی کی باعث ہمیشہ سرد رہا کرتا ہی ✣ بہت سی بنگلی یہان بنی ہوئی ہین ✣
گرمی بھر بمبئی حاطی کی انگریز لوگ بلکہ خود گورنر صاحب بہادر بھی اُسی مقام پر
آن کر آرام کرتی ہین ✣ دریای کرشنا اسی جگھہ سی نکلا ہی ✣ اسلیئی ہندو لوگ
اُس کو تیرتھہ کی جگھہ مانتی ہین ✣ ساتوان ستارا پونا کی دکھن واقع ہی ✣ ستارا
صدر مقام اس کا ستارا بمبئی سی ایک سو تیس میل گوشہ جنوب و مشرق
کی طرف دکھن کو جھکتا ہوا ہی ✣ قلعہ وہان کا تخمیناً آٹھہ سو فٹ بلند
ایک کھڑی پہاڑ کی اوپر مضبوط بنا ہی ✣ اور پہاڑ کی نیچی شہر بستا ہی ✣ شہر سی
کوس بھر کی فاصلی پر انگریزی فوج کی چھاونی ہی ✣ ستاری سی تیس میل
دکھن گوشہ جنوب و مغرب کو جھکتا ہوا پچھم گھاٹ کی دو ہزار فٹ بلند
ایک کھڑی پہاڑ پر واسوٹاہ نام ایک مضبوط قلعہ بنا ہی ✣ ستاری سے
ایک سو میل پورب گوشہ جنوب و مشرق کو جھکتا ہوا بھیما ندی کی داہنی
کنارہ پنڈرپور ہندؤن کا بڑا تیرتھہ ہی ✣ وہان وشنو کی مذہب کا ایک
مندر بنا ہی ✣ ستاری سی ایک سو چالیس میل گوشہ جنوب و مشرق کی طرف
بیجاپور یعنی وجی پور شہر پناہ کی اندر بسا ہی ✣ یہہ شہر کسی زمانی مین دکھن

کی بادشاہون کا دارالسلطنت تھا + مشہور ہی کہ اُس وقت اُوس مین
نولاکھہ چوراسی ہزار گھر تھی + اور ایک ہزار چھہ سو مسجدین تھین +
اگرچہ یہہ محض مبالغی کی بات ہی + اور ہرگز عقلمندون کی یقین کرنی لایق
نہین + توبھی اُس کی آس پاس دور دور تک کھنڈر اور حویلیون کی
نشان جواب تک موجود ہین اُس کی دیکھنی سی یہہ بات بی شک ثابت
ہوتی ہی کہ یہہ شہر کسی زمانی مین نہایت بڑا تھا + اس شہر کا اطراف
دلی کی اطراف سی بہت ملتا ہی + جس طور سی کہ وہان شہر کی باہر قطب صاحب
تک ہر طرف کھنڈر اور مقبری دیکھائی دیتی ہین اُسی طرح اس وجی پور
کی گرد بھی ٹوٹی پھوٹی مکانات اور مقبری نظر پڑتی ہین + دور سے
اُس کی گنبد اور مینارون پر نظر جانی سی یہی معلوم ہوتا ہی کہ کسی بہت
غدار شہر مین آن پہنچی + لیکن دروازی کی اندر قدم رکھتی ہی ہر طرف
کھنڈر دیکھائی دینی لگتی ہین + قلعہ ٹوٹا محل پھوٹا مسجد اور مقبری
ڈھی ہوئی سامنی ملتی ہین + دوکانین مکانات گری ہوئی + دیوارین نصف
کھڑی ہوئین اور پھاٹک سڑی گلی ہوئی لگی ہین + شہر پناہ کا گھیرا
آٹھہ میل کا اور دروازی سات ہین + ایک مقبرہ وہان کی بادشاہ

محمد شاہ کا ہے * اُس کا گنبد ڈیڑہ سو فٹ بلند ہے * اُس مین آواز ایسی
گونجتی ہے کہ گویا دوسرا آدمی صاف بولتا ہے * نوباغ کی باولی اور جامع مسجد
بھی موجود ہے * ایک مسجد ابراہیم عادل شاہ کی ہے * اِس کی بنائی مین سترلاکھ
روپیہ خرچ پڑا تھا * اور بادشاہ مذکور کا مقبرہ بھی سلامت موجود ہے * اُس
کی گرد سارا قرآن اِس خوبصورتی سے کُھدا ہے اور اُس پر سونی کا کام اور
رنگ آمیزی ایسی کی ہے کہ اچھی اچھی کتابون کی لوح پر بھی وہ کام دیکھنی
مین نہین آتا * غرض اُس مقبری کی خوبی دیکھنی سے تعلق رکھتی ہے * بازار
شہر کا اب بھی جو کچھہ کہ باقی رہگیا ہے وہ تین میل لمبا اور پچاس فٹ چوڑا
اور بالکل سنگین فرش کیا ہوا ہے * ایک مقام پر جس کو حلال خور کا بنایا
ہوا کہتی ہین پتھر کی زنجیرین لٹکتی ہین * ایسی عمدہ اور نفیس ہین کہ گویا
لوہیکی زنجیرین معلوم دیتی ہین * جوڑ اُس مین کہین ذرہ نہین * قلعہ کی
اوپر ایک توپ پیتل کی رکھی ہے * نام اُس توپ کا ملک المیدان ہے *
اُس مین گولا تینتیس ۳۳ من تین سیر کا سماتا ہے * یقین ہے کہ اتنی بڑی توپ
ساری دنیا مین نہ ملیگی * دلی کی تخت مین بیجاپور بھی ایک صوبہ گنا جاتا
تھا * آٹھوان شولاپور ستارے کی پورب واقع ہے * زمین زرخیز ہے * لاپور

صدر مقام اس کا شولاپور بمبئی سی دو سو تئیس ۲۲۳ میل گوشہ جنوب و مشرق کی طرف شہر پناہ کی اندر بسا ہی + قلعہ بھی وہان کا مضبوط اور انگریزی فوج کی چھاؤنی بڑی ہی + نواح احمد نگر پونا کی گوشہ شمال و مشرق کی طرف ہی + زمین یہان کی کوہستانی اور بلند ہی + موسم معتدل + صدر مقام اس کا احمد نگر جو کہ بادشاہی عملداری مین صوبہ احمد نگر کا دار الحکومت تھا بمبئی سی ایک سو پچیس ۱۲۵ میل پورب شہر پناہ کی اندر بسا ہی + قلعہ پاؤ کوس کی تفاوت پر سنگین بنا ہی + نواح ناسک احمد نگر کی گوشہ شمال و مغرب کی طرف ہی + صدر مقام اس کا ناسک بمبئی سی پچانوی ۹۵ میل گوشہ شمال و مشرق کی طرف دریای گوداوری کی بائین کنارے بسا ہی + ہندؤن کا تیرتھ ہی + برہمن وہان بہت بستی ہین + کہتی ہین کہ اس مقام پر رام چندر نی شرپنکھا کی ناک کاٹی تھی + اسی لئی اس جگہہ کا نام ناسک رکھا گیا + شہر سی پانچ میل کی فاصلی پر ایک پہاڑ کو تراش کر غار گوشہ عبادت کی طور پر بدھ کی مذہب کی مندر اگلی زمانی کی بنی ہوی ہین + انمین کچھ حرف بھی اسی وقت کی کھدی ہین + ناسک سی بیس میل گوشہ جنوب و مغرب کی طرف ترمنبک کا قلعہ پہاڑ کی اوپر مضبوط بنا ہی + اور نیچی شہر بستا

احمد نگر

ناسک

خاندیس

ہی + دریای گوداوری اسی پہاڑسی نکلاہی + ہندوون کا تیرتھہ ہی +
گیارہوان کھان دیس نایک کی اُتّرا ورساتپڑا پہاڑکی دکھن ہی +
یہہ پہاڑ بھیلون کی رہنی کی جگہہ ہی + بھیل لوگ ناٹی کالی اور گویاکہ
ننگی بھاگلپور کی پہاڑیون سی ملتی ہوئی تیرکمان لیئی رہتی ہین اور ایسی
بلانوش ہین کہ سب کچھہ چٹ کرجاتی ہین + مُردون کو زمین کی اندر
گاڑتی ہین + اور جو ذات پوچھو تو اپنی تئین اصل ہندو راجپوت
بتاتی ہین + اگرچہ اِس ضلع مین جنگل پہاڑ اور میدان تینون بہت ہین
لیکن صاف شفاف پانی کی چشمی جوکہ پہاڑ سی نکل کرتاپی ندی مین گرتی
ہین وہ نہایت آب وتاب کی ساتھہ دل کو لبھاتی ہین + بادشاہی
عمل داری مین یہہ ایک صوبہ گنا جاتا تھا صدر مقام اِس کا دھولیا
بمبئی سی دو سو میل گوشہ شمال و مشرق کی جانب پوجرا ندی کی کنارے
بسا ہی + دھولیا سی ایک سو میل پورب گوشہ شمال و مشرق کی طرف
جھکتا ہوا اسیرگڑھہ کا قلعہ جس کو آسیرگڑھہ کہتی ہین ساڑھی سات سو فٹ
کی بلند پہاڑ پر ہی + جسمین ایک سو فٹ اونچا لاتو نرا دیوار کی طرح سیدھا
کھڑا ہی + یہہ قلعہ گیارہ سو گز لمبا ہی اور ساٹھہ گز چوڑا نہایت مضبوط

بنا ہوا ہی + پانی بھی اُس کی اندر بہت ہی + اِن اوپر لکھی ہوئی تمام ضلعون مین
جو بمبئی کی گورنرکی کی تابع ہین + ایک تو ملک ہی دشوار گذار اور تِسپر
مرہٹون کی زمانی مین پہاڑون کی چوٹیون پر قلعی اِس قدر افراط سی
بنائی گئی کہ وہان ایک مسافرنی ایک منزل مین ایک جگہہ کھڑی ہوکر بیس
قلعی گنی تھی + لیکن اب سرکارنی اُن کو محض بیکار جان کر اور لٹیرون کا
اڈّا سمجھہ کر بہت سی گرا دئی + اور بہت سی بی مرمت پڑی ہوئی ہین +
سورت ۱۲ بارہوان سُورت کھاندیس کی پچھم طرف واقع ہی + اس ضلع مین پورب
اور دکھن کی جانب پہاڑ ہی اور باقی میدان + صدر مقام اِس کا سورت
بمبئی سی ایک سَو چھہتر میل اُتّر تاپی ندی کی بائین کنارے پر چھہ میل کی
گھیری مین شہر پناہ کی اندر بسا ہی + تین طرف تو شہر پناہ ہی اور چوتھی
طرف تاپی سی گھرا ہوا ہی + ندی کی کناری ایک چھوٹا سا قلعہ بھی ہی +
وہان جین مذہب والون نی جانورون کی پرورش کی واسطی ایک اسپتال
بنایا ہی + اُس مین جون اور کھٹمل جو چھوڑی جاتی ہین + اُن کو لہو پلانی کی
لئی فقیرون کو کچھہ خرچ دیکر اس بات پر راضی کرتی ہین کہ وہ وہان رات بھر
چارپائی سی بندھی پڑی رہین + اور جون اور کھٹمل اُنہین خوب کاٹ کر

اپنا پیٹ بھرین + کسی زمانی مین جب یہہ شہر صوبہ کھان دیس کا صدر
مقام تھا تب بڑی رونق پر تھا + بمبئی کی آباد ہونی سی اِس کی رونق
جاتی رہی + اب بھی آدمی اِس شہر مین ڈیڑہ لاکھہ سی زیادہ بستی ہین +
انگریزی فوج کی چھاونی بہت بڑی ہی + الغرض جاننا چاہیی کہ یہان تک
یعنی دریای نرمدا کی دکھن جو جو ضلعی بمبئی حاطی کی متعلق ہین شاستر مین
اِن سب کو مہاراشٹر دیس کہتی ہین + تیرہوان بھڑونچ سورت کی اُتر بھڑونچ ۱۳
واقع ہی + یہہ ضلع بمبئی حاطی مین بہت آباد اور زرخیز گنا جاتا ہی +
صدر مقام اِس کا بھڑونچ جس کا اصل نام بھرگکوش تھا بمبئی سی
دو سو پندرہ ۲۱۵ میل اُتر اور سمندر سی پچیس ۲۵ میل دریای نرمدا کی داہنی
کناری ایک بلند مقام پر بسا ہی + اب کچہ ویران اور بی رونق سا
ہو گیا ہی + اِس شہر مین بھی جین مذہب والون نی جانورون کی پرورش
اور تندرستی کی واسطی ایک شفاخانہ بنایا ہی + نام اُس کا پنجراپول
رکھا ہی + جو جانور بیمار یا سست ہو جاتا ہی اُس کو اُسمین رکھہ کر پالتی
ہین اور اُس کا علاج کرتی ہین + چودہوان کھیڑا بھڑونچ کی اُتر کھیڑا ۱۴
گائکواڑ کی عملداری سی بہت بڑو دل ملا چلا ہی + اور اِس ضلعی کی حصّی

اکثر چارون طرف سی غیر عمل داریون کی ساتھہ گھر گئی ہین + صدر مقام
اس کا کھیڑا ہمبئی سی دو سو ۲۸۰ اسی میل اُتر چھوٹی چھوٹی دو ندیون کی بہاڑ پر
شہر پناہ کی اندر بسا ہی + اس شہر مین جین مذہب والون کا ایک بڑا مندر
ہی + لکڑی کا کام اُس مین اچھا بنایا ہی + شہر سی ایک کوس کی تفاوت پر
انگریزی فوج کی چھاونی ہی + بندر دہوان احمد آباد و کھیڑی کی اُتر واقع ہی + احمد آباد
شاستر مین اس دیس کا نام سوراشٹر لکھا ہی + صدر مقام اس کا احمد آباد
ہمبئی سی تین سو ۳۰۰ میل اُتر سابہرمتی ندی کی بائین کنارے شہر پناہ کی اندر بسا ہی +
بادشاہی زمانی مین یہہ شہر صوبہ احمد آباد کا بہت بڑا صدر مقام تھا + چنانچہ
اب تک یہان اگلی زمانی کی عمارات کی نشان تیس ۳۰ میل کی گھیری مین موجود ہین +
مرہٹون نی اس ضلع کو تباہ کر دیا تھا + اب انگریزی سرکار کی سائی مین پھر
آباد ہوتا چلا ہی + آدمی اس مین ایک لاکھہ سی زیادہ بستی ہین + اس شہر
کی جامع مسجد مین ایک بات نہایت عجیب و غریب ہی + یعنی جو کوئی اُس کی
محراب کو ایک دھکا لگا وی تو مینار تھر تھرانی لگتی ہین + ایک مسجد یہان
نری سنگ مرمر کی بنی ہی + اُس مین سیپ اور چاندی اور ہاتھی دانت اور
قیمتی پتھرون کا کام کیا ہی + کسی زمانی مین اس شہر کا کمخواب مشہور و معروف

تھا ✣ لیکن اب ویسا اور اُس قدر نہین ہوتا ✣ سولھوان ۱۶ سندھه سمندر کی سندھه ۱۶
دریای سندھه کی دونون کنارے بھاولپور کی عمل داری تک چلا گیا ہی ✣ اور
پچھم کی سرحد اِس ضلع کی سمندر کی کنارے پر منبج ہی ✣ اِس کو ضلع نہین کہنا چاہیے
بلکہ ایک کمشنری سمجھنا مناسب ہی ✣ کیونکہ اِس کی واسطی ایک کمشنر مقرر ہی ✣
اور کمشنر کی زیر حکم تین اسسٹنٹ بطور کلکٹر مجسٹریٹ کی تین ضلعون مین یعنی
حیدرآباد اور کراچی اور شکارپور مین کام کرتی ہین ✣ اِس ضلع مین میدان
اور ریگستان بہت ہی ✣ اور کہین کہین چھوٹی چھوٹی پہاڑ بھی ہین ✣ مگر
دریای سندھه کی کنارے کی زمین خوب ہی زرخیز ہی ✣ اِس ضلع مین لوہی کی
کھان بھی ہی ✣ اور قوم یہان کی مسلمان اور جاٹ اور بلوچ ہین ✣
جسمین بلوچ کی قوم بڑی بدذات ہوتی ہی ✣ یہہ ملک کسی زمانے مین خوب
آباد تھا ✣ نشان مکانات اور مقبرون کی بہت جگہہ ملتی ہین ✣ لیکن اب تو
ایک مدت کی بدعملی سی یہہ حال ہوگیا ہی کہ اکثر منزلون تک کوئی گانو بھی
نہین نظر آتا ✣ یہان کی آدمی سکھون کی طرح اپنی بال بڑہائی رہتی ہین ✣
اور پگڑی تو ان کی اتنی بڑی ہوتی ہی کہ شاید تمام دنیا مین کوئی نہ باندھتا
ہوگا ✣ کتنون کی پگڑی اَسّی گز سی بھی زیادہ ہوتی ہی ✣ عورتین یہان کی

خوبصورت ہین فقیر لوگ یہان بہت ہوتی ہین ✢ صدر مقام اِس کا

حیدرآباد سندھہ کی وہ دہارا جس کا نام پھلالی ہی اُس کی داہنی کنارے

بسا ہی ✢ قلعہ ایک پہاڑی کی اوپر پختہ بنا ہوا ہی ✢ دریای سندھہ کی بڑی

دہارا وہان سی تین میل پچھم ہی ✢ چھہ میل اُتر ایک مقام ہی جس کا نام میانی

ہی ۱۸۴۳ء مین جنرل نیپیر صاحب نی دو ہزار آٹھہ سو سپاہ کی ساتھہ بائیس ہزار

بلوچون کو شکست دی تھی ✢ حیدرآباد سی تخمیناً پچاس میل دکھن ذرہ

گوشہ جنوب و مغرب کی طرف جھکتا ہوا دریای سندھہ کی داہنی کنارے پر

ایک پرانا شہر ہی ✢ نام اُس کا ٹھٹھا ہی ✢ کسی زمانی مین یہہ شہر نہایت

آباد تھا ✢ اور بڑی بیپار کا مقام تھا ✢ لیکن اب اِس مین تیس ہزار آدمی

بھی نہین نکلینگی ✢ یہان زندون کی بدلی ہر طرف مسلمانون کی مقبری اور

کھنڈرون کی ڈھیر نظر پڑتی ہین ✢ اندنون اِس شہر کی آبادی کی عوض

پچاس میل ہٹ کر کراچی بندر نی رونق پائی ہی ✢ اور دن پر دن ترقی

پر ہی ✢ مال کی سب جہاز اسی بندر مین آن کر لگتی ہین ✢ کراچی سے

نو میل گوشہ شمال و مشرق کی طرف گرم پانی کی سوتی ہین ✢ حیدرآباد

سی دو سو دس میل دکھن شکارپور بھی بڑی بیپار کی جگہہ ہی ✢ اور یہ

حیدرآباد سے دو سو میل اُتر گوشہ شمال و مشرق کو جھکتا ہوا دریاے سندھ
کے ایک ٹاپو مین بھکّھر کا قلعہ ایک چھوٹی سی پہاڑی پر واقع ہے + دیوارین
اُس مین کچی پکّی اینٹون کی دوہری بنی ہین + قلعہ کے دونون طرف یعنے
دریاے سندھ کے دونون کنارون پر رُوڑی اور سکّھر دو شہر بستے ہین +
رُوڑی بائین کنارے پر ہے + اُس مین قریب آٹھ ہزار آدمی کے بستے ہین +
اور بے رونق اور ٹوٹا پھوٹا سا ہے + اور سکّھر اُس سے بھی گھٹ کر ہے +
حیدرآباد کے گوشہ جنوب مشرق کی طرف جس مقام پر لُونی ندی رن
مین گرتی ہے اُسی کے پاس کچھ اُتر رن اور اُتّر کی جانب ریگستان
کے جنگل سے گھرا ہوا پارکر کے پرگنے مین ایک بستی پانچ سو جھونپڑون کی
ہے + نام اُس کا نگر ہے + کسی زمانے مین وہان دس ہزار آدمی بستے تھے +
یہہ بستی جین مذہب والون کا تیرتھ ہے + بہت جاتری لوگ اُس
ریگستان کے سفر کی مصیبت اُٹھا کر وہان گوڑی پارسناتھ کی مورت
کے درشن کو آتے ہین + مورت سنگ مرمر کی ہاتھ بھر سے کچھ زیادہ بلند ہے +
اُس کے ماتھے اور آنکھون مین جواہر جڑے ہین + نام اِس مورت کا
گوڑی اِس لیے پڑا کہ پہلے یہہ بنگالے کے اندر گوڑ مین تھی + اب یہہ مورت

نگرے کو زمینداروں کی دخل میں ہی + وہ لوگ اس کو زمین کے اندر
گاڑکر یا بالو مین چھپا کر رکھتی ہین + جب تک کہ جاتریون سی اچھی طرح
پوچھا نہین لیتی تب تک درشن نہین کرواتی + لیکن اب وہان رستی کی
تکلیف اور مصیبت کی باعث جاتریون کا جانا کم ہو گیا + اسلیے اُن
زمینداروں نی یہہ قاعدہ باندہا ہی کہ جس وقت جاتریون کی آنی کی خبر
سنتی ہین تو اکثر مورت ہی کو وہان سی تین منزل اِدہر ہوڑواڑی گانو
مین جو کہ رن کی کناری بسا ہی اُٹھا لاتی ہین +

## ہندوستانی عملداریان

جانا چاہی کہ جتنی ملک مین سرکار انگریزی کی عملداری ہی +
یعنی جسکی تحصیل سرکاری خزانہ مین آتی ہی + اور جہان عدالت دیوانی
فوجداری سرکار کی طرف سی جاری ہی اُن ملکون کا بیان تو ہو چکا اب
جس قدر کہ باقی رہا وہ ملک ہندوستانیون کی قبضی مین ہین + حالانکہ
اُنمین سی بہتیری راجا اور نواب لوگ اگلی عہدناموں کی بموجب صرف
برای نام خود مختار کہلاتی ہین + لیکن اصل حقیقت یہہ ہی کہ اب یہہ
کی سب سرکار کی دی ہوئی روٹی چین آرام سی کھاتی ہین + کیونکہ

سلطنت اور حکومت کی بنیاد فوج ہی وہ کسی کی پاس نہین + صرف
ایک نیپال والی ز پندرہ ہزار جنگی سپاہی رکھہ چھوڑی مین + اسی واسطی
ہم اب بھی اُس کو خودمختار راجا کہتی ہین + بہت مورخون نی اِن جواڑون
اور ریاستون کو قدیم عہدنامون کی بموجب خودمختار جان کر اُنھین
عہدنامون کی لکھی ہوئی درجون کی موافق ان کا بیان کیا ہی + لیکن عہدنامی
اکثر بدلتی رہتی ہین اور شرطین اونکی گردش زمانہ سی سدا گھتا بڑھا کرتی
ہین + اسلیی ہم اُس درجہ بدرجہ کی تحریر کو چھوڑ کر اوّل اب شمالی ہندوستان
کو لکھتی ہین + بعد اس کی مدھیہ دیس یعنی درمیانی ہند کا بیان + اور
پھر دکھن کی رجواڑون کا حال قلمبند کرتی ہین + مگر جن جواڑون کا احوال
یہہ آگی لکھا جاتا ہی اُنکی سوای اگر کسی جگہہ کا کوئی راجا نواب یا رئیس سننی مین
آوی تو اُس کو سمجھہ لینا چاہیی کہ یہہ ایک زمیندار یا معافی دار ہی + یعنی یہہ
یا تو سرکار کا یا کسی دوسری راجا کا مال گذار ہی + یا کسی حاکم کی دی ہوئی
معافی کھاتا ہی + دیوانی اور فوجداری کا اختیار مطلق نہین رکھتا اور اُس
کی علاقون کا تذکرہ اُنھین اوپر لکھی ہوئی ضلعون مین آگیا + یا نیچی لکھی ہوئی
رجواڑون مین آجاویگا + الغرض اُترا کھنڈ یعنی شمالی ہندوستان مین

**نیپال**

اوّل سلطنت نیپال ہی + سرحد اسکی پچھم مین کالی ندی ہی + یہہ ندی
مان سرووَر کی دکھن ہمالی سی نکل کر سرجو مین گرتی ہی + اور کمانون
کی سرکاری علاقی کو جدا کرتی ہی + اور پورب مین سرحد اسکی کنکئی ندی
ہی + یہہ ندی ہمالی سی نکل کر دوسری ندیون سی ملتی ملاتی ہوئی گنگا مین
آن گرتی ہی + اور شکم کی راج کو جدا کرتی ہی + اُتّر مین اسکی سرحد ہمالی
کی پار ملک تبّت ہی + اور دکھن مین سرحد اسکی پہاڑون کی نیچی کچھ دور تک
تو اوده کی اور پھر صوبہ بہار اور بنگالی کی سرکاری ضلعی ہین + یہہ راج
چار سو ساٹھہ (۴۶۰) میل لمبا اور ایک سو پندرہ (۱۱۵) میل چوڑا ہی + وسعت اسکی
پچاس ہزار ساڑہی چار سو (۵۰۴۵۰) میل مربع ہوویگی + دکھن طرف پہاڑ کی تلی
جو میدان کا ملک دس بارہ کوس کا ہی اُس کو ترائی کہتی ہین + اور ترائی
کی اوپر یعنی اُتّر کی طرف دس دس بارہ بارہ کوس تک پہاڑ ہین اُن
پہاڑون پر چڑھہ کر بڑی بڑی لمبی چوڑی دون ملتی ہین + ایسی کئی جن مین
کوسون تک سوای مٹّی کی پتھر دیکھنی کو بھی نہین ہی + پھر اُس دون کی
اُتّر ہمالی کی برفی پہاڑ ہین + اِس ملک مین زبرجد اور سونا مکھی اور لوہا
سیسا تانبا رانگا گندہک ہرتال اور سیندور کی کھان ہی + ندیون کا

بالو دہونی سی کچھ سونا بھی نکل آتا ہی + یہان گای کا دودھ بہت میٹھا
اور چکنا ہوتا ہی + اصل باشندی یہان کی صورت شکل مین چینیون سی
ملتی ہین + راجا اور ٹھاکر لوگ اپنی تئین آدی پور کی رانا کی اولاد سمجھتی
ہین + مکانات اور گلی کوچی نہایت غلیظ رہتی ہین + یہان تک کہ جگہہ کا
صاف رکھنا تو گویا یہہ لوگ جانتی ہی نہین + گوشت سی رغبت اِن کو
اِس قدر ہی کہ جانور کو بل دیکی اُس کا لہو تک پی جاتی ہین + اور کھانی
مین چاول اور لہسن بہت کھاتی ہین + لڑای مین یہہ لوگ دلیر اور خوب
مضبوط ہوتی ہین + آمدنی یہان کی تیئیس لاکھہ روپیہ سال ہی + پچاس
برس بھی نہین گذری کہ اِن لوگون نی کانگڑی تک پہاڑون مین اپنا عمل
کر لیا تھا + لیکن ۱۸۱۵ء مین جنرل اکٹرلونی صاحب نی ستلج کی اُس پار
شملہ سی بیس کوس پچھم ملون کی قلعہ مین نیپالیون کی فوج کو ایسی شکست
دی کہ وہ لوگ پھر اپنی اصل حد پر آگئی + اُس روز سی اِن لوگون نی
قدم اپنی حد سی باہر نہین نکالا + وہان کی راجا کی نشان پر ہنومان کا
نقش رہتا ہی + لونڈی غلام وہان اب تک بکتی ہین + راجا کا وزیر
جنگ بہادر چند روز گذری کہ انگلستان کو گیا تھا + اِس واسطی اُسنی

بڑا نام پایا ÷ یہہ وزیر بہت ہوشیار اور عقلمند ہی ÷ کیونکہ یہہ انگلستان
مین جاکر جو جو اچھی اچھی صاحبان منتظم کی تدبیرین اور سلطنت کی بندوبست
وغیرہ دیکھہ آیا ہی اُنمین سی بہت باتین رفتہ رفتہ نیپالیون مین بھی جاری
کرنا چاہتا ہی ÷ سبحان اللہ کیا خوب بات ہو کہ ہماری ہندوستان کی
دوسری راجا اور رئیس لوگ بھی اگر اسی طرح انگلستان کی سیر کا شوق
کرین اور اپنی رعیت کا بھلا چاہین تو پھر یہہ ملک کس واسطی خراب
ہونی پاوی ÷ دار السلطنت نیپال کا کاٹھہ مانڈو ہی ÷ صحیح نام اِس کا
کاشٹ مندر ہی ÷ ۲۷ درجہ ۴۲ دقیقہ اُتر عرض اور ۸۵ درجہ پورب
طول مین ایک دُون کی اندر جو کہ تخمیناً بائیس ۲۲ میل لمبی اور بیس ۲۰ میل چوڑی
ہوگی بشن متی ندی کی پورب کنارے پر جہان وہ باگھہ متی ندی سی ملتی ہی
بسا ہوا ہی ÷ یہہ دون کسی زمانی مین جھیل تھی ÷ چنانچہ پتھرون کی
نشان اور وہان والون کی پوتھیون سی اِس کا جھیل ہونا صاف
ثابت ہی ÷ یہہ مقام بنگالی کی میدان سی تخمیناً چار ہزار آٹھہ سو فٹ
اونچا ہی ÷ اور اگلی زمانی کی پوتھیون مین نام اِس کا گونگل پٹن
لکھا ہی ÷ مکانات یہان انیٹ لکڑی اور کھپریل کی ہین ÷ مگر

سب کی سب خراب اور واہیات ہین + یہان تک کہ خود مہاراج کی رہنی کا محل بھی قابل دیکھنی کی نہین + پاس ہی اس کی ایک مندر تلسی بھوانی کا ہی + اُس کی اندر مورت کی عوض خنجر لکھا ہوا ہی + اس مندر مین راجا رانی راجگرو اور پوجاری کی سوای کوی غیر آدمی نہین جانی پاتا ہی + نیپال کی صاحب رزیڈنت بھی اسی کاٹھہ مانڈو مین رہتی ہین + مشہور اور نامی برف کا پہاڑ جو کہ یہان سی دیکھای دیتا ہی نام اُس کا دھیبن ہی + وہ پہاڑ سمندر سی کچھ زیادہ چوبیس ہزار چھ سو فٹ اونچا ہی + ۲۴۶۰۰ اور چندر گری پہاڑ جو کہ کاٹھہ مانڈو کی نزدیک ہی کچھ کم ساڑھی آٹھہ ہزار فٹ بلند ہوگا + کاٹھہ مانڈو سی دو میل دکھن پورب کو جھکتا ہوا باگھمتی ندی کی پار للت پٹن تخمیناً پچیس ہزار آدمیون کی ایک بستی ہی + بہ نسبت کاٹھہ مانڈو کی اس کی عمارت بھی کچھ درست ہی + کاٹھہ مانڈو سی آٹھہ میل پورب گوشہ جنوب و مشرق کو جھکتا ہوا بھات گانو تخمیناً بارہ ہزار آدمیون کی بستی ۱۲۰۰۰ ہی + پرانا نام اس کا دھرم پٹن تھا + اس مین برہمن بہت رہتی ہین + اور مہاراج کا محل بھی بنا ہوا ہی + کاٹھہ مانڈو سی اکتالیس میل پچھم گوشہ ۴۱ شمال و مغرب کی طرف جھکتا ہوا پہاڑ کی اوپر ایک خاص بستی ہی +

نام اُس کا گورکھا ہی ✣ یہہ بستی دو سو گھرون کی ہی ✣ نیپال کی قدیم اجاون
کا مقام ولادت ہی ✣ اسی جہت سی اکثر نیپالیون کو خصوصًا صاحبان انگریز
لوگ گورکھی کہتی ہین ✣ اور بعضی گورکھالی بولتی ہین ✣ یہان ایک مندر
گورکھناتھہ کا بنا ہوا ہی ✣ ہمالی کی پہاڑون مین گنڈک ندی کی بائین
کناری سی نہایت نزدیک ہندون کا ایک بڑا تیرتھہ مُکتناتھہ ہی ✣
وہان سات سوتی گرم ہین ✣ اُن سب مین سی پانی بہ کر گنڈک مین
گرتا ہی اور نارائنی ندی کہلاتا ہی ✣ اُسمین ایک سوتا اگنی کنڈ کا نہایت
عجیب غریب ہی ✣ یعنی وہ ایک مندر کی اندر سی پہاڑ پر سی نکلتا ہی اور
اُس کی پانی پر آگ کا شعلہ اُٹھتا ہی ✣ باعث اس کا وہی سمجھنا چاہیی
جو کہ جوالامکھی مین گورکھہ ڈبی کی بیان مین لکھا گیا ✣ کاٹھہ مانڈو سی
آٹھہ منزل اُتّر برفستان مین ایک تیرتھہ ہی نام اُس کا نیلکنٹھہ مہادیو
ہی ✣ وہان بھی ایک کنڈ گرم پانی کا ہی ✣ دوسرا کشمیر اور جمبو ✣ کشمیر[۲]
یہہ علاقہ مہاراج گلاب سنگہ کی بیٹی کی عمل دخل مین ہی ✣ دریای راوی
اور سندھہ کی بیچ مین سارا کوہستان اسی علاقی مین گنا جاتا ہی ✣ بلکہ
ہمالی کی پار لدّاخ کا ملک بھی جو کہ ہندوستان کی حد سی باہر اور

تبت کا ایک حصہ ہی اب اسی علاقی کی ساتھہ مہاراج گلاب سنگہ کی بیٹی کی
پاس ہی + پس اس حساب سی یہہ راج گوشہ شمال و مغرب سی گوشہ جنوب و
مشرق کی طرف تخمیناً ساڑہی تین ۳۵۰ سو میل لمبا اور گوشہ شمال و مشرق سی
گوشہ جنوب و مغرب کی جانب اڑہائی ۲۵۰ سو میل چوڑا ہوگا + وسعت اسکی
پچیس ۲۵۰۰۰ ہزار میل مربع ہی + سرحد اس کی اُترّا اور پورب کی طرف چین کی
عملداری ہی + اور پچہم کی جانب افغانستان ہی + اور دکھن رُخ پنجاب کے
سرکاری ضلعی اور چمبا اور بسا ہر کی چھوٹی چھوٹی پہاڑی رجوا ہی ہین +
اس مین کشمیر کی دو ن پوتھی اور کتابو ن مین نہایت مشہور معروف ہی +
اور سچ ہی کہ اس کی تعریف جہان تک کی جاوی بجا ہی + اور جس قدر
صفت و ثنا ہی سب کشمیر کی لئیی روا ہی + یعنی اس طبقہ زمین پر نظیر اس کا
اگرچہ کوئی دوسرا مقام ہو تو ہو لیکن اس امر کا ہم محلکا لکھہ دیتی ہین کہ
کشمیر سی بہتر دنیا مین کہین کوئی جگہہ نہین ہی اور ہو ہی نہین سکتی +
پس ثابت ہوا کہ خالق زمین و آسمان نی گویا طبقہ کشمیر کو دنیا کی ساری
خوبیون کا نمونا بنایا ہی + اور اُس سرزمین کو جمیع اوصاف کا مجموعہ
ٹھہرایا ہی + یہہ ملک کوہستان ہمالی کی درمیان واقع ہی + جیسی کوئی

انگوٹھی بادامی ہو اس صورت سی یہان چارون طرف پہاڑ کھڑا ہی + اُس کی بیچ مین ایک میدان نگینہ سا آن پڑا ہی + یہہ میدان پچہتر میل لمبا اور چالیس میل چوڑا سیدھا ہی + اور میدان اور کوہستان سمیت یہہ مقام تخمیناً ایک سو دس میل لمبا اور ساٹھہ میل چوڑا ہی + اگلی زمانی کی پوتھیون مین لکھا ہی کہ کسی وقت مین یہہ ساری سرزمین پانی کی اندر ڈوبی ہوئی تھی + اور اس جھیل کو ستیسر کہتی تھی + کھان بھی اس ملک مین لوہی تانبی اور سُرمی کی ہی + درخت سایہ دار میوون کی یہان اس افراط سی ہین کہ کیا کوہستان اور کیا میدان تمام علاقی کو ایک گلزار سدا بہار کہنا چاہیی + اور ساری سرزمین کو ہرا بھرا سمجھنا لازم ہی + کیونکہ کوئی مقام ایسا نہین کہ جس کو دیکھہ کر غنچۂ دل شگفتہ اور مسرور نہ ہو + اور کوئی جگہہ ایسی کہان کہ جو سبزی اور پھولون سی بھرپور نہ ہو + اور پھر سبزہ بھی کیسا کہ گویا ابھی اس پر پانی برس گیا ہی + اور زمین ایسی شفاف اور سوکھی کہ اوس پر سو رہنی کو دل چاہتا ہی + مجال کیا کہ ذرہ کپڑی مین داغ لگ جاوی + اور کیا مقدور کہ کہین پانو مین کانٹا چبھنی پاوی + نہ وہان کیڑی مکوڑی کا نہ سانپ بچھو کا ڈر ہی + نہ کہین شیر یا تہی وغیرہ

موذی جانوروں کا گھر ہی + سبحان اللہ جہان بنفشہ گاے بھینس کے
چرنے مین آوی بھلا وہان کی سبزی کا بیان کہان تک کیا جاوی + گویا کسی
نی اپنی مہمان مسافرون کی آرام کی لئی سبز مخمل کا فرش بچھا رکھا ہی + اور
اچھا خاصا بچھونا لگا رکھا ہی + اور سبزی کی اندر جا بجا پھول سرخ زرد
سفید سیاہ سیکڑون قسم کی اس رنگ روپ سی ہر طرف کھلی رہتی ہین کہ جدھر
نظر پڑ گئی ادھر سی نہین دل چاہتا کہ نگاہ اٹھالین + اور دوسری طرف
نظر ڈالین + کہین نرگس ہی اور کہین سوسن + کہین گل لالہ ہی اور کہین
نسترن + چمپا اور چمیلی اور گلاب کا جنگل لگا ہی + پھولون کا عجیب تماشا
ہی + حویلی اور مکانات کی چھت وہان تمام مٹی کی بنی ہوئی ہین + بہار
کی موسم مین ہر شخص اپنی اپنی چھت پر پھولون کی بیج چھڑک دیتا ہی +
جب جنگل میدان مین ہر جانب کو پھول کھلتی ہین اور میوون کی درخت
کلیون سی لد جاتی ہین اس وقت شہر اور دیہات دونون ایک چمن بن جاتا
ہی + تب سب لوگ مل کر درختون کی تلی سبزون پر جا کر خوب چین اڑاتی
ہین + یعنی وہان چای اور کباب کھاتی ہین اور ناچتی گاتی ہین + اس
وقت ایک آدمی درخت پر چڑھ کر آہستہ آہستہ اس کی ڈالی ہلاتا ہی +

اور بڑی کیفیت دیکھاتا ہی + تب تو پھولون کا مینہ برس جاتا ہی +
اور یہہ جلسہ وہان گلریزیکا میلا کہلاتا ہی + پانی بھی کشمیر کا پھولون سی
نہین خالی ہی + آب وتاب اُس کی بھی ایک نرالی ہی + یعنی کنول پانی
کی اندر اس قدر کھلی رہتی ہین کہ اُس کی رنگون کی شعاع سی ہر ایک لہر
قوس قزح کا تماشا دیکھاتی ہی + اور دیکھنی والون کی طبیعت اُس پر
لہرائی جاتی ہی + بھادون کی مہینی مین جب میوہ پکتا ہی تو سیب اور ناشپاتی
وغیرہ توڑنی کی لیی فقط محنت درکار ہی اُس کی قیمت کا کوئی طلبگار نہین +
کیونکہ جنگل کا جنگل میوون کا پڑا ہی کوئی اُس کا خریدار نہین + یہان تک کہ
جو میوی باغون مین حفاظت کی ساتھہ پیدا ہوتی ہین وہ بھی ایک روپئی کی
تین چار سو سی کم نہین بکتی + ناشپاتی وہان کئی قسم کی ہوتی ہی مگر مبنگ
سب پر بالا ہی + اسی طرح سیب بھی بہت وضع کی ہوتی ہین ہر ایک اپنی
مزی مین نرالا ہی + اگرچہ برسات بالکل نہین ہوتی لیکن تراوت ہر دم
موجود ہی + آب و ہوا نہایت خوب ہی گرمی نیست و نابود ہی + پہاڑ اسکی
گرد اس قدر بلند ہین کہ بادل جو سمندر سی آتی ہین وہ اُوس کی آدھی قد پر
اٹکتی رہجاتی ہین + پار ہوکر کشمیر کی اندر نہین جانی پاتی + جاڑی مین تیز

مہینی برف خوب پڑتی ہی + اور سردی کی شدت رہا کرتی ہی + یہان تک کہ جھیلون پر یخ کی تختی جم جاتی ہین + اور بلور کی فرش کا تماشا دکھاتی ہین + تب سردی کی مارے وہان کی لوگ ایک انگیٹھی مٹی کی جو کہ جالیدار ڈبی کی طرح ہوتی ہی اُس مین آگ سلگا کر اپنی گردن مین لٹکائی رہتی ہین + اور اپنی زبان مین اُس کو کانگڑی کہتی ہین + تاکہ چھاتی گرم رہی + اور سردی بہت نہ لگی + باقی نو دس مہینی خوب موسم بہار ہی + نہ زیادہ گرمی ہی نہ بہت جاڑا ہی نہ گرد ہی نہ غبار ہی + نہ وہان کبھی لوہ چلتی ہی نہ آندھی آتی ہی + نہ طوفان کا نام ہی نہ کوئی بلا جاتی ہی + ماہ مئی اور جون مین دو چار چھینٹی مینہ کی پڑ جاتی ہین + وہ بھی ایک لطف تازہ دیکھاتی ہین + دریای وِتستا یعنی جھیلم اِس علاقی کی پورب سی نکل کر پچھم کو اِس خوبصورتی سی بہتا چلا گیا ہی کہ جیسی وہ سرزمین تھی ویسا ہی اُس کی لیی خدا نی یہہ دریا اُتار دیا + نہ بہت چوڑا ہی نہ تنگ ہی + پانی گہرا میٹھا ٹھنڈا اور خوش رنگ ہی + نہ اُس مین ایسا توڑ ہی کہ ناو کی واسطی کچھ خطر ہو + نہ پانی اُس کا ایسا بندھا ہوا کہ گندہ ہو جانی کا ڈر ہو + علاوہ اِس کی یہہ دریا کبھی بہت چڑھتا ہی نہ اُترتا ہی + ہمیشہ یکسان رہا کرتا ہی + اُس پر

لطف یہہ ہی کہ دونون کناری بھی اِس کی نہ بہت پست ہین نہ بلند بلکہ دو ہاتھہ سی زیادہ اونچا کوئی مقام نہین + اور تکلف یہہ کہ وہان بالو کا کہین نام نہین + اُس پر طُرّہ یہہ ہی کہ سب جگہہ لب دریا تک برابر پھول کھلی ہوئی ہین + اور درخت سایہ دار میوی کی دو طرفہ قطار باندہی آپسمین ہلی جلی کھڑی ہوئی ہین + اور درختون کی ڈالیان اتنی دور تک پانی کی اوپر جُھک جُھک پڑی ہین کہ ناو مین لوگ بیٹھہ کر آرام کی ساتھہ اِس سری سی اُس سری تک برابر سائی مین چلی جاتی ہین + اور بیٹھی ہی بیٹھی میوی توڑ توڑ کھاتی ہین + کہین بید مجنون پانی مین جُھکی ہین + کہین چنار زمرد کا چھتر سا باندھی کھڑی ہین + یہہ چنار بہت بڑا درخت ہوتا ہی + سایہ اِس کا خوب گھنا اور ٹھنڈا سخت ہوتا ہی + کہین سفیدی کی درخت سرو کی طرح سیدھی اور اُس سی زیادہ بلند اور قطع دار ایک قطار لگائی جمی ہین + دیکھنی والون کا دل بی اختیار لُبھائی ہوئی ہین + اِن درختون کی اندر گانو اور قصبی اِس وضع سی بسی ہین کہ وہ میوی کا بن گویا گھر کا ایک چمن معلوم دیتا ہی + اور رہنی والا اُس جنگل مین منگل کا مزہ لیتا ہی + دریا بڑھہ آنی کا وہان مطلق ڈر نہین + گھر بہ جانی کا

کبھی خوف و خطر نہین + اِسلیے وہان کے لوگ اپنے مکانات کی دیوارین
عین پانی کے کنارے سے اُٹھاتے ہین + اور ناوین کھے کر اپنے اپنے دروازون پر
لیجاتے ہین + اِس حساب سے کشمیر مین گویا گھر بیٹھے بنارس کا منگل ہے + اور
بارھون مہینے وہان سب کے لیے دن رات ایک منگل ہے + ناو کی سواری
یہان اِس قدر افراط سے ہے کہ تمام کام ناو سے نکلتے ہین + کیونکہ بہت لوگ
ناو پر چلتے ہین + چنانچہ دریافت ہوا ہے کہ یہان ناوین سب ملا کر شمار مین
تخمیناً دو ہزار ہین + اور پھر ناوین بھی کیسی کہ نہایت سبک شفاف
خوبصورت اور ہوادار ہین + نام اِس ناو کا وہان کے لوگون نے پرندہ
رکھ لیا ہے + اسم با مسمّے مشہور کر دیا ہے + آدمی بھی اِس ملک کے نہایت
حسین اور خوبصورت ہوتے ہین + حقیقت مین یہہ لوگ گلاب کے پھول کی
رنگت ہوتے ہین + الغرض کشمیر بے نظیر ہے اِسمین کچھ جاے تقریر نہین +
آب و ہوا مین یہان کے عجیب تاثیر ہے اِسمین حاجت تحریر نہین + لیکن
کشمیریون کا مکر و فریب ہندوستان مین مشہور ہے + اور شہرت اُنکی
باتون کی دور دور ہے + عورتین بھی وہان کی ایسی لڑاکا ہوتی ہین کہ ہمارے
ملک کی بھٹھیاریون سے بھی زیادہ لڑتی ہین + یعنی پانو مین سوپ باندہ کر

اور ہاتھہ مین موسل لیکر آپسمین جھگڑتی ہین + بستی یہان مسلمان کی ہی
اور ہندو قضبی ہین پر بشر ہندوون کا مطلق نہین مانتی + یعنی یہہ لوگ مسلمان
کی ہاتھہ کی روٹی پکائی ہوئی کھالینا کچہہ عیب نہین جانتی + یہہ کشمیری
دوسری ملک مین جاکر پنڈت کہلاتی ہین + لیکن کشمیر مین یہہ لوگ مسلمان کی
ہاتھہ کا پکایا مری سی کھانا کھاتی ہین + دار الحکومت اِس ملک کا شری نگر
ہی + یہہ شہر ۳۴ درجہ ۲۳ دقیقہ اُتّر عرض اور ۷۴ درجہ ۴۷ دقیقہ
پورب طول مین سمندر سی پانچ ہزار پانسو فٹ اونچا دریای جھیلم کی دونون
کنارون پر چار میل لمبا بسا ہوا ہی + شہر کا ہیکوہ گویا ایک باغ اچھا
خاصا سجا ہوا ہی + یہہ دریا شہر کی بیچ مین سی اِس طور پر نکلا ہی کہ لوگ
اپنی اپنی مکان کی کھڑکی اور برآمدون مین بیٹھی ہوی اِس مین کا پانی کھینچ
لیا کرتی ہین + سچ تو یہہ ہی کہ روی زمین کی تمام شہر اِس کی سامنی پانی
بھرتی ہین + یہان اِس دریا کا پاٹ ڈیڑھ سو گز سی زیادہ ہی + اور
ایک نہایت موقع کی ساتھہ کشادہ ہی + دریا کی پار اُترنی کی واسطی سات
پل کاٹھہ کی بندھی ہین + سب کی سب بہت خوش قطع قابل دیکھنی کی
ہین + جس آدمی کو جب کسی کی مکان پر جانا ہوتا ہی تو وہ بی تکلف ناو

پر سوار ہو لیتا ہی + اور وہان چل دیتا ہی + دوسری سواری کی مطلق
احتیاج نہین + گاڑی اور گھوڑی وغیرہ کا کوئی محتاج نہین + لیکن
شہر کی گلی کوچی غلیظ اور تنگ ہین + یہہ کشمیریون کی بدتمیزی کی رنگ
ڈھنگ ہین + مگر نہانی کی لیی حمام بہت بناتی ہین + دریا کنارے پانی کی
اوپر کاٹھہ کی صندوق سی لگائی ہین + اُسی کھول کر جب چاہتی ہین ایک
جگہہ سی دوسری جگہہ ناو کی طرح لیجاتی ہین + اور اُس کی اندر پردی مین
بیٹھہ کر بخوبی نہاتی ہین + عمارتین اس شہر مین اینٹ اور کاٹھہ کی بہت
خاصی ہین + کھڑکیون مین جالیان چوبی اچھی تراشی ہین + اُس کی اندر
برف کی موسم مین ٹھنڈی ہوا روکنی کی واسطی باریک باریک کاغذ لگایا
جاتا ہی + کیونکہ شیشہ وہان نہین میسر آتا ہی + اب ایک بات یہہ بھی یاد
رکھنی کی لائق ہی کہ جیسا کہ کشمیر تمام جہان کی صفتون کا انتخاب ہی +
ویسا ہی کشمیر مین ڈل وہان کی کل خوبیون کا لب لباب ہی + یہہ ڈل ایک
جھیل صاف شفاف پانی کی نہایت گہری ہی + اور تخمیناً دس میل گھیر
گھیری مین آ گئی ہی + دو طرف اُس کی پہاڑ کھڑا ہی لیکن پانچ سات کوس
کی فرق سی + اور دو جانب کو شہر سری نگر آن پڑا ہی ایک بڑی زرق

برق سی + نالون کی راہ سی دریای جھیلم بھی اُسمین مل گیا ہی + دریا کی وسعت کو اُس کی اور زیادہ بڑہا دیا ہی + کنارون پر اُس کی باغ سدا بہار کھڑی ہین + اور بیچ مین جا بجا ٹاپو گلزار پڑی ہین + اُن ٹاپو ؤن مین انگور اور بید مجنون وغیرہ نفیس نفیس درخت زیور کی طرح مرصع سجی سجای ہوی ہین + اور عمدہ عمدہ پھول رنگ برنگ کی نورتن کی مانند لگی لگائی ہوی ہین + تختون کی اوپر کھیری اور خربوزی کی کھیتیان ہر مقام پر + مرغابیان مزی سی کلولین کرتی ہوی اِدہر اُدہر + کہین کسی کی ناو نیلوفر کی اندر سی نکل آتی ہی + کہین انگور اور بید مجنون کی تلی تلی چلی جاتی ہی + جمعہ کی روز سب غریب امیر ناو مین سوار ہو کر سیر کی واسطی ڈل مین جاتی ہین + اور انہین ٹاپوؤن مین چای روٹی کھاتی ہین اور ناچتی گاتی بجاتی ہین + اُس وقت کی کیفیت دیکھنی کی لایق ہی لکھنی کی قابل نہین + کیونکہ کوئی تماشا اور بہار اِس جلسی کی مقابل نہین + اگلی لوگ جو کشمیر کی تعریف مین یہہ بات لکھ گئی ہین کہ وہان بوڑہا آدمی بھی جاوی تو جوان بن کر آوی + اور جوان جاوی تو عالم شباب پاوی + سو آتنا تو البتہ دیکھنی مین آیا کہ کشمیر مین جاتی سی دل انسان کا بیشک جوان چالاک چست ہو جاتا ہی + اور بدن کا

سست بھی وہان جاکر پھر تیلا رسیلا درست ہوجاتا ہی + جیسی کسی
ریگستان کی اندر جیٹھ بیساکھ کی گرمی کی جھلسی ہوئی آدمی کو اگر کہین
بسنت کی ہوا لگ جای تو دیکھو اُس کا وہ مُرجھایا ہوا دل کیسا بدل
جاویگا + اور کس قدر وہ شخص تروتازہ دیکھنی مین آویگا + اور پھر
یہہ تو ہوا بھی کشمیر کی فرحت بخش کیسی ہی + ظاہر ہی کہ جیسی ہی + کہ
اس کی سامنی دوسری جگہہ کی بسنت رت ایسی تیسی ہی + پس کشمیر مین
رہ کر کیونکر نہ انسان کی صورت بدل جاوی + اور کس طرح نہ بوڑھا
آدمی جوان کہلاوی **بیت** اگر فردوس بر روی زمین است +
ہمین است وہمین است وہمین است + جاننا چاہیی کہ ڈل کی کناری جہان
پانی چھچھلا رہتا ہی گھاس ٹپی بہت جمتی ہین + اُن سب گھاس تپون کو
وہان کی لوگ جڑسی کاٹ کر پانی مین پھینک دیتی ہین + اور جب وہ پانی
پر جمع ہوکر تیرنی لگتی ہین تو اُنکو آپس مین باندھ کر ایسا مضبوط کس دیتی
ہین کہ پھر وہ بکھر نہین سکتی تب اوسکی اوپر تھوڑی تھوڑی مٹی ڈال کر کھیرے
خربوزی تربوز وغیرہ کی بیج بو دیتی ہین + سوای بیج بونی کی اسمین محنت یا د
کچھ نہین کرنی پڑتی + جب پھل لگتا ہی تو جا کر بی تکلف توڑ لاتی ہین +

چوڑان اُس تختی کی دو گز رہتی ہی + اور لمبان کا کچہ ٹھکانا نہین + اور
یہہ سب تختی پانی کی اوپر ناؤ کی طرح پھرا کرتی ہین + اسی کو وہان کی
لوگ تختی پر کی کھیتی کہتی ہین + حاکم کی رہنی کی مکانات شہری نگر کی دکھن طرف
دریای جھیلم کی کناری بطور قلعہ کی برج ڈال کر بنی ہین + اُس کو شیر گڑھی
کہتی ہین + بادشاہی مکانون کا اب کہین تپا ٹھکانا بھی نہین ملتا +
جہان دولت سرای غنی جہانگیر بادشاہ کی محل کا نشان دیتی ہین وہان اب
کھیتی دہان کی ہوتی ہی + لیکن ایک دروازی کی تپھر کی اوپر جو کہ باقی رہگیا
ہی کچہ شعر فارسی کھُدی ہوی ہین + اُن شعرون کی پڑھنی سی معلوم ہوتا ہی
کہ کسی زمانی مین یہان پر ایک قلعہ بنایا گیا تھا + نام اُس کا ناگر نگر
تھا + جب تک وہ بنتا رہا تب تک کشمیر کی ساری آمدنی اُسی مین خرچ
ہو کر اُس کی علاوہ ایک کرور دس لاکھ روپیہ بادشاہ نی اپنی خزانی سی
اُس کی تعمیر کی لیی بھیجا تھا + نسیم اور نشاط اور شالامار یہہ تینون باغ
اُس وقت کی بنی ہوی اب تک ڈل کی کناری موجود ہین + لیکن نسیم کی
اندر جہان بادشاہ گھوڑا پھیرا کرتی تھی کل ہزار یا بارہ سو درخت چنار
کی بڑی بڑی کھڑی ہین + اور باقی نشاط اور شالامار دونون باغ ادھر

پڑی ہین + فوارے اُنکے ٹوٹی ہوئی اور مکانات گری ہوئی ہین + حوضون مین
پانی کی عوض سوکھی کائی جمی ہی + اور کیاریون مین پھول کی بدلی کھیتی ہو رہی
ہی + اللہ اللہ جس چمن مین جہانگیر بادشاہ اپنی نورجہان بیگم کی گلی مین ہاتھ
ڈالی مست ہوکر دونون جہان سی بیخبر پھرا کرتا تھا اُس گلستان کی یہہ نوبت
آوی + اور جو گلزار پر بہار کہ روی زمین پر بہشت کا نمونا ٹھہرتا تھا اُس
باغ کی یہہ گت بن جاوی + بیت مولف فنا سی کسی نی بنائی امن
یہہ سب چند روزہ کا دیکھا چمن + زعفران کشمیر مین ہر سال اَستر اَسّی
مَن پیدا ہوتی ہی + کاریگر بھی یہان کی دنیا مین مشہور معروف ہین +
خصوصًا شالباف تو ایسی جہان مین کہین نہین ہین + مگر شال پر یہان
کی آب و ہوا کا بھی اس قدر اثر ہی کہ وہی کاریگر اگر اس علاقی سی باہر
جاکر بنین ہرگز ویسی شال بنی نہین جاویگی + لیکن شالبافون کو وہان
دو چار آنی روز سی زیادہ ہاتھ نہین لگتا + محصول نہایت بڑا ہی + یعنی
جتنی روپی کا مال تیار ہوتا ہی اُتنا ہی اُس پر وہانکا حاکم شالبافون سی محصول
لیتا ہی + اب وہان کل شالبافون کی دوکانین تخمینًا چار پانچ ہزار ہین +
اور ایک زمانی مین ہملٹن صاحب کی تحریر بموجب سولہ ہزار ۱۶۰۰۰ دوکانین شمار

مین آئی تھین + وہ پشم جس سی یہہ شال دوشالی بنی جاتی ہین کشمیر مین
نہین ہوتی + تبت سی آتی ہی + کیونکہ وہ بکریان چھوٹی چھوٹی لمبی لمبی
بالون والی جن کی بدن پر یہہ پشمینہ ہوتا ہی سوای ملک تبت کی دوسری
جگہہ زندہ نہین رہتین + شری نگر کی اُتر کناری ایک چھوٹا پہاڑ
ہری پربت نام اڑہائی سو فٹ بلند ہی اُس کی اوپر ایک چھوٹا سا قلعہ بنا
ہوا ہی + اُس پر چڑہنی سی شہر اور ڈل دونون کی سیر بخوبی دیکھائی دیتی
ہی + کشمیری زبان مین بڑی تالاب کو ڈل کہتی ہین + اور چھوٹی کُنڈ کو
ناگ بولتی ہین + دریای جھیلم جس جگہہ سی نکلا ہی وہ مقام بھی دیکھنی کی لایق
ہی + نام اُس کا بیری ناگ ہی + یہہ ایک پہاڑ کی جڑ مین ہوی کی جنگل کی
اندر ایک کُنڈ ہشت پہل پچیس فٹ گہرا ہی + گھیرا اُس کا تخمیناً اڑہائی سو
ہاتھہ ہی + پانی اُس کا ٹھنڈا اور صاف ہی + مچھلیان اُس مین بہت ہین +
اور گرد اُس کی بادشاہی عمارت بنی ہی + اِسی کُنڈ کا پانی اُبلتا ہی اور
اُس پانی سی نہر جو کہ بہتی ہی وہی آگی جا کر دوسری سوتون سی مل کی وِتستا
یعنی جھیلم ہو گئی ہی + دو چار برہمن وہان رہا کرتی ہین + کیونکہ ہندو کا
تیرتھہ ہی + یہہ مقام بھی گوشہ تنہائی کی لایق بہت اچھا ہی + اندر جو

دلکشا اور پر فضا ہی + سوای اِس کی کشمیر مین اور بھی بہت سی کنڈ اور
سوتی ہین جس مین سی ندیان اور نہرین اِس افراط سی بہتی ہین کہ تمام
کھیتیان جو کہ اکثر وہان کی ہوتی ہین انھین کی پانی سی سینچی جاتی ہین +
تیرتھ ہندوٴن کی کشمیر مین کئی ایک ہین + لیکن سب مین نامی اور مشہور
معروف تیرتھ شری نگر سی آٹھ منزل اُتّر دکھن کی طرف پہاڑ کی اندر
جیوت لِنگ اَمرناتھ مہادیو کا تیرتھ ہی + وہان سال مین ایک روز
ساون مہینی کی پورنماشی کو اُس کا درشن ہوتا ہی + اُس دن بڑا میلا
لگتا ہی + رستا بہت دشوار گذار ہی + اخیر مین سات آٹھ کوس برف
کی اوپر چلنا پڑتا ہی + اور کپڑا پہن کر وہان کوئی نہین جانی پاتا +
ایک منزل پہلی ہی سی لوگ ننگی ہو جاتی ہین + یا بھوج پتر کی لنگوٹی باندھ
لیتی ہین + مندر اور مورت وہان کچھ نہین ہی + صرف ایک غار
گوشہ عبادت سا بنا ہوا ہی اُس مین پہاڑ کی برف ڈھل کر پنڈی
سی بن جاتی ہی + اُسی کو مہادیو کا لِنگ مان کر پوجا کرتی ہین + اُس
غار کی اندر کبوتر بھی رہتی ہین + جب وہ جاتریون کا شور غل سنتی ہین
تو گھبرا کر باہر نکل جاتی ہین + اِس بات پر وہان کی لوگون کا یہہ اعتقاد

ہی کہ خود مہادیو اور پاربتی کبوتر بن کر سب کو درشن دیتی ہین + شری نگر
کی گوشہ جنوب و مشرق کی طرف ایک دن کی راہ پر ایک کنڈ ہی +
نام اُس کا مٹن صاحب ہی + یہہ بھی ہندو کا تیرتھہ ہی + گرد اُس کی
عمارتین بنی ہین + تواریخون سی معلوم ہوا کہ کسی زمانہ مین یہان ایک مندر
بہت بڑا سورج کا تھا + اور صحیح نام اِس کا مارتند ہی + اُس مندر کا
کھنڈر اب تک کھڑا ہی + وہان کی لوگ اُسی کو رو پانڈو کہتی ہین + جگہہ
قابل دیکھنی کی ہی + قریب اُس کی ایک کوا بہت پُرانا اور گہرا ہی + مسلمان
لوگ اُس کو ہاروت ماروت کا قید خانہ سمجھتی ہین اور چاہ بابل کہتی ہین +
کشمیریون کی اعتقاد بموجب مٹن صاحب مین شرادہ کرنی کا اِس قدر
ثواب ہی کہ جیسا گیا کرنی مین ثواب حاصل ہوتا ہی + اِس علاقی مین اکثر
جگہہ اگلی زمانی کی عمارتین مسلمانون کی ہاتھہ کی توڑی ہوئی نظر آتی ہین +
وہان کی لوگ اُن عمارتون کو پانڈون کی بنائی ہوئی قرار دیتی ہین +
لیکن اکثر اُن مین سی بدھ کی مذہب والی راجاؤنکی ہین + شری نگر کی گوشہ
شمال و مغرب کی طرف تخمیناً تین منزل کی فاصلی پر ایک گانو ہی نام اُس کا
رسلو ہی + اُس مین کنڈ ہی + جس وقت پہاڑون پر برف گلتی ہی تو

زمین کی تلی تلی اُس کنڈ مین پانی کی باڑھہ اِس زور شور سی آتی ہی کہ بھنور پڑ جاتا ہی + اور جو کچھہ گھاس پات اور لکڑی اُس کنڈ کی تھاہ مین ہتا ہی سب کا سب ایکبارگی پانی کی اوپر تیرنی اور گھومنی لگتا ہی + یہہ دیکھہ کر ہندو ناداں خیال کرتی ہین کہ پانی مین دیوتا آترا + شہر نگر سی چالیس میل گوشہ شمال و مغرب کی جانب پچھم کو جھکتا ہوا اچھبل گانو کی قریب ایک قطعہ زمین ہی کہ وہ سدا گرم اور بشدت جلتی رہتی ہی + اُس مین کا نام سہویم ہی + معلوم ہوتا ہی کہ اُس زمین کی نیچی گندھک اور ہرتال وغیرہ مین سی کسی چیز کی کھان ہی

الغرض کشمیر جنت نظیر کا احوال بخوبی تمام قلمبند ہوا اور جس قدر وہان کی حال سی واقف ہونا ضرور تھا سب یہان لکھا گیا + اب باقی ایک نیا ماجرا اور بڑی غضب کی بات ہی + اور دل مین داغ کی طرح یاد رکھنی کی لایق وہان کی یہہ واردات ہی + کہ افسوس صد افسوس کشمیر سا گلزار سراپا بہار مقام دنیا کا بہشت سرکار نی ایک دیو سرشت کی حوالی کیا + اور ایسا نفیس اور عمدہ طبقہ گلاب سنگہ سی قصاب بی درد کی پنجی مین پھنسا دیا + مہاراج کی ساری ظلم کا بیان لکھنی کو ایک دفتر چاہیی + اور ہم کو

یہان تحریر مختصر چاہیے + اسلیے کچہہ قدری قلیل احوال اُس کا رقم کیا جاتا ہی
چنانچہ ایک ادنی سا ستم اُس کا یہہ دیکھنی مین آیا ہی + کہ اُس کی ملک مین
جسقدر غلہ پیدا ہوتا ہی نصفانصف وہ آپ زمیدارون سی بانٹ لیتا ہی +
اور پھر باقی آدہا بھی زمیدار کے پاس رہنی نہین دیتا بلکہ اُن سی مول لی لیتا ہے
لیکن اِس کم قیمت پر کہ اگر بازار مین ایک من کا بھاو ہو تو مہاراج اُس کو
دو من کی نرخ سی خرید کرتی ہین + مگر غضب کی بات یہہ ہی کہ اِس شدت
پر بھی زمیدار کا پنڈ نہین چھوٹتا + یعنی اب زمیدار کا مقدور نہین کہ
غلہ بونی کی واسطی بیج دوسری جگہہ سی لاوی + بلکہ زمیدارون کو حکم ہی
کہ مہاراج کی سرکار سی بیج خرید کیا کرین + لیکن اِس پر بھی یہہ اندھیر ہی
سنو کہ اگر بازار مین ایک من کا نرخ ہی تو سرکاری دوکان سی آدھی قیمت
پر یعنی ۲۰ بیس سیر کی بھاو سی ملیگا + اور زمیدار کو زبردستی لینا پڑیگا +
اُس پر تماشا یہہ ہی کہ اُن زمیدارون سی بیگار مین نوکری بھی لی جاتی
ہی + یعنی زمیدار لوگ حکم بموجب مہاراجا کی مُرغیان اور بطین پالتی
ہین + اور انڈی اُن کی چھاونی مین بیچ کر روپیہ مہاراج کی خزانی
مین ڈالتی ہین + بہتیری زمیدارون کو حکم ہی کہ جنگل سی گھاس لکڑی

کاٹ کر بازار مین بیچ لاوین + اور دام اوس کا سرکار مین داخل
کر جاوین + علاوہ اس کے جس قدر وہان اہل ہنر اور پیشہ ور ہین سب
کے اوپر نصفا نصف محصول مقرر ہین + یعنی بازار مین خواہ گھرون مین
جو کچھہ سودا بکتا ہی آدہا اوس مین سی بیچنی والا عند سرکاری ٹھیکیدار کی حوالی
کر دیتا ہی + اگر دہوبی کو کپڑی کی دہلائی کی دو پیسی ملین تو ایک پیسا اوس سے
مہاراج لین + رنڈی اگر اپنی خرچی کا ایک روپیہ تماشبین سی پاوی تو
آٹھہ آنہ اوس مین بھی سرکار کا حق ہی + روپیہ جو اوس کی ٹکسال سی نکلتا ہی
اوس مین آدھی چاندی اور آدہا تانبا ملا رہتا ہی + پہاڑ کی گھاٹیون پر
اسنی خوب مضبوط چوکی پہرا بٹھا دی ہین تا کہ کوئی رعیت ظلم ستم سی بھاگ کر
اوس کی عمل سی باہر نہ جانی پاوی + ان کشمیریون نی تو اب تک اوس کا راج
ختم کر دیا ہوتا لیکن اوس نی سب کو یہہ فقرہ دی رکھا ہی کہ جو کوئی اوس سے
بغاوت کریگا وہ مجرم انگریزی سرکار سی اپنی جرم کی سزا پاویگا + اس خوف
کی مارے بس ہان کوئی اکس نہین سکتا + آمدنی اوس کی تمام ملک کی سب ملا کر
تخمیناً ایک کرور روپیہ سال ہی ۱۰۰۰۰۰۰۰ جسمین پچیس لاکھہ ۲۵۰۰۰۰۰ تو خاص کشمیر سی حاصل
ہوتا ہی + اس تفصیل سی کہ آٹھہ لاکھہ ۸۰۰۰۰۰ روپیہ پشمینی کا محصول ہی + اور

ایک لاکھہ سی کچھ زیادہ اہل ہنر اور پیشہ ورون سی لیا جاتا ہی + بارہ لاکھہ
زمین کی جمع ہی + اور باقی چار لاکھہ دوسری چیزون کا محصول اور نذرانہ
ہی + جاننا چاہیی کہ مہاراجہ جمبو و کشمیر خود مختار صاحب سلطنت نہین ہین +
کیونکہ اُنکو انگریزی سرکار مین ہر سال اپنی عہدنامی بموجب کچھ دوشالی اور
گھوڑی وغیرہ نذرانی مین داخل کرنی پڑتی ہین + جمبو شہر نگر سی ایک سو
میل دکھن ہی + وہین سی کوہستان شروع ہوتا ہی + ایک چھوٹی سی
پہاڑی کی اوپر بسا ہوا ہی + نہ وہان پینیکو پانی اچھا ملتا ہی + اور نہ
کوئی اچھا درخت سایہ دار ہی + تھوہڑ اور کانٹون سی ہر طرف گھرا ہی +
اس جھاڑ جھنکھاڑ کو وہان کی رہنی والی مضبوطی کا باعث جانتی ہین +
لیکن ۱۸۴۵ع مین سکھون کی فوج نی اُس مقام کو آسانی سی گھیر لیا تھا +
جمبو سی تیئیس کوس کی فاصلی پر پُور منڈل مین مہاراجا گلاب سنگہ نی ایک
مندر مہادیو کا اچھا بنایا ہی + چوٹی پر اُس کی تمام سونی کا ملمع ہی + شری نگر
سی نوی میل دکھن دریای چناب کی بائین کناری ایک کھڑی پہاڑ کے اوپر
بہاسی کا مضبوط قلعہ بنا ہوا ہی + خزانہ مہاراج کا اُسی مین رہتا ہی +
شکلم ٣
تیسرا شکلم + پچھم طرف گنگی ندی اُس کی سرحد پر واقع ہو کر اُس کو

نیپال سی جدا کرتی ہی + اور اسی طور سی پورب کی جانب تشتا ندی اُس کو
بھوٹان سی الگ کرتی ہی + دکھن رخ کچہ دور تک نیپال اور کچہ دور تک
انگریزی علاقہ ہی + اور اُتر کی طرف ہمالی کی پار چین کی عملداری ہی + تخمیناً
ساٹھہ ٦٠ میل لمبا اور چالیس ۴٠ میل چوڑا ہی + وسعت اس کی ایک ہزار
چھہ سو ١٦٠٠ میل مربع ہی + نیپال کی ملک سی بہت ملتا ہی + وہان کی آدمی گوشت
پکا کھتی ہین + وہ لوگ سب کچہ کھا جاتی ہین + یہان تک کہ گای کی گوشت
سی بھی پرہیز نہین کرتی + تیرون کو زہر مین بجھاتی ہین + بدھہ کا مذہب
بہت رکھتی ہین + دار الحکومت اس کا تملنگ ہی + اس کو دموجنگ
بھی کہتی ہین + ٢٧ درجہ ١٦ دقیقہ اُتر عرض اور ٨٨ درجہ ٣ دقیقہ
پورب طول مین جھمیکو ما ندی کی کنارے پر بسا ہی + دارجلنگ کا پہاڑ
جو کہ سمندر سی سات ہزار فٹ بلند ہی اس راج کی گوشہ جنوب مشرق کی
طرف ہی + سرکار نی اُس کو انگریزون کی ہوا کھانی کی واسطی راجا سی لی لیا
ہی + اور اب اُس پر بہت سی بنگلی بن گئی ہین + یہہ دارجلنگ دانا پور
کی چھاونی سی سیدھا چوراسی ۸۴ میل اور سڑک کی راہ سی ایک سو پانچ ١٠٥ میل
ہی + چوتھا بھٹان + اگرچہ ہم لوگ ہمالی پار کوہستان مین نہاسکی بھٹائی

سے لیکر لداخ تک بلکہ تبت کے ساری ملک کو بھٹان یعنی بھوٹ کہتے ہین
لیکن انگریز لوگ اکثر اسی علاقے کو بھوٹ لکھتے ہین جسکا اب بیان کیا
جاتا ہے * جاننا چاہیے کہ یہہ علاقہ شلم کے پورب ہندوستان کے گوشہ شمال
و مشرق مین ہمالے کے اندر ایک سو کوس سے زیادہ لمبا اور تخمیناً پچاس کوس
چوڑا بادشاہ چین کے زیر حکم ہے * ہملٹن صاحب نے اپنی کتاب مین اسکا نام
مڈرویس لکھا ہے * یہان برسات بہت نہین ہوتی * اور ٹانگن اس
ملک کا مشہور معروف ہے * جس پہاڑ مین یہہ ٹانگن ہوتا ہے نام اس کا
ٹانگستان ہے * آدمی یہان کے بڑے مضبوط اور لمبے چھہ فٹ تک ہوتے ہین
رنگ ان لوگون کا سانولا بدن گٹھیلا انکھین چھوٹی مگر نوکین نکلی ہوئی
اور بھوین پلکین اور ڈاڑھی مونچھہ بہت کم اور ہلکی ہوتی ہین * اور
یہان کے لوگون کو عارضہ گھینگھی کا بافراط تمام ہے * چنانچہ بستی کا چھٹا
حصہ اسی مرض مین مبتلا ہے * تیر ان لوگون کے زہر مین بجھے رہتے ہین * کھانا
ان لوگون کا یہہ ہے کہ آٹا گوشت چاے نمک اور مکھن سب کو اکٹھا پانی
مین اوبال کر کھاتے ہین * مذہب بدھہ کا رکھتے ہین * راجا ان کا دہرم
راجا خاص بھگوان بدھہ کا اوتار کہلاتا ہے * اور ملک کے وزیر اعظم کو

دیورا جا کہتی ہین + دار الحکومت اُس کا تیسی سُو دن ۲۷ درجہ ۵ دقیقہ
اُتر عرض اور ۹۹ درجہ ۴۴ دقیقہ پورب طول مین پہاڑون کے اندر بسا
ہوا ہی + راجا کی رہنی کا قلعہ سات مراتب کا چوکھونٹا بنا ہی + اور سنگین
اچھا خاصا ہی + ہر ایک مراتب اُس کا پندرہ فٹ سی کم اونچا نہین ہی +
اُس کی اوپر تانبی کا ایک چھتر سونی کا ملمع کیا ہوا چڑہا ہی + وہ چھتر اچھا بڑا سا
ہی + بید اور حکیم کی وہان بڑی کمبختی ہی + یعنی جو کچہ دوا راجا کو کھلائی
پلائی جاتی ہی خواہ وہ جُلاب ہو یا دوسری چیز ہو پہلی اُس مین سی حکیم جی
کو کھلاتی پلاتی ہین + کاغذ وہان کا اِس قدر مضبوط ہوتا ہی کہ اکثر اُس
کو سُنہری رنگ کر قینچی سی کتر کی کلابتون کی جگہہ کپڑی کی ساتھ بُن کر
پہنتی ہین + تیسیسُو دن سی چالیس میل دکھن قلعہ چُوکا کی پاس تہینچیوندی
کی اوپر ایک پُل لوہی کی زنجیر کا بندہا ہوا ہی + وہان کی لوگ اُس پُل کو
دیوتاؤن کا بنایا ہوا جانتی ہین + پانچوان چمبا سکیت اور منڈی ۵ چمبا سکیت منڈی
یہہ تینون پہاڑی راج کشمیر کی گوشہ جنوب و مشرق کی طرف دریای
چناب اور ستلج کی درمیان مین واقع ہین + چمبی کا علاقہ دریاے
راوی کی دونون طرف مہاراجہ جمبو و کشمیر کی عملداری سی لیکر کانگڑے

کی انگریزی ضلعی تک چلا گیا ہی ✣ آمدنی اُس کی ایک لاکھ روپئی سال سی
کم ہی ✣ دار الحکومت اُس کا چمبا ۲ ۳۲ درجہ ۱۰ دقیقہ اُتر عرض اور
۷۶ درجہ ۵ دقیقہ پورب طول مین دریای راوی کی داہنی کناری بہت دلکشا
اور پُر فضا مقام پر بسا ہوا ہی ✣ سُکیت دریای ستلج سی بارہ ۱۲ میل داہنی کنارے
پر ۳۱ درجہ ۲۷ دقیقہ اُتر عرض اور ۷۶ درجہ ۵۸ دقیقہ پورب طول
مین بسا ہوا ہی ✣ ستلج کی کناری گرم پانی کا ایک سوتا ہی ✣ وہان کی لوگ
اُس کو تتّا پانی کہتی ہین ✣ اُس پانی کی ساتھہ گندھک بھی زمین سی نکلتی
ہی ✣ آمدنی سُکیت کی اَسّی ہزار روپئی سال تخمیناً ہی ✣ منڈی اِن تینون
مین سب سی بڑا ہی ✣ یعنی یہہ ملک ساڑھی تین لاکھہ ۳۵۰۰۰۰ روپئی سال کی آمدنی کا
ہی ✣ سُکیت اور انگریزی ضلع کانگڑا کی بیچ مین واقع ہی ✣ اس مین لوہی
اور نمک کی کھان ہی ✣ لیکن نمک اچھا نہین ہوتا ✣ دار الحکومت اُس کا
منڈی ۳۱ درجہ ۴۴ دقیقہ اُتر عرض اور ۷۶ درجہ ۵۳ دقیقہ پورب
طول مین دریای بیاس کی بائین کناری پر بسا ہوا ہی ✣ وہان سی پچیس ۲۵ میل
گوشہ شمال و مغرب کی طرف دریای بیاس کی بائین کناری ایک پہاڑ کی اوپر
قلعہ کملا گڑھہ ایک ہزار پانسو ۱۵۰۰ فٹ اونچا بہت مضبوط بنا ہوا ہی ✣

منڈی سے دس میل میدان کی طرف ہندو کا ایک تیرتھ ریوالسر ہے + بلکہ وہان کی درشن کی واسطے بدھہ کی مذہب والی بھوٹیے بھی آتی ہین + حال اُس کا یہہ ہی کہ پہاڑون کی اندر پاؤ کوس کی گھیر مین ایک جھیل صاف شفاف پانی سے بھری ہوئی ہی + اُس مین نہانی کی واسطی پچھم کی کنارے پر ایک چھوٹا سا گھاٹ پختہ بنا ہوا ہی + اُس جھیل کی اندر سات بیڑے تیرتی ہین جو دیکھنی مین وہ سب ہو بہو چھوٹی چھوٹی ٹاپو معلوم دیتی ہین + لیکن وہان کی لوگ اُس کو بیڑا کہتی ہین + اُن بیڑون پر گھاس تیلی اور بیل بوٹی اور نرکٹ اور بھنگر یا وغیرہ بھی جم گئی ہین + مگر سب سے بڑا دس ہاتھ سی زیادہ لمبا کو بڑا نہین ہی + جب یہہ بیڑی کنارے پر آن کر لگتی ہین تب اگر کوئی پانی مین غوطہ مار کر اُن بیڑون کی پیندون کو جانچی اور اوپر نیچے اچھی طرح غور سے نگاہ کری تو اُس کو بخوبی اور صاف ثابت ہو جاویگا کہ اِن سب بیل بوٹون کی جڑین آپسمین اس قدر مضبوط گُتھی ہوئی ہین اور آندھی پانی سے اُن پر کنکر اور مٹی بھی اتنی پڑ گئی ہی کہ یہہ بیڑی دیکھنی مین تو ایک پتھر کی چٹان سی معلوم ہوتی ہین لیکن تیرنی مین خاصیت کاٹھہ کی رکھتی ہین + جاننا چاہیے کہ بہتیری ایسی درخت ہوتی ہین کہ جس کی جڑین آپسمین اسی طور سے گُتھی رہتی

ہین + اور اکثر مٹی بھی ایسی قسم کی ہوتی ہی کہ جب گرمی مین سوکھہ کر پھٹ
جاتی ہی اور پھر برسات مین پانی کی بارہ آتی ہی تو اُن درختون کی جڑ آپس مین
گتھی ہونی کی باعث وہ تختی کا تختہ زمین سی جُدا ہوکر پانی مین تیرنی لگتا ہی +
چنانچہ دیکھو اُمریکا مین مکسیکو شہر کی نزدیک ایسی بڑی بڑی بیڑی پانی پر تیرتے
ہین کہ اُن پر کھیتیان ہوتی ہین + اور باغ اور چھپر بناتی ہین + اور دیکھو
فرانسیس مین بھی سینٹ اُمر کی نزدیک بیڑی جو کہ تیرتی ہین اُن کی اوپر گائی بیل
چرتی ہین + اور کشمیر مین بھی جھیلون کی اندر بیڑون پر کھیتیان ہوتی ہین +
الغرض جو کوئی وہان کچھہ روز رہی تو بخوبی دیکھہ سکتا ہی کہ یہہ بیڑی ہوا اور
پانی کی زور سی وہان ترا کرتی ہین + اور کبھی کبھی جب کنارے پر جا لگتے ہین تو
وہان کی پنڈا لوگ بھی جاتریون کی نگاہ بچا کر اُن کو دھکا دیتی ہین +
پس یہہ عقیدہ لوگون کا سراسر واہیات ہی کہ ریوالسر مین پتھر کی پہاڑ تیرتی
ہین اور پنڈاجی کی بلانی سی جاتریون کی پوجا لینی کو خود بخود کنارے پر چلا آتی
ہین + چھٹا ستلج اور جمنا کی بیچ پہاڑی راجا رانا اور ٹھاکرون کے
علاقی + ان مین سی کہلور اور سرمور اور بساہر یہہ تین تو تخمیناً لاکھہ لاکھہ
روپئی سال کی آمدنی کی رجواڑی ہین اور باقی بارہ ٹھکرائیون کی رانا

ستلج اور جمنا بیچ کی رجواڑ

تیس ہزار ۳۰۰۰۰ سی لیکر تین سو روپیہ تک سال کی آمدنی رکھتی ہین + کہلور کا
دار الحکومت بلاسپور ۳۱ درجہ ۱۹ دقیقہ اُتر عرض اور ۷۶ درجہ ۴۵
دقیقہ پورب طول مین دریای ستلج کی بائین کنارے ایک بہت دلکشا اور
پُر فضا مقام پر سمندر سی ایک ہزار پانسو فٹ ۱۵۰۰ اونچا بسا ہوا ہی + بلاسپور
کی پچھم دو روز کی راہ پر ستلج کی اسی کنارے ایک پہاڑ کی اوپر جو کہ تخمیناً
تین ہزار ۳۰۰۰ فٹ اونچا ہوویگا نینا دیوی کا مندر ہی + میدان سی پہاڑ پر
چڑہنی کی واسطی تخمیناً چار ہزار ۴۰۰۰ سیڑھیان کہین پہاڑ کاٹ کر اور کہین پتھر
جوڑ کر بنائی ہین + مندر پر سی عجب کیفیت نظر پڑتی ہی + یعنی ایک طرف تو
انبالی اور سرہند کا میدان دیکھائی دیتا ہی + اور دوسری طرف ہمالی
کی برفی پہاڑ اور نیچی دور تک ستلج کا بہنا نظر آتا ہی + دار الحکومت
سرمور کا ناہن ۳۰ درجہ ۳۰ دقیقہ اُتر عرض اور ۷۷ درجہ ۱۵ دقیقہ
پورب طول مین سمندر سی تین ہزار ۳۰۰۰ فٹ اونچا دریای جمنا سی بیس میل ہٹکر
کنارے واقع ہی + بساہر کا علاقہ دریای ستلج کی کنارے کنارے ہمالی پار
چین کی سرحد سی جا ملا ہی + دار الحکومت اس کا رامپور ۳۱ درجہ ۲۷
دقیقہ اُتر عرض اور ۷۷ درجہ ۴۰ دقیقہ پورب طول مین سمندر سے

تین ہزار تین سو فٹ اونچا ستلج کی عین بائین کناری پر نہایت تنگ اور
گڈھب مقام پر بسا ہوا ہی + پہاڑ وہان ایسی اونچی نیچی اور درختون سی خالی
ہین کہ وہ مقام ہرگز آدمی کی قیام لایق نہین تھا + رام پور مین اکثر لوگ
طور پر پشمینی کی سفید چادرین بیس بیس روپیہ کو بہت عمدہ بنائی ہوئی ملتی
ہین + تعریف اُس کی نرم اور گرم ہونی کی ہی + انگریز لوگ اُس کو بہت
پسند کرتی ہین + اور ولایت کو لیجاتی ہین + کناور کا پرگنہ اس راج مین
بہت اچھا ہی + چنانچہ انگریز لوگ برسات مین شملا سی ہوا کھانی کی واسطی
اُسی طرف جاتی ہین + وہان برف کی بلند پہاڑ آڑی آجانی کی باعث کشمیر
کی طرح اُس جگہہ بھی برسات نہین ہوتی + اور آب و ہوا نہایت اچھی
ہی + لیکن دوسری بات لایق لکھہ رکھنی کی یہہ ہی کہ یہان اب تک پانڈون
کی طرح بہت سی بھائی مل کر ایک ہی عورت سی شادی کر لیا کرتی ہین + اور
ان پہاڑون مین عورت کی واسطی ایک خاوند کو چھوڑ کر دوسری کی پاس
چلی جانا عیب نہین ہی + چنانچہ ایسی عورتین یہان نہایت کم ہین کہ جنھون
نی دو دو تین تین خاوند نہین بدلی + شملا سی نیچی کوہستانیون کا یہہ بھی
ایک دستور عجیب و غریب ہی کہ جب اُن کا لڑکی لڑکا چھہ سات مہینی کا ہوا

تو اُس کو نور کی تڑکی ہی اپنی گانو کی نزدیک درختون کی سائی مین پانی کے
جھرنی کی نیچی ایک ایسی مقام پر لیجا کر سلا دیتی ہین کہ اُس جھرنی کا پانی عین اُسکی
چاندی پر گرا کرتا ہی + الغرض ایک دو عورتون کی حفاظت اور نگھبانی مین
گانو کی تمام لڑکی وہان پانی کی تلی دن بھر سوتی رہتی ہین + اور اِس کو نالو دینا
کہتی ہین + اگر اِسی طرح مُدام اُن لڑکون کی سر پر نالو نہین دیا جاوی تو وہ
ہرگز آرام نہ پاوین + بلکہ اُن کو نیند بھی نہ آوی + یہان تک کہ وہ اپنا سر
کھجلاتی کھجلاتی مری جاوین + ساتوان گڑھوال بساہر کی حد سی ملا ہوا گڑھوال
جمنا اور گنگا کی بیچ مین ساڑھی چار ہزار میل مربع کی وسعت رکھتا ہی + اور
تخمیناً ایک لاکھ روپیہ سال کی آمدنی کا ملک ہی + راجا وہان کا ٹیہری
مین رہتا ہی + وہ ۳۰ درجہ ۲۳ دقیقہ اُتر عرض اور ۷۸ درجہ ۲۰ دقیقہ
پورب طول مین سمندر سی دو ہزار دو سو فٹ اونچا گنگا کی بائین کنارے بسا
ہوا ہی +

اُترا کھنڈ کی تمام رجواڑون کا بیان ہو چکا + اب وہ
ریاستین لکھی جاتی ہین جو مدھیہ دیس مین ہین + پہلا بگھیل کھنڈ + بگھیل کھنڈ
یہہ راج ضلع مرزاپور کی دکھن سون ندی کی دونون طرف بندھیل کے

کوہستان مین واقع ہی + اُتر دکھن اور پورب طرف اِس کی صوبہ الہ اباد
اور بہار کی انگریزی ضلعی ہین + اور پچھم کی جانب بُندیل گھنڈ کا علاقہ ہی +
وسعت اِس کی دس ہزار میل مربع ہی + اور آمدنی اِتنیمین بیس لاکھ روپیہ
سال ہی + اِس راج مین ندیون کا پانی کئی جگہہ اونچی اونچی پہاڑون پر سی
گرتا ہی وہ مقامات قابل دیکھنی کی ہین + اُس جنگل اور کوہستان مین
پانی کی گرنی کا شور پڑنا اور اُس کی چھینٹون کا ہوا مین اُڑنا خلوت پسند لوگون
کو بڑی کیفیت اور بہار دیکھاتا ہی + بیہڑ کا جھرنا تخمیناً سوا سو گز کی بلندی
سی پانی کی ایک دہار ہو کر گرتا ہی + اُس سی ایک کوس کی فاصلی پر ٹونس
کا جھرنا ہی + اگرچہ بلندی مین تو وہ ستر گز سی زیادہ نہین ہی لیکن فلٹن صاحب
نی ستمبر مہینی مین جب اُس کی پانی کی دہار دیکھی تھی تب بیس گز چوڑی اور
تین گز موٹی تھی + دار الحکومت اِس راج کا ریوان بچھیا ندی کی داہنی
کنارے ہی ۲۴ درجہ ۳۴ دقیقہ اُتر عرض اور ۸۱ درجہ ۱۹ دقیقہ پورب طول
مین بسا ہی + راجا کی رہنی کا قلعہ سنگین عین ندی کی کنارے پر ہی + دوسرا

بُندیل ک

بُندیل کھنڈ پورب طرف اِس کی ریوان کا راج ہی + اور پچھم کی جانب
گوالیر کی عملداری ہی + اُتر رخ صوبہ الہ اباد کی انگریزی ضلعون سی گھرا

ہوا ہی اور دکھن کو اوسکی ساگر زیدا کا علاقہ پڑا ہی + یہہ راج سارا بندھہ
کی کوہستان کی اندر ہی + کسی مقام بلند پر سی اگر کوئی بندیل کھنڈ کو دیکھی تو
اُس کی پہاڑون کا اُتار چڑہاو ٹھیک سمندر کی لہرون کی طرح نظر پڑتا ہی +
لیکن دو ہزار فٹ سی زیادہ اونچا پہاڑ کوئی نہین ہی + لوہی کی کھان ہی +
بندیل کھنڈ کی اندر دتیا اُرچھا چارکھاڑی چھترپور اجی گڑھہ
پنا سمتھر اور بجاور یہہ آٹھہ تو چھہ ہزار میل مربع کی وسعت مین جوار
ہین + اور باقی قریب چوبیس بہت ہی چھوٹی چھوٹی جاگیردار ہین + ۲۵ درجہ
۴۳ دقیقہ اُتر عرض اور ۷۸ درجہ ۲۵ دقیقہ پورب طول مین دتیا پختہ
شہرپناہ کی اندر بسا ہی + بیچ مین راجا کا محل ہی + آمدنی اس کی دس لاکھہ
روپیہ سال ہی دتیا سی پچھتر میل دکھن گوشہ جنوب و مشرق کی طرف جھکتا
ہوا اُرچھا کی راجا کا دارالحکومت ٹیہری ہی + آمدنی اس علاقے کی
سات لاکھہ روپیہ سال ہی + جس دن سی راجا ٹیہری مین آن کر بسا اُس روز
سی اُرچھا جو کہ دتیا اور ٹیہری کی بیچ مین بیتوا ندی کی بائین کنارے پر پرانا
دارالحکومت تھا ویران ہوگیا + دتیا سی پچھتر میل پورب گوشہ جنوب و
مشرق کو جھکتا ہوا ایک پہاڑی کی تلی چارکھاڑی بسا ہی + قلعہ اُس پہاڑی

پر کا ادھہ بنا رہگیا ہی + شہر کی اندر راجا کی رہنی کا محل ہی + اور باہر چارون
طرف جنگل کھڑا ہوا ہی + آمدنی اس راج کی چار لاکھہ روپیہ سال ہی +
دتیا سی اسی میل گوشہ جنوب و مشرق کی طرف چھتر پور ہی + اس راج کی
آمدنی تین لاکھہ روپیہ سال ہی + دتیا سی ایک سو بیس میل گوشہ جنوب و
مشرق کی طرف پورب کو جھکتا ہوا اجی گڑھہ سوا تین لاکھہ روپیہ سال کی
آمدنی کا راج ہی + دتیا سی ایک سو دس میل گوشہ جنوب و مشرق کی طرف
ایک پتھریلا میدان مین پنا بسا ہوا ہی + اس راج مین ہیرے کی کھان ہے +
اکبر بادشاہ کی وقت مین اس کی آمدنی تخمیناً آٹھہ لاکھہ روپیہ سال تھی +
لیکن اب تو ساری راج کی آمدنی ملا کر چار لاکھہ روپیہ سال ہوتا ہے +
دتیا سی تیس میل گوشہ شمال و مشرق کی جانب اتر کو جھکتا ہوا سمتھر
ہی + یہہ راج ساڑھی چار لاکھہ روپیہ سال کی آمدنی کا ہی + اور دتیا سی
سو میل گوشہ جنوب و مشرق کی طرف دکھن کو جھکتا ہوا بجاور سوا دو لاکھہ
روپیہ سال کی آمدنی کا راج ہی + تیسرا گوالیر یعنی سیندھیا کی عملداری + ۳ گوالیر
پورب طرف اس کی بندیل کھنڈ بھوپال اور ساگر نربدا کی انگریزی ضلعی
ہین + اور پچھم کی سرحد پر جے پور کوٹا اودے پور پرتاب گڑھہ بانسواڑا

اور بڑودی کا راج ہی + اُتر کی جانب صوبہ الہ آباد کی سرکاری ضلعی اور
دھولپور اور کرولی کی عملداری ہی + اور دکھن کی طرف اندور اور
حیدرآباد کی عملداری سی جا ملا ہی اگرچہ دکھن مین یہہ راج دریای نرمدا
کی پار بلکہ تاپی کی پار تک چلا گیا ہی + لیکن دار الحکومت اس کا نرمدا کی
اسی پار مدھیہ دیس مین ہی + اس لیی اسکو مدھیہ دیس کی جواڑون مین
لکھہ دیا + وسعت اس کی تینتیس ۳۳ ہزار میل مربع ہی + اور آمدنی اس راج
کی اٹھتر لاکھہ روپیہ سال ہی + حصہ جنوبی مین اس کی بندھیہ کا
کوہستان ہی + ان پہاڑون مین دریای نرمدا کی کنارے اکثر بھیل لوگ
بستی ہین + انگریزی عملداری کی پیشتر سدا کی لوٹ مار اور ہمیشہ آس پاس
لڑائی لگی رہنی کی باعث یہہ ملک اجاڑ بہت ہو گیا ہی + جھاڑی اور جنگل
ہر طرف نظر پڑتی ہین + لوہی کی کھان بھی اس راج مین ہی + اس مین
مالوی کی زمین نہایت زرخیز ہی + مٹی وہان کی سیاہ ہی اور برسات کی
بعد پانی خشک ہو جانی پر پھر ایک جگہہ پھٹ پھٹ جاتی ہی + اسلیی وہان
گھوڑون کو سڑک سی باہر لیجانی مین پانو ٹوٹ جانی کا بڑا خطرہ رہتا ہی
دار الحکومت گوالیر ۲۶ درجہ ۱۵ دقیقہ اُتر عرض اور ۷۸ درجہ ایک

دقیقہ پورب طول مین ایک پہاڑی کی تلی بسا ہوا ہی * وہ پہاڑی تین سو
بیالیس فٹ بلند ہی * اُس کی اوپر ایک قلعہ بہت مضبوط تخمیناً پون کوس
لمبا بنا ہی * پانی کی حوض بھی اُس مین پتھر کی بہت بڑی بڑی ہین سنہ ۱۷۸۰ع مین
جسوقت میجر پوپہم صاحب نی سرکار کمپنی کی حکم بموجب یہہ قلعہ گھیر لیا تھا
اُس وقت اُن کو کسی طرف سی اُس کی اوپر چڑہنی کی راہ نہین ملی تھی *
لیکن ایک چور اُس قلعی کی اندر چوری کرنی جایا کرتا تھا اُن سی مل گیا *
اُسنی اپنا راستا بتا دیا * وہ راہ اگرچہ آدمی کی جانی لائق نہین تھی صرف
بندر اور لنگور اُس راہ سی آتی جاتی تھی * تو بھی پوپہم صاحب بہادر اپنی ساری
فوج کو رات ہی رات اُس تنگ و تاریک راہ سی چڑہا لی گئی * اور گوالیر
کا قلعہ فتح کر لیا * اِس شہر کو لشکر بھی کہتی ہین * وجہ اِس کی یہہ ہی کہ سابق
مین سیندہیا کا دار السلطنت اُجین تھا * اور لشکر اُس کا سدا چڑہائی
اور لڑائی پر رہا کرتا تھا * لیکن جب روز سی اُس کی لشکر کا ڈیرا گوالیر مین
پڑا پھر وہان سی نہین ہلا * اور وہی چھاونی کا مقام دار الحکومت ہو گیا *
شہر کی نزدیک سُبرن ریکھا ندی کی پار محمد غوث گوالیری کی مقبری کی اندر
اکبر بادشاہ کی بڑی مشہور معروف کلاونت کی قبر ہی * نام اُن کا میان تانسین

اور مشہور ہی ۔ لیکن جو مندر کہ مہاراج بکرماجیت کی وقت کا بنا تھا وہ
سلطان شمس الدین التمش نی جو کہ ۱۲۱۰ع مین تخت پر بیٹھا تھا توڑ ڈالا ۔
شہر سی چار میل اُتّر کالیادہ گانو کی پاس سپرا ندی کی ٹاپو کی اندر ایک
پُرانا مکان بادشاہی وقت کا بنا ہی ۔ وہ جگہہ گرمی مین رہنی کی واسطے
بہت خوب ہی ۔ ندی کا پانی اُس کی حوض اور فوارون مین ہوتا ہوا
بہتا ہی ۔ اُجین سی قریب اسّی میل کی گوشہ جنوب و مغرب کی طرف ایک
چھوٹی سی بستی ہی نام اُس کا باگ ہی ۔ اُس سی کوس دو ایک کی فاصلی پر
پہاڑ کی پتھر کاٹ کر غار گوشہ عبادت کی طور پر چار مندر بدھ کی مذہب کی
کسی زمانی کی بنی ہوئی ہین ۔ یہہ چارون مندر قابل دیکھنی کی ہین ۔
ایک مندر کا چوک اُس پیمایش سے ۹۶ قدم مربع ناپا گیا ہی ۔ گوالیر کے
دکھن بیتوتی یعنی بیتوا ندی کی داہنی کنارے پر بھلسا شہر پناہ کی اندر
تخمیناً پانچ ہزار گھر کی بستی ہی ۔ سنسکرت مین اصل نام ہی کالی ورلویش
اور بھدراوت بھی لکھا ہی ۔ اس مقام پر دو ۲۰ یہہ گوپ یعنی مدفن بدھ
کی مذہب والون کی بنائی ہوئی اُسی ڈول کی جو وہین جیسا بنارس کے
ضلع میں سارناتھہ کی پاس لکھا گیا ۔ پچھلا پاکی لوگ ان دونون

مدفنون کو ساس بہو کی بھیت اور سمیر پہاڑ کا نمونا کہتی ہین + بڑا مدفن
بیالیس فٹ اونچا ہی + اور ایک سو بیس فٹ کا قطر رکھتا ہے
چھوٹی کا قطر ۴۸ فٹ ہی + ان مدفنون کی پوجا کی لیے مہاراجہ چندر گپت
نی کچھ زمین دان دی تھی + چنانچہ یہہ بات پرانی حرفون مین آن کی پتھرون
کی اوپر کھدی ہوئی ہی + گوالیر سی چار سو میل دکھن گوشہ جنوب و
مغرب کی طرف جھکتا ہوا برہانپور تاپی ندی کی داہنی کنارے ایک اچھی
میدان مین شہر پناہ کی اندر بسا ہی + گھیرا اس شہر پناہ کا تخمیناً
بارہ میل کا ہوگا + یہان کی عمارت مین لکڑی کا کام بہت ہی +
چوک تحفہ راج بازار چوڑا اور نہر گلی گلی گھومی ہوئی ہی + مسلمان اکثر
عربون کی صورت کی اور ویسی ہی اُنکی پوشاک ہی + ندی کی کنارے پر
بادشاہی محل اور قلعی کا نشان اب تک نمودار ہی + کسی زمانی مین یہہ شہر
صوبہ کھاندیس کا صدر مقام تھا + گوالیر سی چالیس میل دکھن گوشہ
جنوب و مغرب کی طرف جھکتا ہوا کالی سندھ ندی کی داہنی کنارے
پہاڑ کی نیچے نرور قدیم شہر بسا ہی + اور پہاڑ کی اوپر قلعہ ہی + یہہ شہر
کسی زمانہ مین نشدھ دیس کی راجا نل کا دار السلطنت تھا +

گوالیر سے دو سو ساٹھ میل گوشۂ جنوب و مغرب کی طرف نیمچ کی چھاونی
ہے * اور اسی طرف تین سو پچاسی میل کے فاصلے پر چمپانیر یعنے
پون گڑھ قلعہ ایک کھڑے پہاڑ کے اوپر بہت مضبوط بنا ہے * یہہ
پہاڑ اڑہائی ہزار فٹ سے کم اونچا نہیں ہے * اس پہاڑ کے نیچے کسی زمانے
مین چمپانیر کا شہر کئی کوس تک بستا تھا * لیکن اب تو اجاڑ اور
جنگل پڑا ہے * اس کے کھنڈرون مین شیر اور بھیل رہتے ہین *
چمپانیر سے بڑودا کُل بائیس میل گوشہ جنوب و مغرب کی طرف
رہجاتا ہے * چوتھا بھوپال * اس کے پورب کو ساگر نربدا کی سرکاری بھوپال
علاقے ہین * باقی تین طرف یہہ گوالیر کے راج سے گھرا ہوا ہے * یہہ
مالوے کا پچھانون کے دخل مین ہے * جنگل پہاڑ اس مین بھی گوالیر
کی طرح ہین * وسعت اس کی سات ہزار میل مربع ہے * امد آمدنی
بائیس لاکھ روپیہ سال ہے * سنہ ۶۰ مین اس علاقے کے درمیان
تین ہزار چار سو سولہ گانو آباد اور سات سو چودہ گانو اجاڑ گنے گئے تھے *
شہر بھوپال جس مین نواب رہتا ہے ۲۳ درجہ ۱۷ دقیقہ اُتر عرض اور
۷۷ درجہ ۳۲ دقیقہ پورب طول مین ایک پختہ شہر پناہ کے اندر بسا

ہوا ہی + یہہ شہر صوبہ مالوا اور گوندوانی کی سرحد پر راجا بھوج
کی وزیر بھوپا نام پر بسایا تھا + شہر کی گوشہ جنوب و مغرب کی طرف
ایک پہاڑی کی اوپر پختہ گڑھی بنی ہوئی ہی + اُس گڑھی کی گوشہ
جنوب و مغرب کی جانب ایک تالاب ساڑھی چار میل لمبا اور
ڈیڑھہ میل چوڑا ہی + مکانات شہر کی اکثر ٹوٹی پھوٹی ہین + رونق
کہین نہین معلوم ہوتی + بھوپال سی بیس میل پچھم گوشہ جنوب و
مغرب کو جھکتا ہوا سیہور ہی + وہان انگریزی فوج کی چھاونی ہی
صاحب اجنٹ اُسی جگہہ رہتی ہین + پانچوان اندور یعنی ہلکر کی اندور
عملداری + یہہ علاقہ بھی کچھہ دور تک نربدا کی پار چلا گیا [illegible]
طرف اِس کی گوالیر کی عملداری ہی + اور اُتّر کی جانب گوالیر اور
دھار اور دیواس کی دو چھوٹی چھوٹی رجواڑی ہین + پچھم کو اِس کی
[illegible] دکھن کی طرف کھاندیس کی انگریزی ضلعی ہین + لمبان
[illegible] علاقی کی ناپنا دشوار ہی + کیونکہ بیچ مین جابجا دوسری
علاقی [illegible] طرح مل گیا ہی + خصوصاً گوالیر [illegible] ملا جلا [illegible]
[illegible] اور سیندھیا کی [illegible]

دونون نے باہم اس کو چندیری بانٹ لیا یعنی چندیری کی طرح
ایک پرگنہ سیندھیا نے لیا تو دوسرا ہلکر نے لیا اور دوسرا ہلکر نے لیا تو
تیسرا پھر سیندھیا نے لیا اسی باعث سے ایک عملداری کی گانو دوسری
عملداری کے تحت مین آگئے ہین وسعت اس ریاست کی آٹھہ ہزار
میل مربع سے کم نہین ہے اور آمدنی بائیس لاکھہ روپیہ سال ہے جھاڑ
جنگل اور پہاڑ اس عملداری مین بہت ہین کہ بندھیہ پہاڑ کا
کنارا ہے اور بھیلون کا بندھیہ گویا گھر ہے صدر مقام اس کا
اندور ہے ۲۲ درجہ ۴۲ دقیقہ اُتر عرض اور ۷۵ درجہ ۵۰ دقیقہ پورب
طول مین سمندر سے دو ہزار فٹ اونچا ایک ڈھالوان میدان مین
درختون کے اندر بسا ہے تھوڑی تھوڑی دور پر چھوٹی پہاڑیان دکھائی دیتی
ہین بلندی کے باعث یہان گرمی بہت نہین ہوتی اگرچہ بازار
چوڑا ہے اور عمارت اچھی ہے لیکن کوئی مکان دیکھنے کے لائق نہین
صاحب رزیڈنٹ اندور مین رہتے ہین انگریزی فوج کی چھاونی
اندور سے ۱۳ میل دکھن مؤ ہے جاتا ہے اندور سے تخمیناً چالیس
میل دکھن گوشہ جنوب و مغرب مین بہتا ہوا دریا نربدا اسکے

داہنی کنارے مہیشر بسا ہے + وہان کے لوگ اِس مقام کو مہیشوتی
اور سہس باہو کی بستی بھی کہتے ہین + قلعے کے اندر اہلیا بائی کے
رہنے کے محل اور ندی کنارے گھاٹ خوش قطع پختہ بنے ہوئے ہین + شہر سے
پانچ میل پورب دریای نربدا کے اُسی کنارے پہ منڈلیشر ایک بڑی
بیپار کی جگہہ کچی شہر پناہ کے اندر بسا ہوا ہے + قلعہ بھی اِس مین ایک
چھوٹا سا پختہ بنا ہے + منڈلیشر سے تھوڑی ہی دور پورب دریاے
نربدا کے داہنی کنارے اونکار ناتھ مہادیو کا ایک مندر ہے + ہندو کا
بڑا تیرتھ ہے + وہان نہانے کے واسطے گھاٹ بھی بہت اچھے اور پختہ بنے
ہین + مندر کے پاس ایک پہاڑی کے اوپر دو قلعے ویران پڑے ہین +
وہان کے لوگ اُن کو ماندھاتا اور مچکُند کا بنایا ہوا کہتے ہین +
اُن قلعون کے اندر باہر بہت سے ستون چوکھٹ بازو اور دیوتاؤن
کی مورتین اور طرح طرح کی صورتین سب پتھر کی ٹوٹی پھوٹی اِسقدر
افراط سے پڑی ہین کہ اونکے دیکھنے سے ثابت ہوتا ہے کہ یہہ جگہہ بہت قدیم
اور پُرانی ہے + کسی زمانے مین نہایت آباد تھی + مسلمان کی بدولت
اِس کی یہہ نوبت ہوئی + چھٹا دھار اور دیپالپور + یہہ دونون

چھوٹی چھوٹی رجواڑی ہلکر اور سیندھیا کی عملداری کے بیچ مین واقع
ہین ✤ دھار ایک ہزار میل مربع کی وسعت مین ہی ✤ اُس مین
ایک سو اُناسی گانو ہین ✤ اور پونی پانچ لاکھ روپئے سال کی آمدنی کا
علاقہ ہی اور دیواس کچھہ کم و بیش چار لاکھہ روپئے سال کا علاقہ
ہوگا ✤ دھار کا صدر مقام دھار انگر جو کہ کسی زمانے مین
راجا بھوج کا دار السلطنت تھا ۲۲ درجہ ۳۵ دقیقہ اُتر عرض اور
۷۵ درجہ ۲۴ دقیقہ پورب طول مین سمندر سی ایک ہزار نو سو فٹ
اونچا ایک کچی شہر پناہ کی اندر بسا ہی ✤ اور قلعہ شہر سی الگ ایک اونچی
سی زمین پر بنا ہی ✤ یہہ راجا بھوج سمت ۱۰۷۵ مین ایک بہت بڑا راجا
ہوگیا ہی ✤ سنسکرت زبان کا ایسا قدردان راجا بکرماجیت کی بعد
کوئی نہین ہوا ✤ اُسنی پنڈتون کو ایک ایک شلوک پر لاکھہ لاکھہ روپیہ تک
دیئی ہین ✤ اور بہت سی پوتھیان اُسکی وقت کی بنائی ہوئی اب تک موجود
ہین ✤ وہ خود بھی بڑا پنڈت تھا اُس کی دار السلطنت دھار انگر مین ایسی لوگ
نہایت کم تھی کہ جو سنسکرت زبان نہ جانتی ہون ✤ مارشمن صاحب اپنی تواریخ
ہند مین لکھتی ہین کہ اِس راجا کی زمانی کو کل سات سو برس کا عرصہ گذرا ہی ✤

دیواس کے علاقے کا صدر مقام دیواس چھہ ہزار آدمی کی بستی ۲۲ درجہ ۵۹ دقیقہ اُتر عرض اور ۷۶ درجہ ۱۰ دقیقہ پورب طول مین بسا ہی + دھار سے تخمیناً پندرہ میل دکھن ذرہ گوشہ جنوب مشرق کو جھکتا ہوا قریب دو ہزار فٹ کے سمندر سے اونچا ایک پہاڑ کے اوپر مانڈو کا قلعہ اور شہر اُجڑا ہوا پڑا ہی + اکبر بادشاہ کے وقت مین یہہ شہر بہت لمبا چوڑا بستا تھا + اب بھی اُس کی شہر پناہ جس قدر باقی رہگئی ہی وہ ناپنے سے اٹھائیس میل ہوتی ہی + لیکن یہہ جگہہ بالکل شیر اور جنگل اور بھیلون کے رہنے کی ہی + اس قلعے کے اندر باز بہادر کا مکان دو تالابون کے بیچ مین اور جہاز کا محل اور جامع مسجد اور حسین شاہ کا مقبرہ سنگ مرمر کا یہہ ساری مکان دیکھنے کے لائق ہین + ساتوان بڑودا یعنی گائیکواڑ کا راج + یہہ راج پنجاب اور سیندھیا کی عملداری کے پچھم سمندر تک + اور آدیپور اور سروہی کے دکھن نربدا تک ہی + لیکن اس کے بیچ مین بہت جگہہ سرکار انگریزی کے ضلعے بھی آگئے ہین + یہہ علاقہ صوبہ گجرات مین ہی + اسکو سنسکرت مین گرجر دیش کہتے ہین + وسعت اس کی چوبیس ہزار میل مربع

بڑودا

کم نہین ہی + اگرچہ جنگل پہاڑ بھیلون سی بھری ہین لیکن تو بھی ملک آباد
اور زمین زرخیز اور دولت کی افراط ہی + خصوصًا اِس کی صدر مقام کی
آس پاس کاٹھیاواڑ یعنی کاٹھیون کا ملک جو کہ گجرات کی جزیرہ نما کا درمیانی
حصہ ہی بالکل جنگل اور پہاڑ سی بھرا ہوا ہی + لیکن پہاڑ اکثر نیچی اور درختون سی
خالی ہین + اور زمین ریتیل ہی + وہان کی باشندی اپنا نام کاٹھی ہونی کا باعث
یہہ بیان کرتی ہین کہ جب پانڈو لوگ دُریودھن سی بازی ہار کر بارہ برس
کی واسطی اِس جگہہ آن کر چھپی + اور پتا لگنی پر دُریودھن نی اُن کو یہان سی
ظاہر کرنی کی لیی یہہ تدبیر ٹھہرائی کہ اِس ملک کی گائی کو چوری کر کی لیجایا جائی +
تب یہہ حرکت دیکھہ کر جو کوئی چھتری ہوگا وہ بیشک گائی بچانی کی لیی سامھنی
آویگا اور اِس حکمت سی پکڑا جاویگا + لیکن ایسا بُرا کام یعنی گائی کی چوری
کرنا دُریودھن کی تمام آدمیونمین سی کسی شخص نی قبول نہین کیا + تب
کرن نی اپنی چھڑی زمین پر ماری + اُس چھڑی مین سی ایک آدمی پیدا
ہوگیا + چونکہ کاٹھہ کی چھڑی سی آدمی پیدا ہوا اسلیی اُس کا نام کاٹھی پڑا +
اور کرن نی اُس آدمی کو یہہ کام بخش دیا کہ جا تجھکو اور تیری اولاد کو خدا کی
گھر سی چوری معاف ہو گئی + تجکو چوری کا گناہ اور کلنک کا ٹیکا کبھی

نہین لگیگا + الغرض یہہ کاٹھی لوگ سورج کو بہت مانتی ہین + اور
اُس کو کرن کا باپ جانتی ہین + اپنی سب کاغذون کی پیشانی پر
سورج کی تصویر لکھتی ہین + اور چوری اور ڈکیتی کو عیب نہین سمجھتی
واہ بدمعاشون نے اپنی مطلب کی کیا اچھی کہانی باندھہ رکھی ہے +
عورتین یہان کی خوبصورت اور نکھہ سکھہ سی درست ہوتی ہین +
بیل گجرات کی مشہور معروف ہین + آمدنی اس راج کی تخمیناً
ستر لاکھہ روپیہ سال ہی + عقیق کی اُس مین کھان ہی + صدر مقام
بڑودا ۲۲ درجہ ۲۱ دقیقہ اُتر عرض اور ۷۳ درجہ ۲ دقیقہ پورب
طول مین شہر پناہ کی اندر بشومتر ندی کی بائین کنارے بسا ہی +
اور اُس ندی کی اوپر ایک پختہ پل بندھا ہوا ہی + بستی اس شہر کی
ایک لاکھہ آدمی سی زیادہ ہی + بازار چوڑا چکلا اور چوپڑ کی طور کا
ہی + اور عمارتون مین کام اکثر کاٹھہ کا نظر آتا ہی + صاحب رزیڈنٹ
بھی یہان رہتی ہین + اس گجرات مین اور بھی بہت سی راجا اور
نواب ہین + لیکن علاقی اونکی نہایت چھوٹی چھوٹی ہین + یہان تک
کہ بہتیری اُنمین سی ایک ہی گانو کی مالک ہین + اور سرحد سوائی

اونکی آپس مین ملی جلی ہین * اسلیئی ہمنی اُن سب کو اسی عملداری کی ساتھہ
رکھنا مناسب جانا * بہت سی تو اُنمین سی اب تک مہاراج گائکواڑ
کو خراج دیتی ہین لیکن کئی علاقی سرکار انگریزی کی حمایت مین بھی آگئی
ہین * گجرات کی پچھم والی سرحد پہ دوارکا کا ٹاپو ہی * ہندو کا بڑا
تیرتھہ ہی * مندر دوارکا کا ایک سو چالیس فُٹ اونچا ہی * اِس کو
جگت کھونٹ بھی کہتی ہین * مورت رن چھوڑ جی کی جو کہ اصل تھی
اُس کو چھہ سو برس کا عرصہ گذرا کہ پنڈا لوگ مسلمانون کی دہشت
سی ڈاکور کی درمیان جو گجرات کی پورب النگ مین بھڑونچ کی
سامہنی کھمبھات کی کھاڑی پہ گھوگھی بندر کی پاس ہی لی آئی * اور
وہان از سر نو اُس کو قایم کیا * لیکن وہان بھی آخر کو اُسی مسلمانون
کی خوف سی نہین رکھہ سکی * تب پاس ہی اُس کی ایک چھوٹی سی
ٹاپو ہین جس کا نام شنک دوار ہی اور وہان پہلی شنک نارا ین کی
پوجا ہوتی تھی اُٹھا کر لیگئی * الغرض اب جس مورت کی دوارکا
مین پوجا ہوتی ہی وہ کُل ڈیڑھہ سو برس سی بنی ہی * جاتری لوگ
گومتی ندی مین اشنان کر کی مورت کا درشن کرتی ہین * اور بعد

اسکی وہان سی اٹھارہ میل پر رامڑا یعنی ارام راے مین جاکرآگ مین
جلتی ہوی لوہیکی لال مُہر سی وشنو کی چارون نشان کو اپنی بازو پر داغ
دلوا لیتی ہین * گوپی چندن جس سی وشنو کی مذہب والے لوگ تلک
دیتی ہین اسی جگہہ ایک تالاب مین سی نکلتا ہی * اصل دوارکا پوربندر
جس کو سُداما پور بھی کہتی ہین اُس سی تیس میل ہی * اور کہتی ہین کہ
وہ دوارکا سمندر مین ڈوبی ہوئی ہی * بڑودی سی ایک سو ستر میل
گوشہ شمال و مغرب کی طرف اُتر کو جھکتی ہوئی انگریزی فوج کی چھاونی
بناس ندی کی بائین کناری دیسا مین ہی * گجرات کی جزیرہ نما کی
دکھن والی سرحد کی اوپر سمندر کی کناری ہرنا اور کپلا اور
سرسوتی ان تین ندیون کی سنگم پر جونا گڑھہ کی نواب کی جاگیر مین
پٹن سومناتھہ بسا ہی * کسی زمانی مین یہہ بہت بڑا شہر تھا *
اس جگہہ ایک مندر عالی مکان عظیم الشان جوت لنگ سومناتھہ
مہادیو کا تہا * اُس کی چھپن ۵۶ ستونون مین جواہرات جڑی تھی *
اور سونی کی فتیلسوزونمین چراغ روشن ہوتی تھی * اور کئی من سونی
کی زنجیرون مین گھنٹی لٹکتی تھی * اور دو ہزار پجاری اور پانچ سو کنچنیان

اور تین سو گویّی اوس مندر کی خدمت کی واسطی نوکر تھی * سنہ ۱۰۲۵ ع

مین سلطان محمود غزنوی نی وہان سی دس کرور روپیہ کا مال اسباب

لوٹا * یہان تک کہ مورت کو بھی توڑ کر اُسنی ایک ٹکڑا اُس کا لیجا کی

غزنی کی مسجد کی زینی مین جڑ دیا * اور دوسرا ٹکڑا بغداد مین خلیفہ کو

تحفہ بھیجا * اب وہ پُرانا مندر تو کھنڈر پڑا ہی لیکن پاس ہی اوسکی

اَہلیَا بائی نی ایک نیا مندر بنا کر پھر اُس مین مہادیو کو قائم کیا ہی *

سنہ ۱۸۴۲ مین جب انگریزی فوج غزنی مین جا کر وہان سی سلطان محمود

کی مقبری کا ایک صندلی دروازہ جو اُتار لائی اور اب آگری کی قلعہ

مین رکھا ہی * وہ دروازہ اسی سومناتھہ کی مندر کی پھاٹک سی

سلطان محمود لی گیا تھا * پٹن سومناتھہ کی پاس ہی وہ میدان ہی

جہان یادو لوگ آپس مین لڑ کر مری تھی * اور سرسوتی ندی کی

کناری اُس پیپل کا پتا دیتی ہین جہان کرشن چند کی پانو مین بیادھ

نی تیر مارا تھا * پٹن سومناتھہ سی اُتر کچھہ کم و بیش چالیس میل

جوناگڑھہ کی پاس جو نواب کی جاگیر ہی وہان جین مذہب والون

کا ایک بڑا عالیشان مندر اور تیرتھہ سمندر سی اونچائی ۳۵۰۰ ہزار فٹ

اونچی ریوتا چل پہاڑ کی اوپر جس کو گرنار اور گرنگر بھی کہتی ہین واقع ہی جڑہنی کی لیئی پہاڑ پر سیڑھیان بنی ہوئی ہین * اُس مذہب کی جاتری لوگ دور دور سی وہان آتی ہین * گرنار پہاڑ کی جڑ سے چار میل اور جوناگڑھ سی آدھہ کوس پورب پہاڑ کی ایک ٹکڑی پر مگدھہ دیس کی راجا اشوک کا ایک حکمنامہ اُسی پالی زبان اور حرف مین جوکہ الہ آباد کی لاٹھہ پر ہی یہہ کھدا ہوا ہی کہ ہماری ساری راج مین اور یون راجا انتی اوکس اور تلمی کی راج مین بھی سب جگہہ جابجا آدمی اور جانورون کی تندرستی اور صحت کی واسطے شفاخانی یعنی اسپتال بنائی جاوین * اور اُنکی آرام کی لیئی تھوڑی تھوڑی دور پر کوئی کھود کر سڑک کی دونون طرف درخت لگائی جاوین * اس نوشتی سی صاف معلوم ہوتا ہی کہ یون راجا انتی اوکس اور ملک مصر کی راجا تلمی فلڈیل فس ڈائونشس کی ساتھہ جیسا کہ یونانی کتابون مین لکھا ہی مہاراج اشوک سی بڑی دوستی تھی * کٹک کی ضلعی مین بھونیشور کی پاس دھولی گانون مین بھی پہاڑ کی ایک ٹکڑی پر یہی حکمنامہ کھدا ہوا ہی * کھمبھات نواب کی جاگیر بڑودی سی پینتیس ۳۵ میل پچھم سمندر کی

کھاڑی کے کنارے مہی ندی کے دہانے پر بسا ہے سابق مین سمندر اُسکی
دیوار سے ٹکر کھاتا تھا لیکن اب ڈیڑھ میل پیچھے ہٹ گیا ہے ❊ جس
زمانے مین احمد آباد گجرات کا دارالسلطنت تھا اُس وقت مین یہہ
کھمبھات اُس کا بندر تھا ❊ مال اسباب کے جہاز اسی جگہہ پر لگتے
تھے ❊ اب احمد آباد کی رونق گھٹنے سے یہہ بھی بگڑ گیا ❊ نواب کو
اس جاگیر سے سال مین تین لاکھہ روپیہ ۳۰۰۰۰۰ وصول ہوتا ہے ❊ آٹھوان
کچھہ بڑودے کے پچھم گوشہ شمال و مغرب کو جُھکتا ہوا ہے ❊ یہہ
علاقہ ٹاپو کی طرح سب سے نرالا بسا ہے دکھن کی طرف اُس کو سمندر
کی کھاڑی گجرات سے جُدا کرتی ہے ❊ پچھم کی جانب دریاے سندھہ
کی ایک شاخ اُس کو سندھہ سے الگ کرتی ہے ❊ اور باقی دونون
طرف وہ رن سے گھرا ہوا ہے جو کہ اُسے اُوتر کو سندھہ کے انگریزی
ضلعون سے اور پورب کی طرف گجرات سے جُدا کرتا ہے ❊ کچھہ کے
بیان سے پہلے اب ایک ذرہ سا حال اس رن کا لکھا جاتا ہے ❊
جاننا چاہیے کہ اصل اس نام کی سنسکرت کا لفظ ارن معلوم ہوتا
ہے ❊ ترجمہ اس کا جنگل اجاڑ ہے ❊ لیکن یہہ تو جنگل نہین ہے ❊

کچھہ

بلکہ کھاری پانی کی ایک دلدل ہی + وسعت اِس کی آٹھہ ہزار
میل مربع سی کم نہین + برسات مین یہہ زمین بالکل پانی کی اندر
ڈوب جاتی ہی + لیکن دوسری موسم مین یہان کسی جگہہ چھچھلی جھیلین
ہوتی ہین اور کسی مقام پر نمک کی دلدل اور کہین بالوکی ٹیلی نمک
سی ڈھکی ہوی ہین + اور کسی جگہہ گھاس بھی جمی ہوتی ہی اُس مین
گای بھینس وغیرہ جانور چرتی ہین + معلوم ہوتا ہی کہ یہہ کسی زمانی مین
سمندر تھا + پانی ہٹ گیا اِس واسطی جنگل اُجاڑ ہو گیا + یہان
جو نمک پیدا ہوتا ہی اُس کی محصول مین سرکار انگریزی کا بھی حصّہ
ہی + نمک کی جمی ہوی تختی برفستان کی طرح کوسون تک نظر پڑتی
ہین + اُن پر جس وقت سورج چمکتا ہی تو عجیب وغریب تماشی
دکھائی دیتی ہین + یعنی چھوٹی چھوٹی گھاس اور جھاڑیان جو اکثر
جمی رہتی ہین وہ بڑی بڑی بلند عظیم الشان درختون کی جنگل معلوم
ہوتی ہین + کبھی وہ جنگل ہلتی او جھکورین کھاتی ہین اور کبھی الگ الگ
ہو جاتی ہین + کبھی پھر اکٹھا ہو رہتی ہین + اور کبھی ایسا معلوم
پڑتا ہی کہ گویا ایک فوج میدان مین چلی جاتی ہی + اور کبھی گڑھیان

اور قلعی تعمیر ہوتی اور بگڑتی نظر آنی لگتی ہین ✣ نگاہ کی اس قدر دھوکھا کھانی کا باعث اِس مقام پر بغیر علم نظر کی کتابین پڑھی سمجھہ مین آنا مشکل ہی اسلیی یہان اُس کا بیان نہین لکھا گیا ✣ اِن تماشون کو وہان کی راجپوت لوگ سیکوٹ کہتی ہین ✣ رَن کی کنارون پر گورخر اکثر ملتی ہین ✣ یہہ گورخر گدہون سی بہت مضبوط ہوتی ہین ✣ اِن کا ساٹھہ ساٹھہ ستر ستر کا جھنڈ پھرا کرتا ہی ✣ وہان کی نمکین گھاس کو یہہ گورخر بڑی چاہ سی کھاتی ہین ✣ الغرض کچھہ کا علاقہ کوہستانی زمین پر لنبا ہوا ہی ✣ پورب سی پچھم کو ایک سَو ساٹھہ میل لمبا اور رن سمیت اُتّر سی دکھن کو پچانبی میل چوڑا ہی ✣ اِس علاقی کی پہاڑ کسی زمانی مین جوالا مکھی تھی ✣ یعنی ان مین سی آگ نکلتی تھی ✣ کیونکہ اب تک اِن کی پاس وہ سب دھاتین پڑی ہین جو آگ کی ساتھہ پہاڑون سی نکلتی ہین ✣ زمین یہان کی ریتیل اور پتھریلی اور اکثر اوسر ہی ✣ پانی کم اور اکثر کھارا ہوتا ہی ✣ درخت بھی یہان بہت تھوڑی ہین ✣ کہین کہین بستی کی پاس نیم پیپل ببول اور کھجور کی درخت نظر پڑ جاتی ہین ✣ بڑ املی اور آم کی پیڑ بہت کم دیکھنی میں

آستے ہین * لوہا کویلا اور پھٹکری کی اس سرزمین مین کھان
ہی * آدمی یہان کی بڑی دغا باز اور فیلسوف ہوتی ہین * بلکہ ایک
قول مشہور ہوگیا ہی کہ اگر فرشتی بھی کچھہ کی ہوا کھاوین تو شیطان
بن جاوین * آمدنی اس راج کی آٹھہ لاکھہ روپے سال سی زیادہ
نہین * وہان پالکی اور رتھہ کی اوپر سوای راجا کی دوسرا کوئی سوار
ہونی نہین پاتا * زمین ریتیل اور سڑک درست نہ ہونی کی باعث گاڑیان
کم چلتی ہین * سواری اونٹ اور گھوڑیکی بہت ہی * صدر مقام
اس کا بھج ۲۳ درجہ ۱۵ دقیقہ اُتر عرض اور ۶۹ درجہ ۵۲ دقیقہ
پورب طول مین ایک پہاڑ کی بغل مین جس پر قلعی بنی ہوی ہین بسا
ہی * اُتر طرف دور سی یہہ شہر خوب بڑا معلوم پڑتا ہی * سفید سفید
مکان اور مسجد اور مندر کھجور کی درختون مین بڑی شان شوکت
سی جھلکتی ہین * لیکن نزدیک آنی سی وہ رونق اور تکلف باقی نہین
رہتا * راجا کی محل قلعی کی اندر ہین * اور اونکی گمذیون پر ایسا
روغن چڑھایا ہی کہ وہ چینی سا معلوم دیتا ہی * اس شہر مین آدمی
بیس ہزار سی زیادہ بستی ہین * اور کاریگر یہان کی چاندی سونی کی

چیزین خوب بناناجانتی ہین + بھج سی پینتیس میل دکھن گوشہ جنوب
ومغرب کی طرف جھکتا ہوا سمندر کی کنارے منڈوی بندر بڑی بیوپار کی
جگہہ ہی + نوان سروہی بڑودی کی عملداری کی اُتر طرف ہی + پورب سروہی
اُس کی اودی پور اور پچھم اور اُتر کی جانب جودھپور ہی + وسعت
اُس کی تین ہزار میل مربع ہی + اور آمدنی تخمیناً ایک لاکھہ روپیہ سال
ہی + صدر مقام اِس چھوٹی سی علاقی کا سروہی ۲۴ درجہ ۵۲ دقیقہ
اُتر عرض اور ۷۳ درجہ ۱۵ دقیقہ پورب طول مین ہی + سروہی
سی اٹھارہ میل گوشہ جنوب ومغرب کی طرف آبو کا پہاڑ جس کو
سنسکرت مین اربداچل کہتی ہین سمندر سی پانچ ہزار فٹ اونچا ہی +
وہان پانی کی افراط جھیل عمدہ جنگل اور سبزہ ہر طرف ہوا ٹھنڈی
ٹھنڈی بڑی بہار کی ہی + گویا ہمالے کا نمونہ دکھلاتا ہی + گرمی مین
آس پاس کی چھاونیون کی بہت سی انگریز لوگ یہان ہوا کھانی آیا
کرتی ہین + کوٹھیان اور بنگلی اوسکی اوپر بہت سی بنی ہوئی ہین اور بنجر
چلی جاتی ہین + وہان اچلیشور مہادیو کی پوجا ہوتی ہی + اور دو مندر
جینیون کی بھی سنگ مرمر کی نہایت عمدہ بنی ہین + اُن کی پتھرون پر

نقاشی کا کام بڑی کاریگری کر ساتھہ کیا ہی ÷ یہان تک کہ بس پتھر
کو گویا ہاتھی دانت اور شیشہ بنا دیا ہی ÷ ایک ایک طاق اُون
مندرون مین سوا سوا لاکھہ روپئی کی لاگت کی ہین ÷ غرض نقاشی
مین یہہ مندر اِس تمام ہندوستان کی اندر اپنا جواب نہین رکھتا ÷
دیکھنی سی تعلق ہی بیان اُس کا زبان سی نہین ہو سکتا ÷ چنانچہ ٹاڈصاحب
اپنی کتاب مین اُس کا حال لکھتی ہین کہ تاج گنج کا روضہ چھوڑ کر ساری دنیا
مین کوئی عمارت ایسی نہین ہی کہ جو آبو کی مندر کی برابری کر سکی ÷
جو جو گل بوٹی اور بیل پتّی اِن مندرون مین پتھر تراش کر نکالی ہین ÷
وہ انگریز لوگ بھی اپنی ولایت مین اِس سی بہتر نہین بنا سکتی ÷ اور
اِس سی بڑھہ کر کام نہین دکھا سکتی ÷ یہہ دونون مندر کرورون
روپیہ کی لاگت کی ہین ÷ اِن مندرون کو تخمیناً ایک ہزار برس کا عرصہ
گذرتا ہی کہ ایک ساہوکار نی بنوایا تھا ÷ وسنواں اُدی پور یعنی اُدئی پور
میواڑ پچھم طرف اُس کو اربلی پہاڑ سروہی اور جودھپور
سی جدا کرتا ہی ÷ اُوتّر کی جانب اُس کی اجمیر کا سرکاری ضلع ہی ÷
دکھن رُخ اُسکی بڑودا اور ڈونگر پور اور بانسواڑا اور پرتاب گڑھ

پڑا ہی + اور پورب کی سرحد اُس کی بوندی اور سیندھیا کی عملداری سی ملی ہی + اگرچہ یہہ راج کچھہ بہت بڑا نہین ہی لیکن ذات اور درجی اور مرتبی مین اُدی پور کا رانا تمام ہندوستان کی راجاؤن سی بڑا گنا جاتا ہی + مسلمان کی سلطنت کی پہلی جس زمانی مین ہندون کا راج تھا اُس وقت مین ساری ہندوستان کی راجا لوگ اپنی تخت نشینی کا تلک اُدی پور کی رانا سی لیتی تھی + اور یہی رانا اُن کی ماتھی پر اپنی پانوں کے انگوٹھی سی تلک کرتی تھی + بارشمن صاحب اپنی کتاب مین اُدی پور کی راناؤن کو آل فرنگ لکھتی ہین + کیونکہ نوشیروان نی روم کی فرنگی عیسائی بادشاہ ماریس کی بیٹی بیاہی تھی اور اُس نوشیروان کی بیٹی یعنی ماریس کی نواسی کا بیاہ اُدی پور کی رانا سی ہوا تھا + الغرض وسعت اس راج کی گیارہ ہزار چھہ سو میل مربع ہی + اور آمدنی تخمینًا ساڑھی بارہ لاکھہ روپیہ سال ہی + زمین کوہستانی ہی + راستون مین اکثر گھاٹی اور جھاڑیان پڑتی ہین + لوہا تانبا جستا اور گندھک کی اس سرزمین مین کھان ہی + صدر مقام اُدی پور ۲۴ درجہ ۳۵ دقیقہ اُتر عرض اور ۷۳ درجہ ۴۴ دقیقہ پورب طول مین پہاڑون کی زغی کی اندر بسا ہوا ہی +

سمندر سے دو ہزار فٹ اونچا ہی ❊ شہر کی پچھم طرف ایک جھیل
ہی اُسی کی اندر رانا صاحب کا محل اور جگمندر سنگ مرمر کا اور باغ
بہت عمدہ بنا ہوا ہی ❊ سوای اسکی ایک اور جھیل ہی نام اُسکا
راج سمندر ہی ❊ یہہ جھیل پہاڑون کی اندر بارہ میل کی گھیری مین شہر
سی پچیس میل اُتر ہی ❊ اُس مین ایک بند سنگ مرمر کا بہت لمبا یعنی
طول مین چھہ میل کا بندھا ہی ❊ اور اُس جھیل مین اُترنی کی لیی برابر
سیڑھیان لگی ہین ❊ اُن سیڑھیون پر تکلف اور زینت کی لیی بڑے
بڑے ہاتھی اُسی پتھہ کی تراش کر لگا دیی ہین ❊ پورب طرف ایک
پہاڑ کی اوپر محل بنا ہی ❊ اُدی پور سی ۲۲ میل اُتر گوشہ شمال و مشرق
کو جھکتا ہوا بناس ندی کی داہنی کنارے مشہور مندر شری ناتھہ جی
کا ہی ❊ لوگ اُس کو ناتھہ دوارا بھی کہتی ہین ❊ ہندؤن کا بڑا تیرتھہ
ہی ❊ اُدی پور سی ستر میل پورب گوشہ شمال و مشرق کو جھکتا ہوا
چیتور کا قلعہ اگلی زمانی کی تواریخون مین بہت نامی اور مشہور ہی
سابق مین یہی مقام وہان کا دار السلطنت تھا ❊ یہہ قلعہ ایک
پہاڑ کی اوپر جو کہ دیوار کی طرح کھڑا ہی اور جہان کھڑا نہین تھا وہان

سنگتراشوں نے سو سوا سو فٹ تک اونچا چھیل کر دیوار ہی کی طرح کھڑا
کر دیا ہی ✤ بارہ میل کی گھیر میں بنا ہی ✤ اُس میں جانے کے لیے ایک
ہی راستا آدھہ کوس کی چڑہائی کا ہی ✤ اور اُس راستے میں چھہ دروازے
پڑتے ہیں ✤ قلعے کا دروازہ نہایت بلند اور اگلے زمانے کے ہندوؤں کے
وقت کا پُرانے ہندوستانی ڈول کا بنا ہوا ہی ✤ مسلمانوں کی عمارتوں سے
ذرہ بھی نہیں ملتا ✤ اندر اُس کے کئی شوالے اور چھوٹے چھوٹے محل بہت
عمدہ بنے ہیں ✤ نقاشی اُس کے پتھروں کی دیکھنے کے لائق ہے ✤
اورنگ زیب بادشاہ کے پوتے مرزا عظیم الشان نے اُس میں ایک مکان
مسلمانوں کی وضع کا بنا کر نام اُس کا فتح محل رکھا ہی ✤ اِس قلعے کے
اندر پانی کے حوض افراط سے ہیں ✤ شمار میں چوراسی ہیں لیکن بارہ
حوض تو بارہوں مہینے بھرے رہتے ہیں ✤ سب سے زیادہ عمدہ چیز وہاں
دیکھنے کے لائق وہ مینار ہی ✤ جس میں چھوٹا مینار تو ٹوٹ گیا مگر بڑا
مینار جو کھونٹا نو درجے کا ایک سو بائیس فٹ اونچا میران بائی کے
خاوند رانا کمبھہ کا بنایا ہوا سنگ مرمر کا اب تک کھڑا ہی ✤ اُس کے
اندر ہر مقام پر مہادیو پاربتی کی مورت بنی ہی ✤ اور نہایت تحفہ نقاشی

کی ہوئی ہی + چڑھنی کو اُس مین سیڑہیان ہین + اوپر چڑھنی سی دُور دُور
کی چیزین نظر آتی ہین + یعنی قلعی کا آدمیون سی خالی اور سُن سان ہونا
اور ہر طرف ٹوٹی ٹوٹی عمارتون کا نظر پڑنا + قلعی کی اندر اور پہاڑ کی تلی
دس دس بارہ بارہ کوس تک جنگل اُجاڑ کا دیکھائی دینا + اور
اِس قلعی کا احوال اگلی زمانی کی تواریخ مین کا یاد آنا دل کو عجیب ایک
وحشت اور عبرت دیکھاتا ہی + اِسی قلعی کی اندر راجا بھیم کی رانی
پدمنی اپنی تمام سہیلی اور خواصون کی ساتھہ سنہ ۱۳۰۳ع مین سلطان
علاء الدین خلجی کی ظلم وستم سی اپنی عزت حرمت اور عصمت بچانی
کی لیی اور دنیا مین نام اپنا چھوڑ جانی کی واسطی آگ مین جل کر راکھہ
ہو گئی تھی + اور اِسی قلعی کی اندر رانی کرنوتی سنہ ۱۵۳۳ع مین بہادر شاہ
گجراتی کی دہشت سی تیرہ ہزار ۱۳۰۰۰ سہیلی اور خواصون سمیت آگ مین
کود کر جل مری تھی + اُس کی واسطی بتّیس ہزار ۳۲۰۰۰ راجپوت کیسریی
بانی والی لڑبھڑ کر مارے گئی تھی + اِسی قلعی کی اندر سنہ ۱۵۶۷ع مین جس وقت
اکبر بادشاہ نی آن کر گھیرا تھا اُس کی قلعہ دار جی مل کی مرنی پر ساری
قلعہ والون نی جوہر کیا تھا + اُس معرکہ عظیم الشان مین تیس ہزار ۳۰۰۰۰

آدمی ماری گئی تھی + اب یہہ قلعہ بالکل بے مرمت اور اوجڑ پڑا ہوا ہی +
اس کی آبادی کی لیے لاکھون ہی آدمی کی فوج چاہیے + قلعے کی نیچے
چتوڑ کا شہر جو کہ اب صرف ایک قصبہ رہ گیا ہی بستا ہی + گیارہوان
ڈونگر پور بانسواڑا اور پرتاپ گڑھ یہہ تینون چھوٹی چھوٹی علاقی قریب
دو دولاکھہ روپے سال کی آمدنی کی اودی پور کی دکھن سیندھیا اور گائکواڑ
کی عملداری کی بیچ مین واقع ہین + ڈونگر پور کی وسعت ایک ہزار میل
مربع ہی + اسکی پورب پرتاپ گڑھ کی وسعت پندرہ سو میل مربع ہی +
ان دونون کی دکھن بانسواڑی کی وسعت بھی تخمیناً پندرہ سو میل مربع
ہی + ڈونگر پور علاقی کا صدر مقام ڈونگر پور ۲۳ درجہ ۵۴ دقیقہ
اتر عرض اور ۷۳ درجہ ۵۰ دقیقہ پورب طول مین بسا ہی + اس کی
جھیل کا بند سنگ مرمر کی ڈھوکون سی باندھا ہوا ہی + پرتاپ گڑھ
کی علاقی کا صدر مقام پرتاپ گڑھ ۲۴ درجہ ۲ دقیقہ اتر عرض اور ۷۴
درجہ ۴۸ دقیقہ پورب طول مین سمندر سی ایک ہزار سات سو فٹ اونچا
شہر پناہ کی اندر بسا ہی + اسکی چوگرد نالی کھوہ اور جنگل اجاڑ بہت ہین + چار
کوس کے فاصلی پر ایک قلعہ ہی نام اس کا دیولا ہی + بانسواڑی کی علاقی کا صدر مقام

ڈونگر پور

بانسواڑا ۲۳ درجہ ۳۱ دقیقہ اُتّرعرض اور ۷۴ درجہ ۲۳ دقیقہ
پورب طول مین شہر پناہ کے اندر بسا ہی + شہر کے باہر ایک پختہ تالاب
ہی + گرد اُس کے پیپل اور املی کی گھنی گھنی چھانو ہی + اُس سے
آگے ایک پہاڑ کے اوپر قلعے کے بُرج ہین + یہہ کسی زمانے مین وہان کے
راجا کے رہنے کا مقام تھا + بارھوان بوندی اُودی پور کے پورب  ۱۲ بوندی
کوٹے کے پچھم اور جے پور کے دکھن + یہہ علاقہ تینون عملداریون
سے گھرا ہوا ہی + وسعت اِس کی دو ہزار دو سو میل مربع ہی +
آمدنی یہان کی تخمیناً دس لاکھ روپیہ سال ہی + صدر مقام
اِس کا بوندی ۲۵ درجہ ۲۰ دقیقہ اُتّرعرض اور ۷۵ درجہ ۴۲
دقیقہ پورب طول مین بسا ہی + ایک حصہ اِس کا نیا اور دوسرا
حصہ پُرانا بوندی کہلاتا ہی + نیا بوندی شہر پناہ کے اندر ہے +
اور یہہ شہر پناہ پہاڑ پر جاکر قلعے اور محلون سے جو کہ قریب چار سو
فٹ کے اونچے ہونگے مل گئی ہی + شہر کی وضع اگلے زمانے کی + اور
مندرون کی افراط اور چوک کی کشادگی + حوضون مین فوارون کا
چھوٹنا + اور شہر کے نزدیک نفیس جھیل کا ہونا آنکھون کو بہت

بھلا معلوم ہوتا ہی + خصوصاً بازار جوکہ محل کی سامنی ہی وہ تو نہایت
عمدہ ہی + پرانا بوندی نئی بوندی کی پچھم ہی + شہر کی اُتر طرف پہاڑ
کی گھاٹی مین خوب اچھی اچھی تالاب اور راجا کی محل اور باغ اور
چھتریان بنی ہین + خصوصاً سُکھہ محل جوکہ عین جھیل کی بند پر بنایا
ہی بہت تحفہ ہی + وہان سی برسات کی موسم مین پانی کی چدر گرتی
ہی + تیرھوان کوٹا اس کی سرحد اُتر طرف سوای بوندی کے کوٹا ۱۳
کچھہ تھوڑی جی پور سی بھی ملی ملی ہی + باقی سب طرف سیندھیا
کی عملداری ہی + وسعت اس کی ساڑھی چھہ ہزار میل مربع ہی + ۶۵۰۰
آمدنی تخمیناً پینتیس لاکھہ روپیہ سال ہی + لیکن اس مین سے ۳۵۰۰۰۰۰
تیسرا حصہ ملک کا سرکار انگریزی نی وہان کی دیوان راج رانا
ظالم سنگہ کی اولاد کو دلوا دیا ہی + کیونکہ اُس نی لڑائی کی وقت جب
زمانی مین راجا محض نابالغ تھا بڑی بڑی خیرخواہی کی تھی + اب
اولاد ظالم سنگہ کی جھالراپاٹن مین رہتی ہی + یہہ مقام کوٹے
سی دکھن طرف گوشہ جنوب و مشرق کو جھکتا ہوا تخمیناً پچاس میل
کی فاصلی پر ہی + بہت خاصا آباد ہو گیا ہی + جی پور کی طرح

اِس مین بھی چوپڑ کا بازار اور چوپڑ کی گلیان ہین + شہر پناہ بھی
اِس کی مضبوط ہی + صدر مقام کوٹا ۲۵ درجہ ۱۲ دقیقہ اُتر عرض
اور ۷۶ درجہ ۵۴ دقیقہ پورب طول مین دریای چمبل کی داہنی
کناری شہر پناہ کی اندر بسا ہوا ہی + کھائی شہر پناہ کی گرد پہاڑ
کاٹ کر کھودی ہی + شہر آباد ہی لیکن نامی اور مشہور عمارت راجا کی
محل کی سوا دوسری کوئی نہین ہی + یہہ دونون رجواڑی یعنی بوندی
اور کوٹا ہاڑوتی مین گنی جاتی ہین + چودھوان ٹونک بوندی ٹونک ۱۴
کی اُتر جیپور کی عملداری سی گھرا ہوا ہی + آمدنی اِس ریاست کی
تخمیناً دس لاکھہ روپیہ سال ہی + یہ ریاست نواب میر خان کی اولاد
کی دخل مین ہی + صدر مقام ٹونک ۲۶ درجہ ۱۲ دقیقہ اُتر عرض
اور ۷۶ درجہ ۳۸ دقیقہ پورب طول مین بسا ہی + دو طرف اُس کی
پہاڑ ہی اور تیسری طرف ایک سنگین دیوار ہی + اِس دیوار کو لیجا کر
پہاڑ سی ملا دیا ہی + پاس ہی ایک چھوٹی سی جھیل ہی + نواب کی
مکانات بناس ندی کی کناری پہ شہر کی اُتر طرف ہین + کچھہ تھوڑی
سی زمین نواب کی سرونج کی ساتھہ جس کا اصل نام شیر گنج ہی

جے پور

کوٹے اور گوالیر کی عملداری کی بیچ مین ہی اور نیم ہیڑا میواڑ
کی عملداری کی درمیان ہی + الغرض وسعت اس ریاست کی سب
ملاکر اٹھارہ[۱۸۰۰] سو میل مربع ہی + پندرھوان[۱۵] جی پور جس کو ڈھنڈھار
بھی کہتی ہین ٹونک بوندی کوٹا اور کرولی کی اُتّر اور بیکانیر
اور اُلور کی دکھن واقع ہی + پورب طرف اُس کی بھرتپور ہی
اور پچھم کو انگریزی ضلع اجمیر کا اور کشن گڑھ اور جودھپور
کی عملداریان ہین + یہہ راج ایک سو چھہتر[۱۷۶] میل لمبا اور سو[۱۰۰] میل چوڑا ہی
وسعت اس کی پندرہ[۱۵۰۰۰] ہزار میل مربع ہی + زمین ریتل اور اکثر
لونی ہی + اُتّر والی حصّی مین شیکھاپاٹی کی درمیان پہاڑ بھی چھوٹی
چھوٹی بہت ہین + آب و ہوا اچھی خاصی ہی + تانبی اور پھٹکری
کی اس علاقی مین کھان ہی + آمدنی اس راج کی تخمیناً پچاسی[۸۵۰۰۰۰۰] لاکھ
روپیہ سال ہی + لیکن اس مین چالیس[۴۰] لاکھ روپیہ جاگیر اور برہمنون
کو معافی مین جاتا ہی + روپیہ اور اشرفی راجا کی ٹکسال سی نہایت
چوکھا نکلتا ہی + راجا یہان کا اپنی تئین رام چندر کی اولاد اور
اُنہین کا مسندنشین جانتا ہی + صدر مقام اس راج کا جی پور

جس کو جی نگر بھی کہتی ہین کچھہ اوپر ایک لاکھہ آدمی کی بستی ہی +
راجا جی سنگہ سوائی کا بسایا ہوا ۲۶ درجہ ۵۵ دقیقہ اُتّر عرض اور
۷۶ درجہ ۳۰ دقیقہ پورب طول مین ایک پختہ شہر پناہ کی اندر
بسا ہی + یہہ شہر بھی اپنی تراش اور ساخت مین سب سی نرالا ہی +
بازار اور عمارت کی قطع ایک سی ایک اعلی ہی + دکھن کی سوا تینون
طرف سی اُس کو پہاڑ گھیری ہوی ہین + اور اُن پہاڑون کی اوپر
قلعی بنی ہوی ہین + دکھن رخ بھی جدہر میدان پڑتا ہی شہر سی کچھہ
فاصلی پر ایک قلعہ موتی ڈونگری نام بہت مضبوط اور مرغوب ہی +
پایداری اور استواری مین خوب ہی + یہہ شہر عافیت بہر تین میل
لمبا اور ڈیڑھہ میل چوڑا ریگستان کی اندر بڑی شان سی آباد کھڑا
ہی + اور شہر کیا ہی گویا ایک تماشا گھر بنا ہی + بازار چوپڑ کا نہایت
چوڑا اور تیر کی طرح سیدھا ایسا کہ کہین کجی نہین نظر آتی ہے +
بلکہ چوسر اور شطرنج کی ٹپّی بھی اس خوبی سی نہ بنی کہ جیسی نہین جاتی
ہی + یہان تک کہ گلیان بھی چوپڑ کی خانون کیطرح بالکل سیدھی اور
باہم مقابل + سب تختۂ گل کی صورت بہار دیکھنی کی قابل + ایسی

تنگ کوئی گلی نہین ہی کہ لوگ جس مین سے ایک گاڑی نکلتے دیکھین +
اور سڑکین تو اس قدر چوڑی ہین کہ اُس مین کتنی ہی گاڑیان برابر
چلتی رہین + دوکانین بلند اور سوڈول تمام ایک وضع کی ہین +
کسی کی تراش مین کچھہ فرق نہین سب ایک ہی قطع کی ہین + راستے
کے مکانات جالی جھروکھون سے آراستہ سجے سجائے کھڑے ہین + گویا
کہ سوارون کے رسالے ایک صورت سے پرا جمائے کھڑے ہین + گنبدون
پر سنہری کلسیان چڑھی ہوئی زرق برق + اب و تاب مین سب
ایک سے کسی مین نہین فرق + چونا اُن گنبدون کا ایسا سفید اور
شفاف کہ سنگ مرمر اُس کے آبداری مین پانی بھرے بھرے مر جائے +
بلکہ خوبصورتون کی آنکھہ کی سفیدی اُس کے سامنے روسیاہ نظر آئے +
تمام حویلیان شہر کی ایک ساتھہ برابر ایک قطار مین لین ڈوری ڈالکر
اور بیلداغ لگا کے بنائی گئی ہین + اور عجیب کاریگری سے عمارتین اُٹھائی
گئی ہین + اب مقدور نہین کہ کوئی اپنا مکان اُس سطر سے باہر بڑھاوے
+ اگر بڑھاوے یا گھٹاوے تو وہان کی سرکار مین گرفتار ہو جاوے +
محل مہاراج کا چوتھائی شہر روکے کھڑا ہے + اور نہایت عمدہ اور

خوش قطع آن پڑا ہی + باغ حوض فوّاری مکانات اور تصویرین سب
بی نظیر ہین + تمام چیزین دیکھنی ہی سی علاقہ رکھتی ہین نہین قابل
تحریر ہین + عورتین یہان کی بہت شوقین اور طرحدار ہوتی ہین +
ہر طرحکی کام مین چالاک اور ہوشیار ہوتی ہین + الغرض جیپور
نفاست اور قطعداری مین مشہور خلائق ہی + عمارت اور صورت
اس شہر کی دیکھنی کی لائق ہی + خبر ہی کہ یہہ شہر مہاراجہ جی سنگھ
نی ایک فرنگی کاریگر باشندہ اٹالی سی بنوایا ہی + جبھی اسقدر سج دہج
اور تکلف اسنی پایا ہی + مندر سراوگیون کی لاکھون روپئی کی لاگت
کی بنی ہین + ٹھاکرد واری بھی اچھی اچھی افراط سی ہین + گوبند دیو
کا مندر محل کی اندر ہی + اُس کی خوشقطعی بھی بیان سی باہر ہی +
علاوہ اس کی برسات مین تو یہہ شہر بڑی چین آرام کا مقام ہی
ننگی پانو تمام بازار سی گھوم کی گھر مین چلی آؤ فرش پر کیچڑ کی داغ کا
نہین نام ہی + کیونکہ جو نہین مینہ پڑتا ہی وہ نہین بالو پانی سوکھہ
لیتا ہی + اور پہاڑ پر سبزی کا جم آنا اور جھرنون کا جاری ہونا
بڑی کیفیت دیتا ہی + لیکن گرمی کی موسم مین وہان کی تکلیف

بھی نہین کہی جاتی ہے + اذیت اِس قدر ہوتی ہے کہ مشکل سے سہی جاتی ہے + یعنی جب بالو دھوپ سے تپتا ہے تب تو پانو جھلس کر بہاڑ مین چنے کی طرح بھنے لگتے ہین + اور طپش کی شدت سے گویا آگ مین سلگتے ہین + اور پھر بالو بھی کیسا کہ جس مین پنڈلی تک دھنس دھنس جاوے + اور پانو اُس کے اندر پھنس پھنس جاوے + پس اِس گرمی کے مارے تو البتہ اُس شہر کا بُرا رنگ ہو گیا + اِس بات سے اپنا بھی قافیہ تنگ ہو گیا +

دربار کا قرینہ اب تک اگلے زمانے کے ہندوستانی طریق پر چلا جاتا ہے + مشعلچی اور کہار بھی بغیر کھونٹی دار پگڑی اور جامہ پہنے محل کی ڈیوڑھی پر نہین جانے پاتا + اور اگر کوئی دوشالہ اور شالی رومال دونون ساتھ اوڑھ کر ڈیوڑھی پر جاوے تو دربان لوگ اُس مین سے ایک چیز اُتار کر ضبط کر لیتے ہین + کیونکہ اُن کو ایسا ہی سرکار سے حکم ہے + راجا کو وہان کے بارہ[۱۲] برس کی عمر تک کوئی مرد نہین دیکھنے پاتا محل کے اندر رہا کرتے ہین + چھوٹے برتن وہان بالو سے مل کر کپڑے سے پونچھ ڈالتے ہین پانی سے کبھی نہین دھوتے + کبوتر

دوکانداروں سی دانہ ملنی کی باعث بازار مین اِس قدر افراط سی جمع
رہتی ہین کہ پانوٗ تلی دب جانی کا خوف رہا کرتا ہی +
تین میل پورب گوشۂ جنوب و مشرق کی طرف جھکتا ہوا پہاڑ کی
درمیان مقام گلتا مین اچھی اچھی مندر اور پانی کی حوض بنی
ہوی ہین + برسات مین خوب سیر کی جگہہ ہی + شہر سی چار میل
کی فاصلی پر پہاڑ مین آمیر اِس راج کا قدیم دار السلطنت ہی +
وہان بھی محل مہاراج کا بہت عمدہ بنا ہی + خصوصاً شیش محل
جسکی چھروکھون مین رنگین شیشی نہایت خوبصورتی سی لگائی ہین
بہت نفیس بنا ہی + قلعہ آمیر کا پہاڑ کی اوپر عالیشان اور
مضبوط بنا ہوا ہی + اُس کی اندر کوئین کی طرح کئی کھتّی ہین +
اُس کو وہان کی لوگ کھاش کہتی ہین + جس آدمی پر راجہ کا
عتاب ہوتا ہی وہ اِس کھاش مین ڈالا جاتا ہی + اور جو کی روٹی
اور کھارا پانی کھانی پینی کو پاتا ہی + کھاش کی اندر سی جیتا آدمی کوئی
شاذ و نادر نکلتا ہی + غیر آدمی اُس قلعی مین نہین جانی پاتا +
انگریزون نی بھی اب تک وہ قلعہ نہین دیکھا + اگرچہ اِس عملداری مین

سے قلعے بہت سے ہین لیکن رن تھمبھور کا قلعہ جے پور سے پچہتّر میل گوشۂ جنوب و مشرق کی طرف سب سے پایدار اور استوار ہے ÷ اُس کے اندر بھی غیر آدمی یا انگریز لوگ جانے نہین پاتے ہین ÷ یہہ وہی قلعہ ہے جسکے اندر ۱۲۹۰ع مین ہمیر چوہان سلطان علاالدین خلجی سے لڑکر بڑی بہادری کے ساتھہ مارا گیا ÷ اور ہمیرے کے محل کی سب عورتین مسلمانون کی زیادتی سے بچنے کے لیے جیتے جی آگ مین جل کر خاک ہو گئین ÷ جے پور سے ساٹھہ میل اُتّر گوشۂ شمال و مشرق کی جانب جھکتا ہوا براٹ کے نزدیک ایک پہاڑ پر مہاراج اشوک کا حکمنامہ وہی کھُدا ہوا ہے کہ جو الہ آباد کی سنگین لاٹھہ پر ہے ÷ صرف اِتنا اِس مین زیادہ ہے کہ بیدھیون نے بنائے ہین ÷ الغرض راجا جے سنگہ علم کی بڑی قدر کرتا تھا ÷ برج بھاشا نے اُسی کے زمانے مین رونق پائی ÷ بہاری کی ستسئی کے دوہرون کے واسطے وہ ایک ایک اشرفی دیتا تھا ÷ بنارس دہلی متھرا اُجین اور جے پور اِن پانچون مقام پر اُسی نے علم نجوم کے رصد خانے بنائے ہین ÷ سولھوان[۱۶] کرولی یہہ راج اُتّر اور پچھم مین

کرولی[۱۶]

جی پور کی عملداری سی گھرا ہوا ہی + اور دکھن کی طرف اِس کے
گوالیر ہی پورب کو دھولپور کی سرحد سی ملا ہی + وسعت اِس کی ایک
ہزار نوسو میل مربع ہی + آمدنی اِس کی پانچ لاکھ روپیہ سال ہی +
صدر مقام کرولی ۲۶ درجہ ۳۲ دقیقہ اُتّر عرض اور ۷۶ درجہ
۵۵ دقیقہ پورب طول مین پنچپیری ندی کی کنارے بسا ہی + قلعہ
راجا کی رہنی کا شہر کی بیچ مین واقع ہی + سترھوان دھولپور اِس دھولپور
راج کی پچھم کرولی ہی + اور دکھن اسکی گوالیر ہی + اور اُتّر کو
متھرا ہی + پورب کی طرف سرکاری ضلع آگرے کا ہی + وسعت
اِس کی ایک ہزار چھہ سو میل مربع ہی + آمدنی سات لاکھ روپیہ
سال ہی + صدر مقام دھولپور ۲۶ درجہ ۴۲ دقیقہ اُتّر عرض
اور ۷۷ درجہ ۴۴ دقیقہ پورب طول مین دریای چمبل کی بائین
کنارے کوس آدھہ کوس کی فاصلے پر بسا ہوا ہی + اٹھارھوان
بھرتھہ پور دکھن طرف اِس کی دھولپور ہی + اور اُتّر کی جانب بھرتھہ پور
الور + پچھم رُخ جی پور + اور پورب کی طرف آگرے اور
متھرا کی سرکاری ضلعے ہین + وسعت اِس کی دو ہزار میل مربع

ہی + آمدنی تیس لاکھہ روپیہ سال ہی + پرگنہ روپ باس مین سنگ سرخ کی کھان ہی + عمارت بنانی کی واسطی دلی آگری وغیرہ آس پاس کی شہرون مین بہت جایا کرتا ہی + صدر مقام بھرتپور ۲۷ درجہ ۱۷ دقیقہ اتر عرض اور ۷۷ درجہ ۲۳ دقیقہ پورب طول مین کچی شہر پناہ کی اندر قریب آٹھہ میل کی گھیری مین بسا ہی + شہر پناہ خوب چوڑی چکلی اور بلند ہی + اگر مرمت اس کی بخوبی تمام ہوتی رہی تو ہرگز توپ کی گولون سی اس کو صدمہ نہین پہنچ سکتا + جو گولا آویگا اسی مین رہ جاویگا + سنگین دیوار کی بہ نسبت کچی دیوار کا ڈھانا بہت مشکل ہی + بہت سی ایسی مقام ہین کہ جہان سختی سی نرمی زیادہ کام مین آتی ہی + شہر پناہ کی گرد کھائی بھی کھدی ہوئی ہی + اور جھیلین اس طور کی ہین کہ اگر بند ان کی کاٹ دیی جاوین تو شہر سی باہر کوسون تک پانی ہی پانی ہو جاوی + دشمن کی فوج کو ذرہ کھڑی رہنی کی بھی جگہہ نہ ملی + بیچ شہر مین پختہ قلعہ ہی + اسیمین وہان کا راجا رہتا ہی + اس قلعی کی گرد بھی ایسی چوڑی چکلی کھائی ہی کہ اچھی خاصی ایک چھوٹی سی

ندی معلوم ہوتی ہی + بھرتھہ پور سی آٹھہ کوس کی تفاوت پر
ڈیگ مین مہاراج کا باغ بہت عمدہ اور قابل دیکھنی کی ہی + مکانات
بھی اِس مین بہت اچھی اچھی بنی ہین + اور نہرین اور فوّاری اور
چادرین افراط سی ہین + خصوصًا ایک بارہ دری جس کو مچھی بھون
کہتی ہین اُس مین اتنی فوّاری لگی ہین کہ در دیوار ستون وغیرہ ہر مقام
سی فوارہ چھوٹتا ہی + اور اوسکی پُھہار ایسی اوڑتی ہی کہ جس وقت
سورج اُسکی سامنی رہتا ہی تو اُس کی کرن سی اُس مکان کی اندر اُن
پُھہاروں مین دو قوس قزح بہت چمکیلی اور شوخ رنگ بن جایا
کرتی ہین + راجا وہان کا ابھی نابالغ ہی اسلیی ملک کا انتظام
صاحب اجنٹ بہادر خود کرتی ہین بھرتھہ پور کی دکھن گوشہ جنوب
و مغرب کو جھکتا ہوا ایک منزل کی تفاوت پر بیانی کا قلعہ نامی اور
مشہور معروف ہی + یہہ بیانا کسی زمانی مین بہت بڑا شہر تھا +
آگرا بسنی کی پیشتر یہی شہر اِس صوبی کا صدر مقام تھا + بلکہ
سلطان سکندر لودی بادشاہ نی تو اِس کو اپنا دار السلطنت
مقرر کیا تھا + قلعہ ایک پہاڑ پر خوب مضبوط بنا ہوا ہی + حوض

پانی کی ایسی ایسی گہری اور عمیق ہین کہ اُن مین گھڑیال تیرتی رہتی ہین +
بیچ مین اُس کی ایک لاٹ سنگین کھڑی ہی + اُس پر کچھہ اگلی زمانی کی
حرف بھی کھُدی ہوی ہین + اور محل کی اندر ایک ستون پر کسی کے
ہاتھہ کی پنجون کی دو چھاپی اب تک لگی ہوئی ہین + اِن چھاپون کا حال
وہان کی لوگ یون بیان کرتی ہین کہ جب بادشاہی فوج چڑھہ آئی
تو یہان کی رانیون نی اپنی تئین جوہر کیا تھا + اُنہین رانیون مین سے
ایک نی اوسوقت اپنی لہو سی آپ یہہ دونون چھاپی دی تھے +
۱۹ الور اُنیسوان الور یعنی ماچیری + اِس کی دکھن طرف بھرتھہ پور
اور جی پور ہی + اور پچھم رُخ صرف جی پور واقع ہی + باقی دونون
جانب کو متھرا اور گڑگانوی کی انگریزی ضلعون سی گھرا ہوا ہی +
وسعت اِس کی ساڑھی تین ہزار ۳۵۰۰ میل مربع ہی + جنگل اور پہاڑ
بہت ہین + وہ علاقہ جس کو تواریخ مین میوات کی نام سی لکھتے
ہین اسی عملداری مین آگیا ہی + صرف تھوڑا سا بھرتھہ پور کی راج
مین ہی + آمدنی اِس تمام راج کی اٹھارہ لاکھہ روپیہ سال ہی +
کم و بیش چالیس برس کا عرصہ گذرتا ہی کہ وہان کی راجا کو ایک دفعہ

اِس بات کا خبط سمایا کہ جس طرح مسلمانون نے کسی زمانے مین ہندوؤنکو ستایا تھا اُسی طرح اب مسلمانون کو تنگ کرنا چاہیے + چنانچہ اُسنے ایسا ہی کیا + یہان تک کہ بہت سے مسلمان مُلّاؤن کے ناک کان کاٹ کر فیروزپور کے نواب کے پاس بھیج دیے + قبرین سارے اپنے ملک مین سے کھُدوا کر پھکوا دین + ہڈّیان تک گدھون پر لاد کر اپنے علاقے سے باہر نکالین + اور مسجدین بالکل مسمار کر کے اونکے پتھرون پر تیل سیندور چڑھوا دیا گویا سب کو بھیرون بنا دیا + صدر مقام اِس راج کا الور ۲۰ درجہ ۴۴ دقیقہ اُتّر عرض اور ۷۶ درجہ ۲۳ دقیقہ پورب طول مین ایک پہاڑ کے تلے بسا ہے + اور اُس پہاڑ پر جو کہ وہان سے قریب ایک ہزار دو سو فٹ کے اونچا ہوگا ایک قلعہ بنا ہوا ہے +

کشن گڑھ

بیسوان کشن گڑھ + پورب اور دکھن طرف اِس کے سبے پور ہے + اور اُتّر اور پچھم رُخ یہہ جودھپور اور اجمیر کے انگریزی ضلعے سے گھرا ہے + وسعت اِس کی سات سو میل مربع ہے + آمدنی اِس راج کی تین لاکھہ روپیہ سال ہے + صدر مقام کشن گڑھ ۲۶ درجہ ۳۷ دقیقہ اُتّر عرض اور ۷۵ درجہ ۳۴ دقیقہ پورب

جودھپور ۲۱

طول مین شہر پناہ کی اندر لمبا ہوا ہی + اکیسوان[۲۱] جودھپور
جسکو مارواڑ کہتی ہین + پورب طرف اُسکی جی پور اور
سرکاری ضلع اجمیر کا اور اودی پور ہی + دکھن کی جانب اُسکی
اُدی پور سروہی اور بڑودا ہی + پچھم رخ اُسکی سندھ
اور جیسلمیر واقع ہی + اور اُتر کی طرف یہہ جیسلمیر اور بیکانیر
سی گھرا ہوا ہی + تخمیناً اڑہائی[۲۵۰] سو میل لمبا اور ڈیڑھ[۱۵۰] سو میل
چوڑا ہی + کل وسعت اُسکی پینتیس[۳۵۰۰۰] ہزار میل مربع ہوگی +
زمین اُسکی تمام ریگستان ہی + کوا نہایت گہرا کھودنا پڑتا ہی
جس پر بھی پانی کھارا نکلتا ہی + سنسکرت زبان مین ریگستان
کو جہان پانی نہ ملی مربھوم کہتی ہین + اس واسطی اُس ملک کا
نام مارواڑ مشہور ہوگیا + اس راج مین سیسی اور سنگ مرمر کی
کھان ہی + آمدنی اس تمام ریاست کی سترہ[۱۷] لاکھ روپیہ سال
ہی + اونٹ اور بیل یہان کی اچھی ہوتی ہین + چنانچہ ایک[۱] ایک
بیل کی جوڑی دو دو سو[۲۰۰] روپی تک کو بک جاتی ہی + اور اونٹ
وہان اکثر ہل مین بھی جوتی جاتی ہین + آدمی وہان کی افیون

بہت کھاتی ہین + یہان تک کہ پان اور الایچی کی طرح اپنے
دوستون کی ضیافت افیون کی گولیون سی کرتی ہین + صدر
مقام جو دھپور تخمیناً اسی ہزار آدمی کی بستی ۲۶ درجہ ۱۹
دقیقہ اُتّر عرض اور ۷۳ درجہ پورب طول چھہ میل کی گھیرے
مین بسا ہوا ہی + قلعہ بہت مضبوط ہی + بائیسوان بیکانیر ۲۲ بیکانیر
دکھن طرف اسکی جودھپور اور جے پور ہی + اُتّر کی جانب
بھاولپور اور پٹیالا + پچھم رُخ اس کی جیسلمیر ہی + اور
پورب کی طرف انگریزی ضلع ہریانے کا واقع ہی + بیکانیر
اور جیسلمیر اور بھاولپور کی عملداریون کی بیچ مین ریگستان کا
میدان نہایت عظیم الشان آن پڑا ہی + اُس کی درمیان سیکڑون
کوس کی گھیری مین بستی اور آبادی کا نام و نشان بھی نہین نظر
آتا + پانی کی بدلی سراب کا پانی یا کہین کہین بڑی بڑی جنگلی تربوز
ہوتی ہین + انھین سی مسافر لوگ اپنی پیاس بجھا لیتی ہین + وہ
کیا قدرت ہی اُس قادر مطلق کی کہ جس جگہہ ایک بوند بھر پانی
دیکھنی کو میسر نہین وہان بالو مین آپ سی آپ رسیلی پھل پیدا

کرڈالی ÷ زمین اِن دونون علاقون کی یعنی بیکانیر اور جیسلمیر کی ریتیل ہی ÷ سو سوا اور دو دو سو ہاتھہ گہری کوی کھودنے پڑتی ہین ÷ کھیتی یہان سواے جوار باجری کی دوسری چیز کی بہت کم ہوتی ہی ÷ درخت کا تو کہین نام نہین ہی ÷ باغ کون جانتا ہی ÷ کریل ÷ اور پھوک اور جھڑبیری اور آگ سے کے درخت تو البتہ دکھائی دیتے ہین ÷ ندی نالا اِن علاقون مین قسم کھانے کو بھی نہین ÷ لمبان اِس کی ڈیڑھہ سو میل سے اوپر اور چوڑان قریب سوا سو میل کی ہی ÷ وسعت اِس راج کی ستر ہزار میل مربع ہی ÷ اور آمدنی اِس کی ساڑھی چھہ لاکھہ روپیہ سال ہی ÷ صدر مقام بیکانیر ۲۷ درجہ ۵ دقیقہ اُتّر عرض اور ۷۳ درجہ ۲ دقیقہ پورب طول مین شہر پناہ کی اندر بسا ہی ÷ اور اُس کی ایک بغل مین قلعہ بھی بلند اور معقول بنا ہوا ہی ÷ تیئیسوان

۲۳ جیسلمیر جیسلمیر پورب طرف اِس کی بیکانیر ہی اور پچھم کی جانب سندھہ ÷ اُتّر رُخ بہاولپور ÷ اور دکھن کو جودھپور واقع ہی ÷ وسعت اِس کی بارہ ہزار میل مربع ہی ÷ اِس سرزمین میں

بیکانیر سے بھی بڑھکر ریگستان اور اُجاڑ ہی + بستی فی میل
مربع سات آدمیون کی بھی نہین پڑتی + آمدنی اس تمام راج کی
کم و بیش ایک لاکھ روپیہ سال ہی + صدر مقام جیسلمیر ۲۶ درجہ
۴۳ دقیقہ اُتر عرض اور ۷۰ درجہ ۴۰ دقیقہ پورب طول مین بسا
ہوا ہی + جودھپور کے راستے مین گرمی کے موسم کے اندر یہان سے
تین منزل تک کہین پانی نہین ملتا + مسافر لوگ مشکین بھر کر اونٹون
پر اپنے ساتھ رکھہ لیتے ہین + یہہ سب اوپر لکھے ہوئے ہندوستانی
علاقے یعنی سروہی سے جیسلمیر تک راجپوتانے مین گنے جاتے ہین +
اور سب کے سب اجمیر کی اجنٹی کے تابع ہین + چوبیسوان ۲۴
بہاولپور اس کے دکھن طرف جیسلمیر اور بیکانیر ہی + اُتر رخ بہاولپور ۲۴
پنجاب کے انگریزی ضلعے ہین + اور پچھم کی طرف سندھہ ہی + اور
پورب کی جانب بیکانیر اور پٹیالا واقع ہی + یہہ علاقہ ستلج
اور دریای سندھہ کے کنارے کنارے تین سو دس میل تک لمبا
چلا گیا ہی + اور ایک سو دس میل چوڑان مین ہی + وسعت
اس کی قریب بتیس ہزار میل مربع کے ہوگی + دریاؤن کے کنارے

تو زمین زرخیز ہی لیکن دکھن کی طرف بڑا بالو کا میدان اُجاڑ اور
سنسان پڑا ہوا ہی + آمدنی اِس تمام ریاست کی پندرہ لاکھ روپیہ
سال ہی + صدر مقام بھاولپور ۲۹ درجہ ۱۹ دقیقہ اُتر عرض اور
۷۱ درجہ ۲۹ دقیقہ پورب طول مین دریای ستلج کی بائین کنارے
پر کچی شہر پناہ کی اندر قریب بیس ہزار آدمیون کی بستی ہے +
یہان ستلج کو دریای گرّا بولتی ہین + مکانات اِس شہر مین
کچی اینٹون کی بہت ہین + لنگی اور ریشمی کھیس یہان اچھے
بنائی جاتی ہین + اونٹ بھی وہان کی چالاک ہوتی ہین + بھاولپور
سی پچاس میل دکھن ریگستان مین دیوراول نام ایک مضبوط
قلعہ ہی + نواب کا خزانہ اُسی مین رہتا ہی + بھاولپور سی پچھم
گوشہ جنوب و مغرب کو جھکتا ہوا تخمیناً تیس میل کی فاصلے پر
دریای پنج ند کی بائین کناری ایک شہر اگلی زمانی کا اُدچ نام
بسا ہی + دریای ستلج کا چناب کی ساتھ مل جانی پر وہان
نام اوسکا پنج ند مقرر ہو گیا ہی + پچیسوان انبالی کی اجنٹی ابنالی کی اجنٹی [۲۵]
کی زیر حکم رجواڑی بھاولپور کی پورب + یہہ علاقہ پچھم اعد

دکھن طرف کچھہ دور تک بیکانیر کی عملداری سے ملی ہوی ہین + باقی
سب طرف انگریزی ضلعون سے گھری ہین + ان مین سب سے
بڑی ریاست پٹیالی کے مہاراجہ کی جو کہ قوم کے سکھہ ہین
بھاولپور کی سرحد سے لیکر پہاڑون مین شملا کی چھاونی
تک چلی گئی ہے + اس کے بیچ مین جا بجا دوسرے علاقے اس
ڈول سے آن پڑے ہین کہ اس کی لمبان اور چوڑان کا انداز
کرنا بہت مشکل ہے + اگر بٹنڈا سے شملا تک یہہ عملداری
ناپی جاوے تو ایک سو ۱۷۵ پچھتر میل ہوتی ہے + لیکن وسعت
اس ریاست کی ساڑھے ۴۵۰۰ چار ہزار میل مربع سے زیادہ نہین
ہے + آمدنی ۳۲۰۰۰۰۰ بتیس لاکھہ روپیہ سال ہے + صدر مقام اس کا
پٹیالا ۳۰ درجہ ۱۹ دقیقہ اُتّر عرض اور ۷۶ درجہ ۲۲ دقیقہ
پورب طول مین ایک کچی شہر پناہ کے اندر بسا ہوا ہے +
بیچ شہر مین قلعہ ہے + اس کے اندر مہاراج کے رہنے کے محل اور
مکانات بہت اچھے بنے ہین + شہر سے پانچ چھہ کوس
کے فاصلے پر بہادرگڑھہ ایک قلعہ ہے + اس مین مہاراج نے

جو نیا محل بنایا ہی اُس کی مکانات قابل دیکھنی کے ہین +
بھاولپور کی سرحد کی طرف لدھیانی سی پچھتر میل گوشۂ
جنوب و مغرب کی جانب قلعہ بھٹنڈا ریگستان کے میدان
مین نہایت مضبوط بنا ہوا ہی + خزانہ مہاراج کا اسی مین ہتا
ہی + اِس کی گرد نواح کو وہان کی لوگ لکھی جنگل کہتے ہین +
گھوڑون کی چرائی کی لیی وہان چالیس کوس کی گھیری مین
بہت اچھی جگہہ ہی + پٹیالی سی پینتیس میل اُتر سرہند جو کہ
بادشاہی زمانی مین ایک بہت بڑا آباد شہر تھا اب ویران
اور اوجاڑ پڑا ہوا ہی + کھنڈر پُرانی عمارت کی دور دور تک
دیکھائی دیتی ہین + مگر بستی ایک قصبی کی برابر بھی نہین رہی +
اِس عملداری کی درمیان شملا کی راستی مین پہاڑ کے نیچے
کالکا سی دو کوس ورے مقام پنجور مین ایک باغ اورنگ زیب
بادشاہ کی کوکا فدائی خان کا بنایا ہوا پانچ چھہ درجی کا نہایت
بی نظیر ہی + دیکھنی کی لائق ہی تعریف اُس کی نہین قابل تحریر
ہی + یعنی وہان پہاڑ پر سی پانی کا سوتا جو کہ آیا ہی وہی اُس باغ کے

فوّارے کا خزانہ بنایا گیا ہی + پس اِس پہاڑ کی جھرنی کی بدولت

اُس باغ مین سیکڑون فوّارے اور چادرین اور نہرین آپ ہی

آپ رات دن جاری رہتی ہین + کہین حوضون کی بیچ مین

بارہ دریان بنی ہوئی ہین اور کسی جگہہ بارہ دریون کی اندر

حوض بنی ہین + الغرض پنجور مقام خوب دلکشا اور پُر فضا

ہی + لیکن برسات مین وہان کی ہوا بگڑ جایا کرتی ہے +

باقی رجواڑی جنکی رئیسون کو اپنی علاقی مین دیوانی فوجداری

کا اختیار حاصل ہی اس اجنٹی مین نابھا جیند مالیر کوٹلا

فرید کوٹ ممدوت بوڑھیا چھچھرولی اور رائے کوٹ

ہین + وسعت اِن سب کی دو ہزار تین سو میل مربع سے

زیادہ نہین ہی + اِن مین نابھا جیند اور مالیر کوٹلا

یہہ تینون علاقی تین تین لاکھہ روپیہ سال کی آمدنی کے

ہین + اور باقی سب کی سب بہت چھوٹی چھوٹے ہین +

مالیر کوٹلا اور فرید کوٹ اور ممدوت مین مسلمان کی عملداری

ہی + یہہ تینون رئیس نواب کہلاتی ہین + نابھا ٹپیالہ کی

پندرہ میل پچھم گوشۂ شمال و مغرب کو جھکتا ہوا ہے +
جیند پٹیالے سے ستر میل دکھن ہے + اور مالیر کوٹلا
پٹیالے سے پینتیس میل گوشۂ شمال و مغرب کی طرف واقع
ہے + فرید کوٹ پٹیالے سے ایک سو پانچ میل پچھم گوشۂ جنوب
و مغرب کو جھکتا ہوا ہے + ممدوت پٹیالے سے ایک سو تیس
میل پچھم گوشۂ شمال و مغرب کو جھکتا ہوا ہے + بوڑھیا پٹیالے
سے ساٹھ میل پورب گوشۂ جنوب و مشرق کو جھکتا ہوا
واقع ہے + چھچھرولی پٹیالے سے ساٹھ میل پورب ہے +
اور رائے کوٹ پٹیالے سے چالیس میل گوشۂ شمال و
کپور تھلا ۲۶ مشرق کی طرف بسا ہوا ہے + چھبیسواں کپور تھلا + یعنی
سکھ راجا آلو والیے کا علاقہ + دریای ستلج اور بیاس کے
بیچ میں چاروں طرف پنجاب کی انگریزی ضلعوں سے گھرا
ہوا ہے + آمدنی اس کی دو لاکھ روپیہ سال ہے + صدر مقام
کپور تھلا ۳۱ درجہ ۲۴ دقیقہ اُتر عرض اور ۷۵ درجہ
۱۲ دقیقہ پورب طول میں دریای بیاس کے بائیں کنارے

دس میل ہٹ کر بسا ہی + ستائیسوان ۲۷ رہیلون کا رام پور رام پور
مراد آباد اور بریلی کی انگریزی ضلعون سی گھرا ہوا ہی + وسعت
اس کی سات سو میل مربع ہی + آمدنی دس لاکھ روپیہ سال +
نواب کی رہنی کا شہر رام پور ۲۸ درجہ ۴۹ دقیقہ اُتر عرض اور
۷۸ درجہ ۲ ۵ دقیقہ پورب طول مین کوسِلیا ندی کے
بائین کنارے بسا ہوا ہی + اٹھائیسوان ۲۸ منی پور دریاے منی پور
برہم پتر کی پار ہندوستان کی پورب حد پر ہی + پچھم اور
اُتر کی طرف سلہٹ اور آشام کی انگریزی ضلعون سے
گھرا ہی + اور پورب اور دکھن کو برھما کی عملداری سی
ملا ہوا ہی + وسعت اس کی ساڑھی سات ہزار میل مربع ہی
آمدنی ایک لاکھ روپیہ سال سی کم ہی + ملک جنگل اور
پہاڑون سی بھرا ہوا ہی + پہاڑ چار ۴ ہزار فٹ تک بلند
ہین + لوہی کی کھان بھی وہان ہی + آدمی وہان کی کھسیے
جنکی صورت شکل اور بولی بھوٹیون سی ملتی ہی مثل جنگلیون کے
ہین + ناگا وہان بہت بستی ہین + دیبی کی معتقد ہین اور

آدمی کابل دیتی ہین + صدر مقام منی پور ہے ۲۴ درجہ ۲۰ دقیقہ اتّر عرض اور ۹۳ درجہ ۳۲ دقیقہ پورب طول مین اسی نام کی ندی کی داہنی کناری بسا ہوا ہی + انگریز لوگ اس کو کسائیون کا ملک کہتی ہین کیونکہ برمھا والی ان کو کاسی پکارتی ہین اور بنگالی ان کو مگھا لو بولتی ہین + لیکن خاص یہہ لوگ نام اپنا موئیتی بتاتی ہین +

اب دریای نربدا کی پار دکھن کی ریاستین لکھی جاتی ہین + اول حیدر آباد یہہ بڑی ریاست دریای تاپتی سی لیکر جہان وہ سیندھیا کی عملداری سی ملتا ہی دکھن مین دریای تنگ بھدرا اور دریای کرشنا تک چلا گیا ہے + گوشۂ شمال و مشرق کی طرف نربدا ندی پران ہتیا مین اور پران ہتیا گوداوری مین ملکر اس ریاست کو ناگپور کی علاقی سی جدا کرتی ہی + اور باقی سب طرف یہہ ریاست بنگال اور بمبئی اور مندراج حاطی کی انگریزی ضلعون سے گھیری ہوئی ہی + سنسکرت مین جس زمین کا نام تیلنگ

حیدرآباد

دیش ہی وہ زمین اِس ریاست کے اندر بہت سی آگئی ہی +
یہہ ریاست دو سو اٹھتر میل لمبی اور ایک سو دس میل چوڑی
ہی + اور وسعت اِس کی ایک لاکھ میل مربع ہی + بادشاہی
عملداری مین یہہ ایک صوبہ گنا جاتا تھا + لیکن اب اُس کی
حدون مین بڑا فرق پڑ گیا + کیونکہ بدر اور اورنگ آباد
کے صوبون کے حصے بھی داخل ہو گئی ہین + زمین یہان کی
بلند زرخیز اور کوہستانی ہی + لیکن پہاڑ اونچا کوئی نہین +
آب و ہوا معتدل + بد انتظامی کے باعث زمیندار مفلس
قلاش ہو رہی ہین + اور زمین اُنکی اکثر پرتی پڑی رہتی ہی +
افسوس کا مقام ہی کہ جہان کسی زمانے مین عمدہ عمدہ شہر بستے
تھے وہان اب گیدڑ روتے ہین + ملک ڈیڑھ کروڑ روپئے
سے زیادہ کا ہی + مگر انتظام اچھا نہین ہونیکے باعث نواب
کے خزانے مین اب اِس کا آدھا بھی نہین آتا + وہان کے
نواب کے پاس ایک پلٹن عورتون کی ہی + نام اُس کا
ظفر پلٹن ہی + وردی اور قواعد اُس کی انگریزی پلٹن کے

موافق ہی + تنخواہ ہر ایک عورت کی پانچ پانچ روپیہ مہینا ہی + یہہ عورتین جو سپاہیون کا کام کرتی ہین گاردنی کہلاتی ہین + ۱۷۹۵ء مین جب وہان کی نواب نی دولت راو سیندھیا سی لڑکر شکست کھائی تھی تو اُس لڑائی مین کرولا کی میدان کی اندر دو پلٹنین اِن گاردنیون کی ماما بَرن اور ماما چمیلی کی زیر حکم بھی ساتھہ تھین + اور بہر صورت وہ نواب کی سپاہیون سی کچھہ بُرا نہین لڑین + دارالریاست اِس مقام کا حیدرآباد جس کو بھاگ نگر بھی کہتی ہین ۱۷ درجہ ۱۵ دقیقہ اُتر عرض اور ۷۸ درجہ ۳۵ دقیقہ پورب طول مین موسیٰ ندی کی داہنی کنارے ہی جسکی اوپر ایک پُل پختہ بندھا ہوا ہے پکی شہر پناہ کی اندر چار میل لمبا اور تین میل چوڑا بسا ہی + راستی تنگ ہین اور فرش بھی اُن مین بُرا ہی + بستی اِس شہر مین دو لاکھہ ۲۰۰۰۰۰ آدمیون کی ہی + یہان نواب کا محل اور کئی ایک مسجد دیکھنی کی لائق ہی + چھہ میل پچھم ایک پہاڑ کی اوپر گول گنڈہ کا قلعہ بڑا نامی اور مشہور ہی + اور

مضبوطی مین معروف ہی + نواب کا خزانہ اُسی مین رہتا ہی +
تین میل آگی سکندر آباد مین انگریزی فوج کی بہت بڑی
چھاؤنی ہی + یہہ فوج نواب کی حفاظت کی واسطی بموجب
عہدنامی کی وہان رہتی ہی + خرچ اِس لشکر کا نواب دیتا
ہی + اور اوسکی سہل مین وصول ہو جانی کی واسطی نواب نی
علاقہ برار اپنی عملداری کی گوشۂ شمال و مغرب مین سرکار
انگریزی کی سپرد کر دیا ہی سرکار کی طرف سی ایک صاحب ریذیڈنٹ
نواب کی دربار کی واسطی مقرر ہی + حیدر اباد کی گوشۂ شمال و
مغرب کی جانب قریب تین سو میل کی فاصلی پر اورنگ آباد
شہر جو کہ مسلمانون کی بادشاہت مین صوبۂ اورنگ آباد کا
دار الریاست کہلاتا تھا اور پھر بہت روز تک حیدر اباد کی
نواب کا بھی دار الریاست تھا اب ویران سا ہو گیا ہے +
اور بےرونق پڑا ہوا ہی + یہان تک کہ ساٹھ ہزار آدمی سے
زیادہ نہین بستی + قدیم نام اُس شہر کا گرکی ہی + شہر مین
پانی کی نہر پہاڑ سی کاٹ کر لائی گئی ہی + ہر طرف صاف

پانی سی بھری ہوی حوض اور اُن مین فواری چھوٹ رہی ہین + بازار
خاصا لمبا چوڑا ہی + اورنگ زیب کا محل کھنڈر پڑا ہی + ایک طرف
کو اُس کی بیٹی زیب النسا بیگم کا روضہ سنگ مرمر کی گُمبد کا بنا
ہوا ہی + اور ایک درویش کا مقبرہ ہی اُس مین بہت سی حوض
چادرین اور فوّاری بنی ہوی ہین + اورنگ آباد سی سات میل
گوشۂ شمال و مغرب کو دولت آباد ایک مشہور قلعہ ہی + یہہ
قلعہ مہادیو کی پنڈی کی طرح ایک کھڑی پہاڑ کی اوپر بنا ہی +
قریب پانسَو فٹ کی وہان سی اونچا اور چارون طرف سے
بلا لاگ کھڑا ہی + اُس پہاڑ کا آدھا حصہ قریب ایک تہائی کی
چھیل چھیل کر دیوار کی طرح سیدھا کر دیا ہی + راہ چڑھنی کی اُس
پر کسی طرف سی بھی نہین ہی + پہاڑ کی گرد ایک کھائی ہی اور پھر
کھائی کی گرد تہری دیوار ہی + اُن تینون دیوارون کی باہر
شہر بستا ہی + اور شہر کی باہر پھر شہر پناہ ہی + قلعی کی اندر جانی
کی لیی سرنگ کی طرح پہاڑ کی اندر ہی اندر پتھر کاٹ کر سیڑھیان
بنائی ہین + جیسی کسی مینار پر چڑھتی ہین اُسی طرح اُس کی اندر

بھی مشعل جلاکر جانا ہوتا ہی + اوّل تو وہ راستا ایسا تنگ ہی
کہ آدمی کو جُھک کر دوہرا ہو کی جانا پڑتا ہی پھر کل تین گز چوڑا
اور تین گز بلند ہی + بیچ مین جابجا ایک آدمی کی جانی لائق زینے
کاٹ کر پانی لانی کی لیی کھائی تک راہ بنا دی ہی + ذخیرہ رکھنی کی
واسطی بڑی بڑی تہ خانی بنی ہین + اور پھر جہان وہ راستا پورا
ہوا وہان اُس کی منہ پر ایک بڑا سا بھاری لوہی کا توا رکھا
ہوا ہی + تا کہ اگر دشمن اِس راہ مین بھی آن گھُسی تو اُس توی کو
اُس کی منہ پر ڈال کر آگ پھونک دیوین + جسمین ماری گرمی
کی وہ اُسی راہ مین بھُن کر کباب ہو جاوی + قلعی کی اندر ایک
مینار ایک سو ساٹھہ فٹ کا بلند بنا ہوا ہی + پہاڑ کی چوٹی پر
جہان نواب کا نشان کھڑا ہی ایک توپ پیتل کی اٹھارہ فٹ
لمبی بارہ سیر کی گولی والی رکھی ہوئی ہی + قلعی کی اندر کئی ایک
حوض پانی کی ہین + معلوم نہین کہ یہہ قلعہ کس زمانی مین بنا ہی
اور کس نی بنایا ہی + لیکن جب پہاڑ چھیلنی اور سرنگ کاٹنی
کی محنت پر خیال کرتی ہین تو عقل بھی حیران رہ جاتی ہی +

لڑائی مین اِس قلعی کو فتح کرنا کسی صورت سی ممکن نہین ہی + صرف
قلعی والون کی رسد بند کرنی سی ہاتھہ آسکتا ہی + سابق مین اِس
قلعی کا نام دیوگڑھہ تھا + چودھوین صدی عیسوی کی شروع
مین دِلی کا بادشاہ محمد تغلق دلی شہر اُوجاڑ کر وہان کی
لوگون کو دیوگڑھہ مین بسانی کی واسطی لیگیا تھا + اور نام
اُس کا دولت آباد رکھہ کر اپنا دارالسلطنت اُسی کو مقرر کیا
تھا + لیکن پھر آخرش اُسنی دلی ہی کو پسند کیا + یہان تک کی
وہ دولت آباد اُجاڑ کر پھر تمام شہر کو لیی ہوی دلی مین چلا آیا +
دولت آباد سی سات میل گوشۂ شمال ومغرب کی طرف الوُرُو
گانو کی پاس جس کو انگریز لوگ الوُرا بولتی ہین اور کسی زمانی
مین سنگین شہر پناہ کی اندر اچھا خاصا شہر بستا تھا وہان
ہلالی شکل کی ایک پہاڑ کو آدھہ کوس لمبا کاٹ کر اُس مین نہایت
عجیب وغریب مندر بنائی ہین + پہاڑ مین تراشی ہوی جس جس
مندر کا بیان اِس کتاب کی اندر ہوا ہی یہہ الوُرُو کی مندر
اُن سب پر بالا ہین + یعنی ایسی یہہ مندر بی نظیر بنی ہین کہ ویسی

نہ کسی نے کہین دیکھی نہ سُنی + حقیقت مین خوبی اُسکی دیکھنے سے تعلق رکھتی ہے کہنے سے کسی کی سمجھ مین نہین آسکتی + اِس واسطے یہان صرف کیلاسں مندر جس مین سب سے زیادہ کام کیا ہے + اور بڑے مندر کی فقط وسعت لکھہ دیتے ہین +

کیلاسں کا دروازہ چودہ۱۴ فٹ اونچا ہے اور اُس دروازے کے اندر کا راستا جس مین دو طرفہ مکانات سنے ہین بیالیس۴۲ فٹ لمبا ہے + اندر کا چوک دو سو سینتالیس۲۴۷ فٹ لمبا اور ڈیڑھ سو۱۵۰ فٹ چوڑا ہے + بڑا مندر دروازے سے پچھلی دیوار تک لمبان مین ایک سو تین۱۰۳ فٹ ہے اور چوڑان مین اکسٹھہ۶۱ فٹ + اور بلندی اُس کی اٹھارہ۱۸ فٹ کی ہے + آدناتھہ سبھا + جگناتھہ سبھا + پرسرام سبھا + اندر سبھا + لنکا + تین لوک + نیل کنٹھہ + دُوکھہ گھر + جنواسا + راون کی کھائی وغیرہ سب مکان دیکھنے کے لائق ہین + اور اِن سب مین بھی نہایت باریکی اور کاریگری کے ساتھہ طرح طرح کی مورتین اور عمدہ عمدہ صورتین بنائی ہین + اور تماشا تو

یہہ ہی کہ یہہ تمام مندر ایک پہاڑ کی تپھر کو تراش کر نکالے
ہین ÷ لیکن ایک بات بڑی تعجب کی ہی کہ وہان اُتر طرف
کی مندر تو جین مذہب کی ہین اور دکھن رُخ کی مندر بُدھہ
کی مذہب کی بنی ہین ÷ اور بیچ والی مندر شیو کی مذہب کی
بنائی ہین ÷ بشکرما کی سبھا مین ایک مورت بُدھہ کی
بہت بڑی رکھی ہی ÷ اُس کو وہان کی لوگ بشکرما کہتے
ہین ÷ کیلاس کی اندر درمیان مین مہادیو کا لنگ ہی ÷
باقی چارون طرف دوسری دیوتا ہین ÷ جین مندرین ننگی
مورت دِگمبری آمنای والون کی بنی ہوئی ہین ÷ برسات
مین جب وقت پہاڑ سی جھرنی جھڑتی ہین اور کنڈ سب بھرتے
ہین اُس دم یہہ مقام بڑی بہار دیکھاتا ہی ÷ معلوم نہین کہ یہہ
مندر کس راجانی بنائی ہین اور کس کی زمانی مین تیار ہوسے ÷
مگر اِس قدر لاگت آئی ہوگی کہ جس کا کچھہ ٹھکانا اور حساب نہین ÷
اُسی پہاڑ کی گھاٹی پر دولت آباد سی چھہ میل الورُو کے
راستی مین روضہ نام ایک بستی ساڑھی چار سو فٹ اونچی پہاڑ کی

اوپر شہر پناہ کے اندر واقع ہی + بستی اگرچہ اب ویران ہے
لیکن مقام فرحت افزا اور دلکشا ہی + یہان درگاہ سید
زین العابدین اور قبر اورنگ زیب بادشاہ کی ہی + سواے
اُس کے اور بھی کئی زیارت گاہ ہین حیدرآباد سے تہتر میل گوشہ
شمال و مغرب کی طرف ایک قدیم شہر اگلے زمانے کا بسا ہی +
نام اُس کا بدر ہی + اُس کی کھائی اور شہر پناہ کا گھیرا
قریب چھہ میل کے ہوگا + بادشاہی عملداری مین صوبہ بدر
کا دارالحکومت تھا + شاستر مین نام اِس کا بدربھہ لکھا
ہی + لیکن بہت سے لوگ بدربھہ ناگپور کو کہتے ہین + اِس
بدر شہر کے حقے رکابی اور آبخوری وغیرہ روپ جست کے مشہور
معروف ہین + اور اِسی باعث سے بدری کہلاتے ہین +
امیر برید کا مقبرہ وہان دیکھنے کے لائق ہی + حیدرآباد سے
ایک سو پینتیس ۱۳۵ میل اُتر گوشہ شمال و مغرب کو جھکتا ہوا دریاے
گوداوری کے بائین کنارے ناندیڑ ہی + یہہ مقام کسی زمانے
مین صوبہ ناندیڑ کا دارالحکومت تھا + یہان سکھہ لوگون کا

ایک تیرتھ ہی + گرو گوبند سنگھ اسی جگھہ مارا گیا تھا + اورنگ آباد
کی اُتر گوشۂ شمال و مشرق کی طرف جھکتا ہوا ترپن[۵۳] میل کی فاصلہ
پر مقام اجنتی جس کو اجنیتی بھی کہتی ہین اُس کی گھاٹی[گھاٹ] کی پاس
ایک جگھہ پہاڑ کھود کر غار گوشۂ عبادت کی طور پر کسی زمانے
کی مندر ایسی خوش قطع بنی ہین کہ قابل دیکھنی کی ہین + اجنتی
سی پچیس[۲۵] میل دکھن گوشۂ جنوب و مشرق کی طرف جھکتا ہوا
ایک گانو اسائی ہی + اُس کو اُسّی بھی کہتی ہین + وہان
[۱۸۰۳] سنہ ۱۸۰۳ مین جنرل ولزلی صاحب بہادر نی اپنی ساڑھی چار ہزار[۴۵۰۰]
سپاہیون سی ناگپور کی راجا اور دولت راؤ سیندھیا دونون
کی یکجائی فوج کو جو کہ تیس ہزار[۳۰۰۰۰] سی کم نہین تھی شکست دی
میسور[۲۵] دوسرا[۲] میسور حیدرآباد کی دکھن چارون طرف انگریزی
ضلعون سی گھرا ہوا ہی + دو سو[۲۰۰] میل لمبا اور ڈیڑھ سو[۱۵۰] میل
چوڑا ہی + اور وسعت اس کی سینتیس ہزار[۳۷۰۰۰] میل مربع ہی +
یہہ راج پورب اور پچھم دونون گھاٹون کی بیچ مین سمندر سی
بہت اونچا چبوتری کی طرح آن پڑا ہی + جو کوئی اُس راج مین

جانا چاہی تو پہلی اُس کو گھاٹون پر چڑھنا ہوگا + لیکن
سب مقام سی برابر نہین ہی + یعنی کہین تو اٹھارہ سو فٹ اور
کہین دوہزار فٹ اور کسی جگہہ اڑہائی ہزار فٹ اور کہین
اِس سی بھی زیادہ اونچا ہی + اور پھر اِس بلندی پر بھی اونچی
اونچی پہاڑ ہین + شیوگنگا کا پہاڑ جوکہ سب سی بڑا ہے
چار ہزار چھہ سو فٹ اونچا ہی + اِسی بلندی کی باعث وہان
کی آب و ہوا بہت خوب ہی + اور موسم سدا معتدل رہتا ہی +
بلکہ ہمیشہ وہان بہار رہی + جنگل بھی بڑی بڑی ہین خصوصاً کھجور
کی + زمین اکثر سرخ اور پتھریلی ہی + لوہی کی کھان بھی اُس
سرزمین مین ہی + دیمک کی وہان افراط ہی + یہان تک
کہ اگر مکان مین تصویر لگائی جاوی اور چند روز اُس کی خبر
کوئی نہ لیوی تو بس صرف شیشہ ہی دیوار مین چپکا رہجاویگا +
کاغذ اور چوکھٹا بالکل ندارد + لیکن اونچی پہاڑون پر دیمک
نہین ہین + ہندو لوگ وہان کی بہ نسبت دان دینی کے
دان لینی مین زیادہ ثواب جانتی ہین + یہان تک کہ جب وہ

بیمار ہوتی ہین تو اِس بات کی مَنّت مانتی ہین کہ اگر اچھے
ہوجاوین تو اتنی روز تک بھیکھ مانگتی رہینگی + اور یہہ بھی
وہان کا ایک دستور ہی کہ جس وقت کسی گانوٗ مین تکرار ہوجاتی
ہی تو گدہا مار کر راستی مین ڈال دیتی ہین اُسی دن وہ سارا
گانوٗ ویران ہوجاتا ہی + یہان تک کہ اگر اُس گدہے کا
مارنی والا بھی اُسی گانوٗ مین رہتا ہو تو اُس کو بھی اپنا گھر بار
چھوڑ جانا پڑتا ہی + کیونکہ لوگ وہان کی جس گانوٗ مین گدہا
مارا جاوی پھر اُس مین کبھی آن کر نہین بستی + آمدنی اِس راج
کی ستر لاکھہ روپیہ سال ہی + دارالحکومت میسوٗر جس کا
صحیح نام مہشاشور خواہ مہشور ہی ۱۲ درجہ ۱۹ دقیقہ اُتّر
عرض اور ۷۶ درجہ ۴۲ دقیقہ پورب طول مین سرخ مٹی کی
شہر پناہ کی اندر بسا ہوا ہی + قلعہ انگریزی بہت بڑا بنا ہی +
اُسی کی اندر محل راجا کا ہی + تھوڑی ہی فاصلی سی ایک بلند
زمین پر اجنٹی کا مکان ہی + قلعہ کی پاس سی پہاڑ تک جو کہ
شہر سی پانچ میل پر ایک ہزار فٹ کا اونچا ہوگا ایک بڑا سا

تالاب ہی + اور اُس پہاڑ کی چوٹی پر صاحب اجنٹ نے
بھی ایک بنگلا بنوایا ہی + وہان سی بہت دور دور تک کی
سیر دیکھائی دیتی ہی + پہاڑ کی بغل مین ۱۲ سولہہ فٹ اونچا ایک
پتھر کا سانڈ بہت عمدہ بنا ہوا ہی + مہاراج کی سرکار مین تھہ
ہاتھیون کی ہین + ایک رتھہ اُنمین سی اتنا بڑا ہی کہ جس مین
۲۰۰ دو سو آدمی سوار ہوتی ہین + سڑکین شہر کی خوب چوڑی چکلی
ہین + میسور سی ۹ نو میل اُتر دریای کاویری کے ٹاپو مین
شری رنگ پٹن شہر پناہ کی اندر بسا ہی + یہہ شہر ٹیپو سلطان
کی وقت مین اُس ملک کا دار السلطنۃ تھا + شہر کی نزدیک
ہی ایک باغ مین ٹیپو سلطان اور اُس کی باپ حیدر علی کا
مقبرہ سنگ موسا کا بنا ہی + محل کی مکانات ٹیپو کی ٹوٹی
پھوٹی اب شہر کی اندر جو کہ پڑی ہوی ہین وہ کچھہ قابل دیکھنی
کی نہین ہین + اگرچہ بازار شہر کا سیدھا اور چوڑا ہے
لیکن گلیان خراب ہین + شری رنگناتھہ جی کا مندر اور
بڑی مسجد قابل دیکھنی کی ہی + دریای کاویری کی دونون

دہارا مین دو پل نری سنگ مرمر کی بندھی ہوی ہین + یہہ دونون پل اگلی زمانی کی ہندوستانی ڈول کی بنی ہین + محراب کسی مین نہین ہی + یعنی ایک ہی پتھر کی جو کھونٹی ستون تراش کر پانی کی اندر خوب مضبوطی کی ساتھہ کھڑی کر دیی ہین + اور پھر اُس کی اوپر پتھرون کی چٹائین پاٹ دی ہین + اُتر رخ کی دہارا پر جو کہ پل بندہا ہی اُس مین تین قطارین ستون کی ہین + ہر ایک قطار کی اندر ستر ۶۷ ستون ہین + اور دکھن کی دہارا والی پل پر سی پانی کی نہر بھی آئی ہی + شری رنگ پٹن سی ستر میل گوشہ شمال و مشرق کی طرف بنگلور شہر سمندر سے تین ہزار ۳۰۰۰ فٹ اونچا سرخ مٹی کی شہر پناہ کی اندر بسا ہی + وہان کا بازار بھی خوب چوڑا چکلا اور دو طرفہ ناریل کی درخت لگی ہوی ہین + قلعہ بہت مضبوط ہی اور کھائی گہری پہاڑ مین کٹی ہوئی ہی + کوس بھر کی فاصلی پر انگریزی فوج کی چھاونی ہی + صاحب اجنٹ اور کمشنر کی رہنی کا یہی صدر مقام ہی + بنگلور سی چھتیس ۳۶ میل اُتر گوشہ شمال و مشرق کو جھکتا ہوا چکا بالاپور

ہی + وہان مصری اور قند نہایت تحفہ بنایا جاتا ہی + لیکن
گران بہت ہی + چکابالاپور سی تخمیناً اسّی میل گوشۂ شمال
ومغرب کی طرف چتلدرگ جس کو چیتر درگ بھی کہتے ہین
یعنی سیتلدرگ کا قلعہ پہاڑون کی جھنڈ پر جو کہ آٹھ سو فٹ
تک بلند ہین بہت مضبوط بنا ہوا ہی + دیوار کی اندر دیوارین
اور دروازون کی اندر دروازی ہین + کوئی ایسی جگہہ اُس مین
بغیر دو کی نہین چھوڑی ہی جدہر سی غنیم حملہ کر سکی + پانی بھی
اُس کی اندر بافراط ہی + اب اُس مین انگریزی فوج رہتی
ہی + لوگ اس گرد نواح مین بھی بنگالی کی طرح چرخ پوجا
کرتی ہین + یعنی اپنی پشت کو ایک لوہی کی کانٹی سی چھید کر
مہادیو کی سامنی بانس مین لٹکتی ہین + اور چرخی کی طرح چکر
کھاتی ہین + بنگلور سی بیس میل پچھم گوشۂ جنوب ومغرب کی
جانب جھکتا ہوا ایک قلعہ نہایت مضبوط پاؤ کوس کی بلند
پہاڑ کی اوپر بنا ہی + نام اُس کا سبرن درگ ہی + میسور
سی چالیس میل گوشۂ شمال ومشرق کی طرف جس مقام پر

دریای کاویری کی دو دھارا ہو جانی سے بیچ مین ایک ٹاپو
آن پڑا ہی نام اُس کا شیو سمود یعنی شیون سمند ہی اور اُس ٹاپو کی
اوپر کسی زمانی مین گنگ پارا یعنی گنگوندپور نام ایک شہر بستا
تھا کاویری کا پانی سو فٹ سے لیکر دو سو فٹ تک کی بلند
پتھرون سے کئی دہارا ہوکر اِس زور شور کی ساتھہ چادرون کی
طرح نیچی گرتا ہی کہ جب اُس کی آس پاس کی پُر فضا اور دلکشا
جنگل پہاڑون پر اور اُس مقام کی سنسان ہونی پر نظر کی جاوے
خصوصاً برسات کی موسم مین تو یقین ہی کہ ایسی فرحت بخش جگہہ
دنیا مین دوسری مشکل سے ملے + جانا چاہیے کہ یہہ ریاست میسور
کی رجواڑون کی اندر اسلیے شامل ہوئی کہ آمدنی اِس کی سرکاری
خزانی مین نہین آتی ہی + بلکہ حکومت کا خرچ کاٹ کر باقی سب کی
سب یہان کی راجا کو دیدی جاتی ہی + لیکن راجا کو ملک کے
بندوبست مین اختیار ذرہ بھی نہین ہی + اختیار بالکل صاحب کمشنر
اور اونکی اسسٹنٹ کی سپرد ہی + اجنٹی اور کمشنری دونون کا کام
ایک ہی صاحب کرتی ہین + اسی کمشنری کی زیر حکم کرگ کا

علاقہ بھی ہی + یہہ علاقہ میسور اور کانڑی کی بیچ مین واقع
ہی + وہان کی راجا کی سرکشی کی باعث سرکار کی ضبطی مین آگیا
ہی + وہان مرکاڑی مین جوکہ سمندر سی ساڑھی پانسو فٹ اونچا ۵۵۰۰
ہی اُس کا ایک اسسٹنٹ رہتا ہی + کُرڑگ سارا جنگل اور
پہاڑون سی بھرا ہوا ہی + اور وہان کی لوگون کا چلن ملواریون
سی بہت ملتا ہی + تیسرا ۳ کُوچّی جس کو انگریز لوگ کوچین کہتی کُوچّی ۳
ہین میسور کی دکھن طرف واقع ہی + اس کی پچھم کو سمندر ہی
اور دکھن رخ یہہ راج ترپوانکوڑو کی عملداری سی ملا ہوا ہی +
باقی دونون طرف اس کی انگریزی ضلعی ہین + وسعت اس کی
قریب دو ہزار ۲۰۰۰ میل مربع کی ہی + پہاڑون کی جڑ مین توتا ڑ اور
کیلی اور آم کی درختون کی درمیان زمیدارون کی گھر ہین اور
اوپر بڑی بڑی بھاری درختون کی جنگل ہین + عیسائی اور
یہودی اس عملداری مین بہت رہتی ہین + یہان تک کہ
گانون کی گانون انہین لوگون کی بسی ہوی ہین + اُس طرف
کی بیوقوف لوگ کُوچّی اور ترپوانکوڑو کی عملداریون کی

رہنے والون کو جادوگر خیال کرتی ہین + آمدنی اِس تمام راج کی قریب پانچ لاکھہ روپیہ سال کی ہے + صدر مقام اِس کا کوچی جس کا تذکرہ ملبار کی ضلعے مین ہوا ہے انگریزی سرکار کی قبضے مین ہی + چوتھا تریوانکوڑو اُتّر طرف اِس راج کی کوچی ہی دکھن اور پچھم کی جانب سمندر آن پڑا ہے + اور پورب کی طرف انگریزی ضلعے یعنے متھرا اور ترنیلوولی ہین + لمبان اِسکی تخمیناً ایک سو چالیس میل اور چوڑان چالیس میل ہی + وسعت اِس کی پانچ ہزار میل مربع ہی + پہاڑون کی اوپر بڑی بڑے لق و دق جنگل ہین + پانی کی افراط کی باعث کھیتون مین اناج بہت پیدا ہوتا ہی + اور سبزی کی بہار ہر طرف دکھائی دیتی ہی + وضع یہان کی لوگون کی ملیال والون سی بہت ملتی ہی + عورتین کُل مالک اور خود مختار رہتی ہین + خاوند کا اختیار مطلق نہین + آدمی یہان کی اکثر جھوٹھی اور بدکار ہوتی ہین قریب لاکھہ آدمیون کی اِس راج مین کرستان بستی ہین + آمدنی اِس تمام ریاست کی چالیس لاکھہ روپیہ

تریوانکوڑو

سال ہی + اِس عملداری مین کھاری پانی کی اندر ایک جانور
آبی سیل کی قسم کا ہوتا ہی اور بلاوسی بڑی مشابہت رکھتا
ہی + چار فٹ کا لمبا ہوتا ہی + منہ اُس کا گول کان چھوٹے
اور گردن موٹی ہوتی ہی + پانون کی نیچی اُس کی بط کی طرح
جُڑی ہوی اور بال تیلی اور بدن اور دُم اُس کی مچھلی کی
مانند ہی + شاید لوگون نی اِسی کو دیکھہ کر کہانیون مین جل مانس
کی بات بنالی ہی + دار الحکومت اِس ریاست کا تری بندرم
۸ درجہ ۹ دقیقہ اُتّر عرض اور ۷۶ درجہ ۳۷ دقیقہ پورب
طول مین بسا ہوا ہی + اِسی شہر مین راجا کی رہنی کا مکان
اور قلعہ انگریزی وضع کا اور ریذیڈنٹی ہی + پانچوان کولاپور کولاپور
حیدر آباد کی پچھم طرف واقع ہی + یہہ راج چارون سمت
انگریزی ضلعون سی گھِرا ہوا اور اُن کی ساتھہ ایسا مِلا ہوا ہی کہ اِسکی
لمبان اور چوڑان کا بیان دشوار ہی + وسعت اس کی ساڑھی تین ۳۵۰۰
ہزار میل مربع ہی + یہہ عملداری کچھہ تو گھاٹ کی پہاڑون مین
ہی اور کچھہ گھاٹ کی تلی ہی + آمدنی اِس کل ریاست کی

پندرہ لاکھہ روپیہ سال ہی + دارالحکومت اس کا کولاپور ۱۶ درجہ ۱۹ دقیقہ اُتر عرض اور ۷۴ درجہ ۲۵ دقیقہ پورب طول مین بسا ہوا ہی + یہہ شہر پہاڑون کی اندر ایک ندی کی کنارے واقع ہی + قلعہ یہان کا کچھہ مضبوط نہین ہی + لیکن شہر سی دس میل کی فاصلی پر گوشۂ شمال و مغرب کی طرف دو قلعی تین ۳۰۰ سو فٹ کی بلند پہاڑ کی اوپر ہین وہ البتہ خوب مضبوط بنی ہوی ہین + ایک کا نام پُون گڑھہ اور دوسری کا نام پنول گڑھہ ہی + یہہ پنول گڑھہ ساڑھی تین میل کی گھیری سی کم نہین ہی + چھٹا ۶ ساونتواڑی کولاپور کی گوشۂ جنوب و مغرب کی طرف اور گووی کی اُتر جانب پچھم گھاٹ اور سمندر کی بیچ مین قریب ایک ہزار ۱۰۰۰ میل مربع کی وسعت رکہتا ہی + زمین اس راج کی بیہڑ ہی + پہاڑ اور جنگل ادہر بہت پڑی ہین + کھیتیان نہایت کم + آمدنی کُل دو ۲۰۰۰۰۰ لاکھہ روپیہ سال ہی + دارالحکومت اس کا باڑی ۱۵ درجہ ۵۲ دقیقہ اُتر عرض اور ۷۴ درجہ پورب طول مین

ساونتواڑی ۶

بسا ہوا ہی + لیکن راجا کی نالائق ہوجانی کی باعث اختیار اِس راج کا بالفعل کُل سرکار انگریزی کو حاصل ہی + سارا بندوبست سرکار ہی کرتی ہی + اور جو کچھ روپیہ حکومت کی خرچ سی بچتا ہی وہ راجا کو دیدیا جاتا ہی +

## غیر بادشاہون کی عملداریان

جانا چاہیی کہ سوای انگریزی اور ہندوستانی عملداریون کی جنکا بیان ہو چکا کچھ تھوڑی سی زمین اِس ہندوستان مین فرانسیس اور ڈنمارک اور پرتگال کی بادشاہون کی بھی دخل مین ہی + یعنی فرانسیس کی عمل مین پٹوچیری اور کاریکال اور چندرنگر ہی + پٹوچیری شہر دکھن مین دریای پالار اور کاویری کی مہانی پر سمندر کی کنارے ۱۱ درجہ ۵۵ دقیقہ اُتّر عرض اور ۷۹ درجہ ۱۵ دقیقہ پورب طول مین مندراج سی بچاسی میل ایک ریگستان کی میدان مین بسا ہی + یہہ شہر خوب اچھا خاصا ہی + انگریزی زبان مین نام اِس کا پانڈچیری ہی + کاریکال ۱۰ درجہ ۵۵ دقیقہ اُتّر عرض اور ۷۹ درجہ

۴۴ دقیقه پورب طول مین مندراج سی ڈیڑھ سو میل دکھن تنجاور کی پورب گوشۂ شمال و مشرق کو ذرہ جھکتا ہوا سمندر کی کناری کاویری کی مہانی پر واقع ہی + چندر نگر بنگالی مین ۲۲ درجہ ۱۵ دقیقہ اُتر عرض اور ۸۰ درجہ ۲۹ دقیقہ پورب طول مین کلکتی سی بئیس میل اُتر گنگا کی بائین کناری پر ہی + پُدُّو چیری فرانسیسون نی ۱۶۷۲ء مین وہان کی حاکم سی مول لی لیا تھا + چندر نگر ۱۶۸۸ء مین اورنگ زیب بادشاہ سی ملا + پُدُّو چیری کی علاقی مین بانوی گانون ہین + اور ایک سو سات گانون کاریکال کی متعلق ہین + اور کچھ تھوڑی سی گانون چندر نگر کی آس پاس ہین + علاوہ اس کی کچھ تھوڑی تھوڑی زمین اور بھی چار پانچ شہرون مین فرانسیسون کی ہے + آمدنی اِن سب کی ۱۸۳۰ء مین تین لاکھ اناسی ہزار چھہ سو ترسٹھ روپیہ سال کی تھی + اور آدمی اِس عملداری کی اندر ۱۸۳۰ء مین کچھ اوپر ایک لاکھ ستر ہزار شمار مین آئی تھی + اُنکی خبرداری کی واسطی وہ کمپنی فرانسیس گوروون کی مقرر ہین +

گورنر فراسیسون کا پُٹّوچیری مین رہتا ہی + وہان سوت کاتنی
کی ایک کل بہت اچھی فراسیس سی آئی ہی + اُس سی بہت غریبون
کا گذارہ ہوتا ہی + سوای اِس کی وہان کی لوگون نی ایک کارخانہ
ایسا مقرر کیا ہی کہ اُس مین جو محتاج کرستان اُس جگہہ کا جاکر محنت
مزدوری کری وہ کھانی کو پاتا ہی اور دو چار پیسی روز بھی اُس کو
ملتی ہین + اور پھر جب وہ چیزین اُس کی بنائی ہوئی بک جاتی
ہین تو فائدہ اوس کا ایک روپے مین بارہ آنی کی حساب سے
انہین کرستانون کو دیا جاتا ہی + اور دوکھہ بیماری کی وقت بھی
اِن کرستانون کی بخوبی خبر لی جاتی ہی + غرض اِس کارخانی
کی بدولت بہت سی کرستان بھیکھہ مانگنی سی بچتی ہین + اور حلال
کی روٹی کھاتی ہین + اگر دوسری شہرون کی لوگ بھی مل کر ایسی
کارخانی کھڑی کرین تو غریب لوگون کا کس قدر فائدہ ہوا کری +

ڈینمارک کی بادشاہ کی عمل مین ترکمباڑی کاریکال
سی چھہ میل اُتر سمندر کی کنارے دریای کاویری کی ایک دہارا کی
مُہانی پر ۱۰ درجہ ۶۷ دقیقہ اُتّر عرض اور ۷۹ درجہ ۴۸ دقیقہ پورب

طول مین مندراج سی ایک ۱۴۵ سو پینتالیس میل دکھن واقع ہے +
تیرہ ۱۳ گانون اُس کی متعلق ہین + آدمی اُس مین ۱۸۳۵ مین
دو لاکھہ اکتیس ہزار آٹھہ سو پینتیس ۲۳۱۸۳۵ گنی گئی تھی + اٹھارہ اُنیس
بیگھہ زمین اِس بادشاہ کی بلیشور مین بھی ہی +

پُرتگال کی بادشاہ کی عمل مین گوآ کا علاقہ ہے
ساونت باڑی کی دکھن اور کانڑے کی اُتر پچھم گھاٹ اور سمندر
کی بیچ مین ترسٹھہ ۶۳ میل لمبا اور سولہ ۱۶ میل سی لیکر تینتیس ۳۳ میل تک
چوڑا ہی + آمدنی وہان کی سب ملا کر نو لاکھہ ۹۰۰۰۰۰ روپے سال ہے
دار الحکومت قدیم یعنی گوآ جو کہ ۱۵ درجہ ۳۰ دقیقہ اُتر عرض اور
۷۴ درجہ ۲ دقیقہ پورب طول مین بمبئی سی اڑہائی سو میل دکھن
گوشہ جنوب و مشرق کو جھکتا ہوا بسا تھا + لیکن اب وہ بالکل
بیرونق اور ویران پڑا ہوا ہی + گورنر پرتگیزون کا گوآ سی
پانچ میل پچھم سمندر کی کناری پنجم مین رہتا ہی + اور اب یہی
پنجم اُس ریاست کا دار الحکومت مقرر ہو گیا ہی + یہان
دروازون مین شیشی کی جگہہ سیپ لگائی جاتی ہین + پالکی کی عوض

پہاڑیون کی طرح بانس ہین جہولی باندھہ کر اُسی کی اندر بیٹھتے ہین + اسی کو دو آدمی سر پر اُٹھائی چلتی ہین + نام اِس سواری کا ڈنڈی ہی +

## ہندوستان

الغرض اِس بھارت ورش مین جو جو ملک اور شہر اور زمین اور پہاڑ اور ندیان ہین اُن سب کا بیان تھوڑا بہت بخوبی ہو چکا اگر اُن کو کسی نقشی مین دیکھو تو صاف نظر پڑ جاویگا کہ اوپر یعنے اُتر مین دریای سندھہ سی لیکر دریای برہم پتر تک سراسر ہمالی پہاڑ کا سلسلہ چلا گیا ہی

جاننا چاہیی کہ انگریزی قاعدی کی بموجب صرف نقشی پر ہمیشہ اُس کی اُتر رخ کو اوپر رکھہ کر لکھتی ہین اسواسطی جس وقت نقشہ دیوار مین سیدھا لٹکایا جاتا ہی تو اُس کا اُتر رخ اوپر رہتا ہی اور دکھن نیچی ہوتا ہی + پورب داہنی طرف اور پچھم بائین ہاتھہ پڑ جاتا ہی

غرض اِس ہمالی پہاڑ کی سلسلی کی اندر اترا کھنڈ کی ملک اچھی ٹھنڈھی اور نہایت پر فضا اور دلکشا بستی ہین + ہندو کی شاستر مین

بھی اِس کی بڑی تعریف اور توصیف لکھی ہوئی ہی + گوشۂ
عافیت اور خلوت پسندون کی دلون کو اُس سی زیادہ عزیز مقام
کوئی نہین ہی + اِن پہاڑون کی جڑ مین بڑی بڑی گھنی جنگلون
سی گھرا ہوا تیئس چالیس میل چوڑا وہ مقام ہی جس کو ترائی
کہتی ہین + گرمی اور برسات مین اِس ترائی کی ہوا خصوصاً
نیپال کی نیچی نیچی ایسی بگڑ جاتی ہی کہ اکثر چرندی اور پرندی بھی
اپنی جان بچانی کی لیی وہان سی نکل بھاگتی ہین + نقشی مین بائین
ہاتھ یعنی پچھم کی طرف جودھپور جیسلمیر بیکانیر اور سندھ
اور بھاولپور کی وہ حصّی جو کہ دریای ستلج اور سندھ کی
کنارون سی دور ہین ریگستان کی بڑی میدان مین بسی ہین +
وہان پانی بھی کم ہی اور گھاس پات بھی نایاب ہی + جس طرف
دیکھو سمندر کی لہرون کی مانند بالو کی ٹیلی دکھائی دیتی ہین +
جب گرمی مین لو چلتی ہی اور آندھیان آتی ہین اور وہ بالو
آگ ہو کر ہوا مین اُڑتا ہی اُس وقت بدن پر گویا چھرّے
برسنی لگتی ہین + پھر دیکھتی ہی دیکھتی وہ ٹیلی آکر ایک جگہہ سی

دوسری جگہہ اکٹھا ہو جاتی ہین + اکثر لوگ اس طور کی خطرے
مین پڑی ہین اور ریت کی نیچی دب کر مر گئی ہین + وہان سوای
اونٹ کی اور کسی سواری کا گذر نہین ہو سکتا + مسافر لوگ
اکثر تارون کی نشان سی چلتی ہین + وگرنہ ریگستان کی اندر سڑک
یا پگڈنڈی اور بستی اور درخت وغیرہ کا پتا ٹھکانا اور آسرا کچھہ
نہین ملتا + صرف کہین کہین پھوک جھڑ بیری اور آگ اور کریل
کی درخت البتہ نظر پڑ جاتی ہین + اربلی پہاڑ جو کہ سروہی
اور جودھپور کو اودیپور اور انگریزی ضلع اجمیر اور کشن گڑھ
سی جدا کرتا ہوا شیکھاباٹی اور الور کی عملداری مین ہوتا ہوا
دلّی کی پاس جمنا کی کنارے تک چلا گیا ہی وہ اس مرو دیش
یعنی ریگستان کی مشرقی سرحد ہی + نقشی مین داہنی ہاتھ کی طرف
یعنی پورب رخ صوبہ بنگالا سمندر اور ہمالی کی بیچ مین سیدھا
بنا ڈہال واقع ہی + اس مین پہاڑ تو کیا پتھر کا روڑا بھی کہین
دیکھنی کو نہین ملتا + ندیون کی افراط سی ایسا سیراب ہی کہ برسات
مین اکثر آدھی سی زیادہ پانی کی اندر ڈوبا رہتا ہی + آبادی اس

صوبی مین بہت اور زمین پر لی سری کی زرخیز ہی + وہان کی کھیت
ہر طرف کو لہلہاتی نظر آتی ہین + نقشی کی اندر مشرقی حصی مین برمھا
کی سرحد پر ایسی ایسی جنگل لق ودق واقع ہوی ہین کہ جیسی اُترمین
اِس ملک کو ہمالے سی بچاو ہی ویساہی اِدھر اِن جنگلون کی
گویا دیوار کھڑی ہوئی ہی + غنیم کوئی اُس راہ سی ہرگز نہین
آسکتا + الغرض یہہ بنگالے کا میدان ندیون سی سینچا ہوا
گنگا کی دونون طرف ہمالی اور بندھیہ کی بیچ مین ہردوار
تک چلا گیا ہی + اور گنگا اور جمنا کی بیچ مین جو سرزمین واقع
ہی اُس کو اُنتر بید کہتی ہین اور دوآبہ بھی بولتی ہین + اور
یہی دو چار صوبی یعنی دلی اور آگرا اودھہ اور الہ آباد
خاص ملک ہند یعنی اصل ہندوستان ہین + نقشی کی اندر
گوشۂ شمال و مغرب کی طرف پنجاب سکھون کا ملک ہی +
اُس کی پانچون دوآبی جن جن دریاون کی بیچ مین آن پڑی
ہین اُن دونون دریاؤن کی نام کی حرفون سی پکاری جاتی
ہین + جیسی بیاس اور ستلج کی بیچ والا دوابہ بست جالندھر

کہلاتا ہی + اور بیاس اور راوی کے بیچ والا دوابہ باری کہلاتا ہی +
راوی اور چناب کے درمیان کے دوآبے کا نام رچنا ہی + جھیلم
اور چناب کے بیچ والا دوابہ جچ بولا جاتا ہی + اور جھیلم اور
سندھ کے درمیان کا دوابہ سندھ ساگر ہی + نقشی کے اندر وسط
مین بندھاچل پہاڑ کے اندر اور نرمدا اور سون کے کنارون پر
پھر سون کے کنارے سے صوبہ اڑیسا اور ناگپور کی عملداری کے
بیچ مین دریای گوداوری تک بالکل جنگل اور جہاڑ جھنکھاڑ
اور اجاڑ پڑے ہین + اُس کے اندر بھیل اور گوند اور وہانگڑ اور
کول اور چواڑ وغیرہ بے تمیز جیسے بن مانس مثل جنگلی آدمیون کے
بستے ہین + نقشی کے اندر بیچون بیچ کی الٹگ دریای نرمدا کے پار دکھن
کے ملک مین پورب اور پچھم گھاٹون کے درمیان ایک چبوترا سا
اُٹھا ہوا جون جون دکھن کو گیا ہی اونچا ہوتا گیا ہی + یہان تک
کہ میسور کی زمین قریب تین ہزار فٹ ۳۰۰۰ کے سمندر سے بلند ہی + اور
اس بلندی کے باعث وہان کا موسم بھی اچھا رہتا ہی + گرمی
کی شدت نہین ہوتی + یہہ اونچا ملک دونون گھاٹون کے

بیچ دریای کرشنا کی دکھن بالاگھاٹ کہلاتا ہی + اور گھاٹون
سی اُتر کر سمندر کی طرف جو نیچا ملک ہی اُس کو پائین گھاٹ
کہتی ہین + کرناٹک اصل مین اسی بالاگھاٹ کا نام تھا +
لیکن اب انگریز لوگ پائین گھاٹ کو بھی کرناٹک کہتی ہین +
اور دریای کرشنا کی مُہانی سی کاویری کی مُہانی تک سمندر کی کناری
والی ملک کو کارُومنڈل کہتی ہین + کارومنڈل کی اصل
چول منڈل تھی + چنانچہ اب تک یہہ نام وہان والون کی زبان
پر جاری ہی + لیکن رام سوامی اپنی کتاب مین لکھتا ہی کہ اس کا
اصل نام کاریلال ہی + اور کاریلال اُس گانون کا نام ہے
جو کہ پورتگیزون نی پہلی پہل اُس کناری پر دیکھا تھا + سمندر
کی نزدیک اس کناری کی زمین بالکل ریتیل اور اوسر ہے +
دریای کرشنا کی پار دکھن کی ملک مین مسلمانون کی عملداری
بخوبی نہین جمنی کی باعث وہان اب بھی بہت سی چیزین اصلی
ہندو دہرم کی نظر آتی ہین + یعنی مندر اور شوالی نہایت عظیم الشان
بنی ہوی اگلی زمانی کی + دہرم شالی اور سدابرت ہر ایک طرف

مسافرون کی واسطی ❊ برہمن بیدخوان اور آتش افروز جابجا
افراط سی موجود ہین ❊ اور گانون اور قصبونکی نام احمد محمود پر
کوئی نہین رکھی ہوئی ہین بلکہ وہی قدیم ہندی نام چلی جاتی
ہین ❊ اگرچہ حساب کی روسی ہندوستان کا ملک قریب
دو ثلث یعنی قریب سات لاکھہ میل مربع کی اب بھی ہندوستانیونکی
عمل دخل مین ہی لیکن وہ آبادی اور آمدنی مین انگریزی ملک
کی آدھی حصّی کی برابری بھی نہین کرسکتا ❊ چنانچہ دیکھو
انگریزی عملداری مین نو کرور آدمی بستی ہین اور ہندوستانی
عمل مین کل پانچ کرور آدمی ہین ❊ انگریزی سرکارمین
تیتیس ۳۳ کرور روپیہ سال تحصیل ہوتا ہی اور ہندوستانی سرکارون
مین سب ملاکر گیارہ ۱۱ کرور بھی نہین آتا ❊ پس یہہ صرف
نیت کی برکت ہی اور بندوبست اور انتظام کی خوبی ❊

# نقشہ ہندوستانی عملداریوں کی وسعت اور آمدنی کا بترتیب حروف تہجی ❖

| شمار | نام ریاست | وسعت میل مربع | آمدنی سالانہ |
|---|---|---|---|
| ۱ | اُدی پور | ۱۱۶۰۰ | ۱۲۵۰۰۰۰ |
| ۲ | الور | ۳۵۰۰ | ۱۰۰۰۰۰۰ |
| ۳ | انبالہ کی ضلع | ۲۳۰۰ | |
| | پٹیالا | ۴۵۰۰ | ۲۰۰۰۰۰۰ |
| | جیند | | ۳۰۰۰۰۰ |
| | مالیر کوٹلا | | ۳۰۰۰۰۰ |
| ۴ | اندور | ۸۰۰۰ | ۲۲۰۰۰۰۰ |
| ۵ | بانسواڑا | ۱۵۰۰ | ۲۰۰۰۰۰ |
| ۶ | بڑودا | ۲۴۰۰۰ | ۷۰۰۰۰۰۰ |
| ۷ | بگھیل کھنڈ | ۱۰۰۰۰ | ۲۰۰۰۰۰۰ |
| ۸ | بُندیل کھنڈ | ۱۰۰۰۰ | |
| | ۱ اجی گڑھ | | ۳۲۵۰۰۰ |

| شمار | نام ریاست | وسعت میل مربع | آمدنی سالانہ |
|---|---|---|---|
| | ۲ اُرچھا | | ۷۰۰۰۰۰ |
| | ۳ بجاور | | ۲۲۵۰۰۰ |
| | ۴ پناّ | | ۴۰۰۰۰۰ |
| | ۵ چارکھاڑی | | ۴۰۰۰۰۰ |
| | ۶ چھتر پور | | ۳۰۰۰۰۰ |
| | ۷ دتیا | | ۱۰۰۰۰۰۰ |
| | ۸ سمتھر | | ۴۵۰۰۰۰ |
| ۹ | بوندی | ۲۲۰۰ | ۱۰۰۰۰۰۰ |
| ۱۰ | بہاولپور | ۲۰۰۰۰ | ۱۵۰۰۰۰۰ |
| ۱۱ | بھوپال | ۷۰۰۰ | ۲۲۰۰۰۰۰ |
| ۱۲ | بُھٹان (طول ۱۰۰ میل عرض ۵۰ میل) | | |
| ۱۳ | بھرتھہ پور | ۲۰۰۰ | ۲۰۰۰۰۰۰ |
| ۱۴ | بیکانیر | ۱۷۰۰۰ | ۶۵۰۰۰۰ |

| شمار | نام ریاست | وسعت میل مربع | آمدنی سالانہ |
|---|---|---|---|
| ۱۵ | پرتاپ گڑھہ | ۱۵۰۰ | ۲۰۰۰۰۰ |
| ۱۶ | تروانکوڑو | ۵۰۰۰ | ۴۰۰۰۰۰۰ |
| ۱۷ | ٹونک | ۱۸۰۰ | ۱۰۰۰۰۰۰ |
| ۱۸ | جودھپور | ۳۵۰۰۰ | ۱۷۰۰۰۰۰ |
| ۱۹ | جے پور | ۱۵۰۰۰ | ۸۵۰۰۰۰۰ |
| ۲۰ | جیسلمیر | ۱۲۰۰۰ | ۱۰۰۰۰۰ |
| ۲۱ | چمبا | | ۱۰۰۰۰۰ |
| ۲۲ | حیدرآباد | ۱۰۰۰۰۰ | ۱۵۰۰۰۰۰۰ |
| ۲۳ | دھار | ۱۰۰۰ | ۴۷۵۰۰۰ |
| ۲۴ | دھولپور | ۱۶۲۵ | ۷۰۰۰۰۰ |
| ۲۵ | دیواس | | ۴۰۰۰۰۰ |
| ۲۶ | ڈونگرپور | ۱۰۰۰ | ۲۰۰۰۰۰ |
| ۲۷ | رامپور | ۷۰۰ | ۱۰۰۰۰۰۰ |
| ۲۸ | ساونت واڑی | ۱۰۰۰ | ۲۰۰۰۰۰ |

| شمار | نام ریاست | وسعت میل مربع | آمدنی سالانہ |
|---|---|---|---|
| ۲۹ | ستلج اور جمنا کے بیچ کر جواڑے | | |
| | ۱ بسہر | | ۱۰۰۰۰۰ |
| | ۲ سرمور | | ۱۰۰۰۰۰ |
| | ۳ کہلور | | ۱۰۰۰۰۰ |
| ۳۰ | سروہی | ۳۰۰۰ | ۱۰۰۰۰۰ |
| ۳۱ | سکیت | | ۸۰۰۰۰ |
| ۳۲ | سکم | ۱۶۰۰ | |
| ۳۳ | کپورتھلا | | ۲۰۰۰۰۰ |
| ۳۴ | کچھ (طول ۱۶۰ عرض ۶۵ میل) | | ۸۰۰۰۰۰ |
| ۳۵ | کرولی | ۱۹۰۰ | ۵۰۰۰۰۰ |
| ۳۶ | کشمیر | ۲۵۰۰۰ | ۱۰۰۰۰۰۰۰ |
| ۳۷ | کشن گڑھ | ۷۰۰ | ۳۰۰۰۰۰ |

| آمدنی سالانہ | وسعت میل مربع | نام ریاست | شمار |
|---|---|---|---|
| ۴۵۰۰۰۰۰ | ۶۵۰۰ | کوٹا | ۳۸ |
| ۵۰۰۰۰۰ | ۲۰۰۰ | کوچّی | ۳۹ |
| ۱۵۰۰۰۰۰ | ۳۵۰۰ | کولاپور | ۴۰ |
| ۱۰۰۰۰۰ | ۴۵۰۰ | گڑھوال | ۴۱ |
| ۷۸۰۰۰۰۰ | ۳۳۰۰۰ | گوالیر | ۴۲ |
| ۳۵۰۰۰۰ | | منڈی | ۴۳ |
| ۱۰۰۰۰۰ | ۷۵۰۰ | منی پور | ۴۴ |
| ۷۰۰۰۰۰۰ | ۳۷۰۰۰ | میسور | ۴۵ |
| ۳۲۰۰۰۰۰ | ۵۴۵۰۰ | نیپال | ۴۶ |

## سنگھلدیپ یعنے لنکا

حق تعالی نے جس طور سے دوسری سب چیزین اِس ہندوستان کے واسطے اچھی سے اچھی بنائی ہین اُسی طرح ایک ٹاپو بھی اِس کے لیے بہت معقول بنا دیا ہے + نقشہ دیکھنے سے معلوم ہو جاویگا کہ جیسے کسی دُھگدُھگی مین آویزہ لٹکتا ہے اُسی صورت سے ہو بہو یہہ سنگھل دیپ ہندوستان کے دکھن طرف آن پڑا ہے + شاستر مین اِس کا نام لنکا اور سنگھلدیپ لکھا ہے + مسلمان لوگ اِس ٹاپو کو سَراندیپ اور سیلان بولتے ہین + اور انگریز اِس کو سیلوُن کہتے ہین + حقیقت مین اِس ٹاپو کے لنکا ہونے مین کچھہ شک اور شبہہ نہین ہے + کیونکہ سیت بندھہ رامیشور کے سامنے یہی مقام واقع ہے + اور سیت اُسی سے جا کر مل جاتا ہے + اور قدیم یونانی تواریخون مین نام اِس کا ٹاپ رُوبِین یعنے راون کا ٹاپو لکھا ہے + بعضے آدمی ایسا بھی کہتے ہین کہ ٹاپ رُوبِین کا لفظ اصل مین تامرپرنی سے نکلا ہے + جو کہ بُدھہ کے مذہب والونکے

قدیمی دفترون مین لکھا ہوا ہی + علاوہ اسکی دوسرا کوئی
ٹاپو ادھر ایسا ہی بھی نہین جس کو لنکا خیال کیا جاوی +
انگریزون کی جہازون نی سارا سمندر چھان ڈالا ہی اور اسی ٹاپو
کو لنکا کی جگہہ پایا ہی + اور اگر کوئی یہہ کہی کہ شاستر مین
لنکا کی اندر سونی کا قلعہ اور وبھیشن کا راج لکھا ہوا ہی تو
اس سی ہم یہہ پوچھتی ہین کہ کیا اسی شاستر مین اس بنارس
کو بھی سونی کا نہین لکھا ہی + یا خاص مہادیو کو یہان کا
راجا نہین بتایا ہی + خیر بہر صورت یہہ ٹاپو دوسو ستر میل
لمبا اور دوسو چنتالیس میل چوڑا ہی + گھیرا اس کا ساڑھی سات سو
میل کا ہی + پہاڑ اس مین کچھہ اوپر آٹھہ ہزار فٹ تک کے
بلند ہین + دریا اس کی اندر سب سی بڑا مہاولی گنگا ہی +
تخمیناً دوسو میل لمبا ہی + اس مین ناؤ بیڑی چلتی ہین + لوہی
اور پھٹکری کی اس ٹاپو مین کھان ہی + اور مانک + لسنیا +
نیلم + کٹیلا + گومیدک + وبلہ رندیون کی بالو مین نکلتا ہے +
نمک بھی وہان بنایا جاتا ہی + دارچینی بہت ہوتی ہے +

اور قہوہ تو نہایت عمدہ ہوتا ہی + الائچی اور گول مرچ کی بھی
افراط ہی + جنگلون مین وہان کی ہاتھی اِس قدر ہوتی ہین کہ
ایک انگریزنی دو برس کی شکار مین چار۴۰۰ سو ہاتھی مارے +
وہان کا ہاتھی مضبوطی اور چالاکی مین تمام جگہہ مشہور معروف
ہی + ہُما پرندہ بھی جسکی پرون کی کلغیان بادشاہون کے
تاج مین لگائی جاتی ہین وہان افراط سی ہوتا ہی + سمندر کی
کناری غوطی خور سرکار کی طرف سی موتی نکالتی ہین + ۱۸۳۵ء
مین اِن موتیون کی نیلام سی تین لاکھ ۳۸۰۰۰۰ اسّی ہزار روپیہ سرکاری
خزانی مین داخل ہوا تھا + لیکن اُس سی پیشتر نو برس کی موتیون
کی آمدنی کا اوسط نکالنی سی ساڑھی چودہ ۱۴۵۰۰۰۰ لاکھ روپیہ سال
پڑا تھا + سنکھہ بھی وہان سمندر سی بہت نکلتی ہین + آب و ہوا
یہان کی نہایت خوب اور موسم معتدل ہی + آدمی اِس ٹاپو
مین سنگھلی اور ملباری اور مسلمان بستی ہین + اصل باشندی
یہان کی سنگھلی ہین + اور ہندوستانیون سی مِل کر پیدا ہوی
ہین + مذہب یہہ لوگ بدّھہ کا رکھتی ہین + سیدھی سچی

غریب اور ملنسار ہوتی ہین + حسن وجمال کی بھی اچھی ہین +
صورت شکل مین برھا والی اور ہندوستانیون سی ملتی ہوے
ہین + زبان اُنکی ایک جُدا ہی + لیکن پوتھیان اُن کی
پراکرت اور سنسکرت مین ہین + ملباری لوگ مذہب شیو کا
رکھتی ہین اور چلن اُنکا اپنی ملک والون کا سا ہی + مگر اب تو
وہ انگریزی طریقہ اختیار کرتی چلی ہین + یعنی کرسی میز لگاکر
کھانا کھاتی ہین اور اپنی عورتون کو لیکر جلسون مین ناچتے
گاتی بجاتی ہین + اسکول وہان ۱۸۳۳ء مین سترہ تو سرکار کی
طرف سی تھی اور نوسو چورانوی ۹۹۴ پادریون کی کئی گئی تھی + ایک
قوم لنکا مین بیڈس لوگون کی ہی + یہہ لوگ بھیل گونڈ اور
چوارون کی طرح جنگل اور پہاڑون مین رہا کرتے ہین +
اور جنگل کی پھل پھول اور کند مول یا شکار سی اپنا پیٹ
بھر لیا کرتی ہین + انگریز لوگ اُنکو لنکا کی اصل باشندے
ٹھہراتی ہین + سنگہلیون کی تواریخ جو کہ اکثر صحیح معلوم ہوتی ہی
اُس کی بموجب یہہ ٹاپو راجا وجے سورج بنسی نی ۵۴۳ سنہ عیسوی سے

تخمیناً پانسو تینتالیس (۵۴۳) برس پہلے وہان کے اصل باشندون سے
چھینا تھا + اُس کے گھرانے مین آخری راجا
شری بکرم راج سنگه ہوا + وہی راجا ۱۸۱۵ع مین انگریزون
کے ہاتھه سے نکالا گیا + اُس روز سے آج تک لنکا
مین انگریز کا عمل دخل چلا آتا ہے + سابق مین وہان کے
راجا نے عرب اور ملباریون کے حملون سے بچنے کے
واسطے پورتگیزون کی مدد لی تھی + لیکن جب پورتگیزون نے
زور پکڑ کر خود راجا کو زیر کرنا چاہا تب راجا نے ڈچ لوگون کو
بلایا + مگر ڈچون نے بھی آہستے آہستے راجا کا مُلک دبانا
اور قدم بڑہانا شروع کیا + اس عرصے مین فرنگستان کے
اندر ڈچ لوگون نے انگریزون کے ساتھه لڑنے پر کمر باندھی +
تب انگریزون نے ۱۷۹۶ع مین ڈچون کو لنکا سے بھی
نکال دیا + بعد اس کے جب سنگھل والے اپنے راجا کے
ظلم سے تنگ ہو گئے خصوصاً اس حرکت سے کہ اُسنے
اپنے وزیر کے لڑکون کو اُنھین کی ماں کے ہاتھه سے

آنکھلی مین لسپوایا تب اِس ٹاپو کے لوگون نے انگریزون کی
حمایت مین آنا چاہا ✣ پھر تو انگریزی سرکار نے بھی اُنکی آرزو
پوری کردی ✣ یعنے ۱۷۹۶ع مین لنکا کے راجا کو خارج کرکے
سارے ٹاپو مین اپنا عمل دخل کرلیا ✣ اُس روز سے برابر
آج تک سنگہل مین انگلستان کے بادشاہ کا عمل چلا آتا ہے ✣
آمدنی وہان کی سب ملا کر تینتیس ۳۳ لاکھ روپیہ سال ہے ✣
فوج چار پلٹن گورے کی اور ایک پلٹن ملباریون کی رہتی ہے ✣
صدر مقام اِس کا کولمب ہے ✣ وہان گورنر رہتا ہے ✣
۷ درجہ ۵۷ دقیقہ اُتر عرض اور ۸۰ درجہ پورب طول مین
مندراج سے تین سو چونسٹھ ۳۶۴ میل دکھن طرف واقع ہے ✣
قلعہ عین سمندر کے کنارے پر بڑا مضبوط بنا ہوا ہے ✣
توپین اُس کے اوپر تین سو ۳۰۰ چڑھی ہین ✣ آدمی اُس شہر کے
اندر ۱۸۳۲ع مین بتیس ۳۲ ہزار گنے گئے تھے ✣ صورت شہر کی
انگریزی چھاونیون سے بہت ملتی ہے ✣ کولمب سے
ساٹھہ میل گوشہ شمال و مشرق کی طرف ایک شہر ہے اُس کا نام

کانڈی سے ہے + قدیم راجا لوگ سنگھل کے وہین رہتے تھے +
اُس شہر مین ایک مندر کے اندر ایک لوہے کا کٹھرا پنجرے
کی شکل پر بنا ہوا ہے + اُس مین سونے کے چھہ ڈھکنون
سے ڈھکا ہوا ایک دانت رکھا ہے + اور اُن چھون
ڈھکنون کے اوپر ایک ساتوان ڈھکنا پیتل کا گھنٹے کی
صورت پر بنا ہوا ڈھکا ہے + اور پھر اُسکے اوپر ڈیڑھ لاکھ
روپے کا زیور اور جواہرات رکھا ہے + اُس لوہے کے
کٹھرے مین جسکے اندر یہہ سب چیز ہے قفل بند رہتا ہے +
کنجی اُس کی صاحب کلکٹر کے پاس رہا کرتی ہے + کیونکہ
سنگھلیون کا یہہ اعتقاد ہے کہ وہ بدھ کا دانت ہے +
اور جسکے پاس یہہ دانت رہے وہی سنگھل کا راجا ہو جاوے
سرکار نے اس دور اندیشی سے کہ کوئی بدمعاش اُس کو
لیکر بلوا نہ اُٹھاوے اور اپنے تئین حاکم نہ بناوے
اُس کو اپنے قبضے مین کر رکھا ہے + سال مین ایک دفعہ
وہان میلا ہوتا ہے تب صاحب کلکٹر اُس مندر کا قفل

کھول کر میلے والون کو درشن کروا دیتے ہین + کولمب
سے ۴۵ میل پورب گوشۂ جنوب و مشرق کو جھکتا ہوا
ہمالل پہاڑ سمندر سے سات ہزار فٹ بلند ہے + اُس
پہاڑ کی چوٹی کو انگریز لوگ قلۂ آدم کہتے ہین + وہان ایک
پتھر کی چٹان کے اوپر آدمی کے پاؤن کا نشان بنا ہوا ہے
کہ لمبان مین دو فٹ کا ہے + اُس کو سنگھی لوگ بیان کرتے
ہین کہ یہہ نشان بدھ کے پاؤن کا ہے + اور بدھ اُسی جگہہ
سے بہشت پر چڑھا تھا + لیکن مسلمان لوگ اُس نشان کو
حضرت آدم کا قدم شریف بتاتے ہین + اور کہتے ہین کہ
آدم اِسی مقام پر جنت سے گرا تھا فقط



# جام جہان نما

# JAMI JAHAN NUMA.

## چوتھی جلد

### VOLUME IV.

بموجب حکم جناب نواب مستطاب معلی القاب لفٹنٹ گورنر بہادر ممالک شمال و مغرب

بامداد و استعانت خداوند نعمت جناب ولیم اڈوارڈس صاحب بہادر

## بابو شیو پرشاد

نے اپنی بنائی ہوئی ہندی کی کتاب بھوگول ہستاملک سے اردو مین ترجمہ کیا



## بیت

بیٹھکر سیر ملک کی کرنی　　یہہ تماشا کتاب مین دیکھا



لکھنؤ

مطبع منشی نول کشور مین

چھاپی گئی

سنہ ۱۸۶۰ عیسوی

# جام جہان نما

## چوتھی جلد

## برمھا

یہہ ملک جو ایشیا کی سمت گوشہ مشرق و جنوب ہندوستان کی مشرق ہی ۹
درجی سی ۲۶ درجی عرض شمالی تک اور ۹۲ درجی سی ۱۰۴ درجی طول شرقی تک
چلا گیا ہی اصل نام اوس ملک کا وہان کی آدمی مرنما پکارتی ہین اور برہما
برمھا اور برما وغیرہ جملہ اوسی مرنما کی خرابی ہی جانب مغرب اوسکی ہندوستان
اور خلیج بنگالہ اور سمت مشرق اوسکی سرحد ملک کمبوج جسی انگریز کمبوڈیا کہتی ہین اور
ملک چین سی ملحق ہی جانب شمال اوسکی چین ہی اور جنوب سیام اور دریای شور
اور ملاکا ہی طول اوسکا قریب ایک ہزار میل اور عرض قریب چھہ سو میل و سعت
تخمیناً ۱۹۴۰۰۰ میل مربع شمار کیجاتی ہی آدمی اوسمین فی میل مربع ۴۲ ہی یعنی

۱۴۰۰۰۰۰ آباد ہین جانب جنوب یعنی سمندر کی کناری تو اِس ملک مین
میدان ہی لیکن حصہ شمالی مین بالکل جنگل اور کوہستان ندیون مین ایراوتی
سب سے زیادہ مشہور ہی وہ تبّت کی مشرق سی نکلکر ۱۸۰۰ میل بہنی کی بعد
کئی شعبی ہوکر سمندر سی ملتی ہی اوسمین کشتی بہت دور تک چلتی ہی اور اوسکی پانی
سی کناری کی زراعت کو بھی فائدہ کثیر ہی اَمَرپُور کی متصل چودہ میل طول
مین ایک جھیل نہایت عمیق ہی اور اوسکی چہار طرف پہاڑون کی ہونی سی نہایت
دلچسپ اور خوشنما معلوم ہوتی ہی غلّون مین چاول وہان بہت افراط سی پیدا
ہوتا ہی اور اوسی کا بڑا صرف ہی چای اِس ملک مین خراب ہوتی ہی وہان کی
لوگ صرف ترکاری اور اچار بنانی کی مصرف مین لاتی ہین ساگون کی جنگل [illegible]
افراط ہی ٹانگن وہان سی بہتر کہین نہین ہوتا گای بھینس کا دودھ وہان
کوئی نہین پیتا شیر اور ہاتھیون کا جنگل پیگو کی نزدیک ہی لیکن گینڈا اُس
ولایت بھر مین کہین نہین کھان سی اوس ملک مین سونا چاندی یاقوت نیلم لوہا
رانگا سیسا سرمہ گندھک ہرتال سنکھیا کہربا کویلا اور کئی قسم کی قیمتی پتھر کثرت سی نکلتی ہین
اَمَرپُور کے قریب سنگ مرمر کی بہت عمدہ کھان ہی لیکن اوس پتھر سی بجز دیوتاون
کی مورت کی اور کچھ نہین بنتا یا سب سی زیادہ روپیہ اُن کھان کی چیزون مین اچا

کو نفت یعنی سیال تیل سے وصول ہوتا ہی لوگ اوسکو زمین سے تیس ۳۰ تیس ۳۰ پُرسے گہرے
کوئی کھود کر نکالتے ہین وہ وہان چراغ روشن کرنیکے کام مین آتا ہی موسم وہان
بھی ہندوستان کیسے ہین مگر اعتدال کے ساتھہ یعنی نہ تو وہان کبھی زیادہ سردی
پڑتی ہی اور نہ کبھی سخت گرمی ہوتی ہی دار السلطنت وہان کا اَمینُوا جیسی انگریز
آوَا اور وہان کے ارتن پورا کہتی ہین ۲۱ درجہ ۴۸ دقیقے عرض شمالی اور ۹۶ درجے طول
شرقی مین اِیراوَدی کی بائین کنارے آباد ہی اوسکی شہر پناہ دس گز بلند اور نہایت
عمیق اور عریض خندق سے محصور ہی قلعہ مربع ۲۴۰۰ گز طول مین اور چوبیس
سو گز عرض مین ہی مکانات بالکل چوبی ہین خشتی سوای راجا کی اور کوئی نہین
بنانی پاتا شہر مین ایک مندر بودہ مذہب کا نہایت خوبصورت اور عالیشان
ہی اور اوس مندر کی درمیان ایک مورت گوتم کی آٹھہ گز بلند ایک سنگ مرمر کی
بیٹھی ہوئی بنی ہی آدمی اوسمین قریب ۳۰۰۰۰ کی آباد ہین لوگ وہان کے خوش
دل تیز مزاج اور بیصبر سے ہوتی ہین ہندوستانیون کی طرح سست اور مجہول نہین
ہوتی عورات وہان کی شرم و حجاب نہین کرتین اور گھر کا سب کام اور محنت
اونہین کی ذمہ ہی مرد مزی سے بیٹھی پان چبایا اور حقہ پیا کرتی ہین درحقیقت اون
عورات کی زندگی لونڈیون اور باندیون سے بھی بدتر ہی علاوہ محنت مزدوری کی

وہان کی لوگ اپنی بہو بیٹیون سی کسب بھی کرواتی ہین اوراِسبات سی شرم نہین
کھاتی بلکہ جو عورت جسقدر زیادہ روپیہ پیدا کرلاتی ہی اوسی قدر اپنی گھر والون
مین نام پاتی ہی صورت شکل مین وہان کی آدمی چینیون سی مشابہ ہین عورات
گوری ہوتی ہین لیکن بھدّی مرد پست قد گٹھیلی حجامت نہین بناتی ریش و بروت
کی بال زنبور سیسے اوکھاڑتی ہین سرمہ سی مرد و زن دونون لگاتی ہین شادی
صغرسن مین نہین کرتی اور ایک عورت سی زیادہ نہین بیاہتی مذہب بُدّہ کا
رکھتی ہین جان کُشی اوس مذہب کی خلاف ہی لیکن وہ لوگ بلا تامل گوشت
مچھلی کھاتی ہین اور شراب بھی نوش کرتی ہین تناسخ کے معتقد ہین اور اپنی
مردون کو آگ مین جلاتی ہین زبان اون لوگون کی مشکل ہی اور کسی دوسری
نہین ملتی حرف بھی اونکی گول گول خاص ایک طرح کی ہین اور مثل ہندی بائین
سی دہنی طرف لکھی جاتی ہین کتابین اُنکی تاڑکی پتّی پر مسطور رہتی ہین اور گاہ گاہ
سونی کی پترون پر بھی لکھتی ہین کتابین نظم و نثر دونو قسم کی اوس زبان مین بکثرت ہین اونکی
اونکی دینی کتابین پراکرت زبان مین لکھی ہین ملمع کا کام وی لوگ خوب کرتی ہین اور
فلزات و ظروف گلی اور پارچہای ریشمی اور سنگ مرمر کی تصاویر اور جہاز بھی
خوب بناتی ہین بجای سکّہ پیسی کی وہان قرص نقرئی اور مسی رائج ہین آمدنی

بیرونی مین بانات انگریزی کپڑی سلاح ظروف فلزات اور رومال ریشمی بہت صرف
ہوتے ہین نکاسی کی مال مین ساگون وغیرہ قیمتی لکڑیون کی وہان بڑی پیدا ہی
سوای ازین وی لوگ روئی کھربا ہاتھی دانت جواہر یان اور ایک قسم کی چڑیونکی
آشیانی جو اوس ملک والی بڑی رچ سی کھاتی ہین چینیون کو دیتی ہین اور بالعوض
اوسکی ریشم ظروف فلزات مخمل مربا اور طبق طلائی اونسی لیتی ہین عملداری وہان
راجا کی ہی تحصیل مین وہان کا راجا جو کچھ کہ ملک مین پیدا ہوتا ہی اور جو کچھ
کہ باہر سی آتا ہی جملہ کا دہ یک لیتا ہی اور وہان کا یہہ آئین ہی کہ جب کوئی لڑائی
ہنگامہ آ پڑے تو ملک کی تمام مرد راجا کی خدمت مین حاضر ہوین اور اسی
جہت سی وہان کا راجا لشکر عظیم میدان مین لا سکتا ہی لیکن ایسی جماعت بمقابلی
کی فوج نہین کہین سکتے جنگی کشتیان بھی وہانکی راجا نی بہت سی طیار کر رکھی ہین اور بہ
اکثر کار طلائی کیا ہوا ہی اور پانی مین بہت ہی عزت سی چلتی ہین اگرچہ رسم شاستر
تو وہان بھی سوے کا جاری ہی لیکن معاملات اور مقدمات مین نہایت بی انصافی
ہوتی ہی ایسا کوئی محرم نہین جو بقدر مقدور نذرانہ داخل کر نسیی رہائی نپا سکی
یہہ بھی اوس ملک کا آئین ہی کہ جو بات متعلق راجا کی کہی جاوی اوسکی ساتھہ
لفظ طلا کا ضرور استعمال کرنا چاہیی مثلاً ہمکو کہنا ہی کہ راجا کی کان تک یہہ بات

پہونچی یا راجا کی ناک مین عطر کی خوشبو گیئ تو ضرور کہنا پڑیگا کہ سونی کے کان تک یہہ بات پہونچی اور سونی کی ناک مین عطر کی خوشبو گیئ وہان کے راجا کا نشان ہنس ہے سب سے زیادہ تعجب کی بات اِس راج مین یہہ ہے کہ راجا کی سواری کا جو سفید ہاتھی ہے اوسکا بھی مرتبہ راجا کے برابر سمجھا جاتا ہے اوس ہاتھی کا دربار جدا ہی لگتا ہے اور اوسکے دیوان وزیر منشی متصدی نقیب چوبدار علٰحدہ نوکر ہین جو ایلچی وکیل کاردار وغیرہ راجا کے دربار مین جاتے ہین اونکو اوس ہاتھی کے روبرو بھی مجرا بجا لا کر نذر گذراننی پڑتی ہے اور اوسکے رہنے کا مکان راجا کے محل سے کچھہ کم نہین زر دوزی مخمل کی مسند اوسکی استراحت کیواسطے بچھائی جاتی ہے اور سونے کے مرصع برتنون مین اوسکا کھانا پینا ہوتا ہے عطردان پاندان اور پیکدان بھی اوسکے روبرو رہتا ہے وہان کا راجا آدمیکے کندھے پر اوسکے موںہہ مین رومال کی لگام دیکر بطور گھوڑے کے سوار ہوتا ہے کہتے ہین کہ اس ملک کے پہلے راجا گدہ یعنی بہار سے وہان گئے تھے اور اسبات کو وے لوگ کچھہ کم اڑہائی ہزار سال گذرے بتاتے ہین ۱۸۱۴ع مین سرحد پہ بسبب اون لوگون کی زیادتیون کے قریب ... ہ سپاہ نیپال کے سرکاری فوج کی یورش ہوئی تھی اور دو سال تک برابر لڑائی ہوتی رہی ہرچند بسبب پہاڑ اور جنگلی ملک ہونیکے فوج سرکاری کو نہایت نقصان اوٹھانا پڑا مگر

